مگر خان خاناں کی بیوی کے روضہ سے بیشتر ہمایوں کا مقبرہ دہلی میں موجود تھا جس کے متعلق ماہرین کہتے ہیں کہ یہ تاج کا نمونہ ہے ۔ نظام الدین اولیا کے احاطہ میں ایک مقبرہ شمس الدین محمد خاں غزنوی عرف اتکہ خاں ۹۷۴ھ کا تعمیر ہے جو قریب قریب تعمیر روضۂ ہمایوں کے معاصر ہے اگرچہ یہ روضہ ہمایوں سے کافی چھوٹا ہے مگر دونوں کا کام اور نقش ونگار کے اعتبار سے ایک ہی ہیں خاص کر ان کا گنبد بالکل ایک ہیں ۔ اتکہ خاں کے روضہ کا معمار استاد خدا قلی تھا جو اس کے مشرقی دروازہ پر سنگ مرمر میں کندہ ہے:

"تمت ہذہ العمارۃ الشریفۃ فی سنہ اربع وسبعین وتسعمایۃ باہتمام استاد خدا قلی۔"

اسی طرح تاج محل کے متعلق ہے جس کا معمار بقول لطف اللہ مہندس اس کا باپ احمد معمار تھا، جو آگرہ میں مقبرۂ امیر تیمور کے دو سو پچیس سال بعد تعمیر ہوا جسے مفصل احمد معمار کے تذکرہ کے تحت بیان کیا گیا ہے مگر معاصر یا کسی اور کتاب میں احمد کا نام محض معمار لال قلعہ ملتا ہے ۔ احمد کے آباؤ اجداد وسط ایشیا سے آگرہ یہاں آباد ہو گئے تھے اور اس کے خاندان کے افراد اکثر اپنے آپ کو مرزا لکھتے تھے۔

ایرانی وتورانی معماروں کے اسمار کے شواہد کے علاوہ جو یہاں اسلامی فن تعمیر کو فروغ دینے کے ذمہ دار ہیں اگر ہم تاج محل آگرہ اور مقبرہ امیر تیمور کا بغور معائنہ کریں تو دو بہت بڑی فنی خصوصیات یعنی زیر زمین اصل قبر کا سردابہ اور بلب نما دوہرا گنبد ان میں یکساں نظر آئیں گی جو مغل عمارات ہند کی بڑی خصوصیات ہیں ۔ ہمیں یہاں نہایت وثوق سے بیان کرنا چاہیے کہ بلب نما گنبد ہندوستان کی پیداوار نہیں ہے بلکہ خالص اسلامی خصوصیت فن ہے ۔ کیا دوہرا گنبد کہیں ہے یا کہیں تھا؟ ہاں! محض ایک جگہ اور وہ بیت المقدس قبۃ الصخرا کی عمارت ہے جو اموی خلیفہ ولید کی ۸۳ھ یا ۷۰۵ء کی تعمیر ہے ۔ ابن جبیر (۵۴۰ھ) ہسپانوی سیاح نے اپنے مشاہدہ اندرون گنبدِ مسجد تعمیر خلیفہ اموی کو بیان کیا ہے جو مقبرہ امیر تیمور اور تاج کے بالکل مماثل ہے ۔ باستثنار موخر الذکر دونوں خشت اور مرمر کی تعمیریں ہیں ۔ یہ بھی خالی از دلچسپی نہیں ہے کہ تعمیری نقطۂ نگاہ سے بلب نما دوہرا گنبد کے اختیار کرنے سے متعلق یہاں بیان کر دیا جائے کہ بالخصوص مسلمانوں نے اسے تیمور مرحوم کے اپنے عمامہ سے مشابہ کر دیا جس کے اندر ایک کلاہ یا ٹوپی ہوتی ہے ۔ ان سلاطین تیموریہ وصفویہ کی شبیہات مصور کتب میں ایسے بلب نما عماموں سے عام دیکھنے میں آتی ہیں جن کو ہم آسانی سے ان بلب نما گنبدوں کے مشابہ کہہ سکتے ہیں ۔ تیمور دمشق میں ۱۴۰۱ء کے ابتدا میں تھا جیسا کہ عرب شاہ نے اپنی کتاب عجائب المقدور فی میں بیان کیا ہے کہ تیمور بیشمار قیدی سمرقند ہمراہ

یا جن میں معمار، صناع، نجار وغیرہ تھے جنہوں نے بلاشک و شبہ مسجد بی بی خانم یا بالفاظ دیگر گور امیر تعمیر
ں۔ اگر مسٹر ہیول کا نظریہ بلب نما دوہرا گنبد ہندی الاصل تسلیم کر لیا جائے تو اس کا بار ثبوت اس کے ذمہ باقی
ہتا ہے کہ کیوں قدیم زمانہ میں ہندوستان میں ایسے گنبد تعمیر نہیں ہوئے اور یہ توران میں عام کیوں کئی
صدیاں پیشتر نظر آتے ہیں۔ پھر وہ قدیم گنبد ہندوستانی فرض شدہ جدت کنول کا پھول الٹی حالت میں
یوں نہیں رکھتے۔ نیز مسٹر ہیول باہر نکلی ہوئی و جکڑی ہوئی پتھر اور اینٹوں کی کڑیوں کا ذکر کرتا ہے۔
بلب نما گنبد میں استعمال کی گئی ہیں اور اس نظام اور چکرہ یا دور تسلسل کے مسئلہ کی علامت کا تعلق
ظاہر کرنا ہے اس کا علم تاریخ تعمیرات یہاں غلطی پر ہے۔ کسی لکڑی کے گنبد میں آج یہ خصوصیت
مصر و شام میں موجود نہیں ہے۔ یہ محض ایک وجہ سے کہ گنبد کا دور ہی اس کی تمام طاقت کو یکجا
رکھنے کے لیے کافی ہے۔ اگر مسٹر ہیول نے یہ فرض کر لیا ہو کہ کسی زمانہ میں ہندوستان میں بانس
کے گنبد موجود تھے تو بلاشک و شبہ ان کے خلا بھی صاف تھے کیونکہ ان میں کسی قسم کی جکڑی ہوئی کڑیوں
کی ضرورت نہ تھی۔ یہ محض اس وقت ضروری معلوم ہوتی ہیں جب ایک بلب نما گنبد خشت یا پتھر کا
تعمیر کیا جاتا ہے۔ یہ اول اول سمرقند میں ہوا اگر اسے خاص کر غور سے ملاحظہ کرنا چاہیے کہ یہ ایک سطح میں
ہوتے یا چکر کے ڈنڈوں یا گزوں کی طرح نہیں لگائے جاتے بلکہ اس کے برعکس ہر طرف یہ گولہ کو سنبھالنے
کے لیے باہر نکلے ہوتے ہیں۔ غرضیکہ ہیول کا چکر اس لحاظ سے قائم نہیں رہتا۔ اور تاج واقعی امیر گور
سے اخذ کیا گیا ہے اور ہندوستان میں اس سے پیشتر ان اصولوں سے ایسی کوئی خشتی عمارت نہیں ہے۔
اورنگ آباد دکن میں مقبرہ دلرس بانو رابعہ دورانی زوجہ اورنگ زیب بھی ان ہی روایات پر ہے اگرچہ
کافی ادنے درجہ کا ہے۔ اس کا معمار عطاء اللہ (ابن احمد معمار) ہے۔ (۱)

ہیول لکھتا ہے: "تاج ہندوستان کا ہے اسلام کا نہیں۔" تاج محل ہندوستان میں ہے
یہاں مسلمانوں نے کئی صدیاں سلطنت کی ہے اور یہ اس عہد میں تھا جب کہ یہ خود مسلمانوں نے
ں اسے اسلامی روایات فن تعمیر پر کیا۔ ہندو روایات مذہب کو مدنظر رکھ کر صرف یہ کہنے پر اکتفا کیا جائے گا
کہ یہ روضہ تاج اصولاً عالم وجود ہی میں نہیں آسکتا تھا کیونکہ ہندو تو اپنے مردے جلا دیتے ہیں جیسا
کتاب ہذا کے مقدمہ میں لارڈ رونالڈشے کے الفاظ نقل کیے گئے ہیں اور ہیول اپنا پنج رتن کا نظریہ کا الگ
راگ الاپتا ہے۔ یعنی شو کے پانچ لنگم کا ایک مندر خاص کر تاج کے گنبد سے متعلق ہیول کہتا ہے:

(۱) اخبار تیمور

"اس کا ایک اصولی نمونہ جاوا میں پرابنم کے منادر چاندی سیوا کے ایک مندر میں پایا جاتا ہے جس میں طریقہ گنبد نمایاں طور پر تاج کے مشابہ ہے۔ میں خیال کرتا ہوں کہ واضح طور پر یہ مندر نہ کہ ہمایوں کا مقبرہ تاج کے نمونے کے طور پر استعمال کیا گیا۔ چاندی سیوا کی تاریخ اختتام جسے سر ٹیمفورڈ نے پیش کیا ہے اور مسٹر پھیبی سپائرز نے قریب قریب صحیح قبول کر لیا ہے یعنی ساڑھے پانچ صدیاں قبل تعمیر تاج اور ایک صدی سے زائد قبل قیام مسلمان حکمران ہند" یہ مسٹر ہیول کو اس لیے سوجھی ہے کہ تاج کا تمام دلکش بے نظیر حسن اور تاج کی اعلیٰ رعنائی گنبد میں پنہاں ہے جو سال بسال تمام عالم کے ہر کونہ سے ہزارہا زائرین کی قدر شناسیِ فن کو خوش آمدید کہتا ہے۔ تاہم ہمیں یہ ضرور واضح کرنا چاہیے کہ اسلامی دنیا میں کافی ایسے مقام ہیں جو کثرتِ گنبد یا خصوصیت گنبد کی وجہ سے ابتدائے اسلام سے قُبّہ یا قباب پڑ گیا ہے جیسا کہ گنبد قابوس - قباب البو نواس - قبہ کوفہ وغیرہ اور بالخصوص ہیول کا نظریہ پنچ رتن کے متعلق ہم بیان بیشمار نمونوں میں سے محض ایک موجودہ مثال ایسے روضہ کی پیش کرتے ہیں یعنی مقبرہ سلطان ابو ابراہیم اسمٰعیل بن احمد سامانی (۲۹۵ - ۲۷۹ ھ) جو بخارا میں موجود ہے جس کے درمیان میں گنبد کلاں اور اس کے گرد چار چھوٹے برج ہیں جو ۹۰۷ء سے قبل ہی تعمیر ہو چکا تھا۔ یعنی جاوا کے چاندی سیوا مندر سے قریب دو سو سال قبل اختتام کو پہنچا جو ماہرین کے نزدیک ہندی الاصل بھی نہیں ہے۔ اندرا سی طرح سامانی جیسے روضے اور بھی مل سکتے ہیں اگرچہ ان کا بیان کتب میں ملتا ہے۔

ایک اور خصوصیت محراب کے کونوں کو مزیّن کرنے کے لیے دوائرہ یا متمیز ابھار کا استعمال جو آج ہندوستان میں عام ہے وسط ایشیا میں ۱۲۰۰ء سے قبل ہی تھا۔ تاج کے گاؤدم گول مینارے خالصاً ایرانی و تورانی ہیں جن کی ابتدا گور امیر سے بھی قبل دیکھنے میں آسکتی ہے۔ جس کا قدیم ترین نمونہ مینار علی گلبان میں اصفہان کے ایک محلہ میں ہے جسے ملک شاہ نے گیارھویں صدی عیسوی میں تعمیر کیا جس کے بعد مینار چہل دختران ۵۳۰ھ اصفہان آتا ہے اور مینار قاسم آباد ۵۶۶ھ سیستان۔ یہ تمام مینارے گول گاؤدم ہیں اس لیے تاج کے میناروں کی اصلیت کے متعلق کسی قسم کا شک و شبہ نہیں رہتا کہ ایسے مینار بارھویں صدی عیسوی سے قبل ہی توران میں موجود تھے۔

ہم نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ مسلمانوں نے ہر حیثیت سے اپنا فن تعمیر ہند ایرانی اور تورانی طرزوں و نظریوں پر قائم کیا اور ابتدا میں انہوں نے قدیم ہندوؤں کی عمارات کو کسی قدر رد و بدل کر کے اپنے مطلب کے مطابق

مال کیا جو بذاتِ خود ان کے اعلیٰ ملکۂ ایجاد اور قابلیت پر دلالت کرتے ہیں اور تھوڑے عرصہ میں
ے خاص ہندی اسلامی طرز اختیار کر کے اس میں کافی امتیازات پیدا کیں۔
چونکہ ہم نے یہاں فن تعمیر اسلامی ہند کے ضمن میں اس کے تعلقات اور اثرات کو ایران و توران کی عمارات سے
ہر کیا ہے اس لیے لازمی ہے کہ ہم سمرقند کی مساجد و گورِ امیر کی تفصیل تاریخی رنگ میں پیش کریں۔ حسنِ اتفاق سے
ے طویل و عریض کتاب بعنوان مندرجہ پیٹرزبرگ روس سے ۱۹۰۵ء میں فرانسیسی اور روسی زبان میں معہ نقشہ جات
ر شائع ہوئی جن کا ترجمہ ذیل میں مزید مفید سمجھ کر شائع کیا جاتا ہے۔

## حوالہ جات:-

۱۱۱ ص ۲۴ سنہ ۱۹۱۳-۱۹۱۴ء و ص ۲۳ سنہ ۱۹۰۹-۱۹۱۰ء

۹ ص ۱۱۰

۱۱ ج ۳ ص ۲۸ و ۶۵ ص ۲۲ - ۲۴ و ۵۷ پلیٹ اول۔

# مساجدِ سمرقند و گورِ امیر

سمرقند کی شہرت کا سہرا اس کی مساجد کے سر ہے جنہیں مشہور و معروف تیمور المشہور بہ تمر لنگ اور اس کے متصل جانشینوں نے تعمیر کیا۔ یہ بات قابلِ توجہ ہے کہ اسلامی ممالک میں سیاسی قوت کے ارتقار کے ساتھ ساتھ ہمیشہ قابلِ دید ترقی زبردست فنِ تعمیر میں رہی ہے۔ وسیع سلطنتوں کے قائم کرنے والے اور مسلمان فاتحین عظام نے اپنے آپ کو مادی دولت اور بے شمار ذہنی قوا پر غلبہ حاصل کرنے کے بعد اسلام کی شہرت کو پر شکوہ تعمیرات میں بلند کرنے کے لیے حوصلہ بڑھایا۔ یہ نیک ارادے خود بخود سلاطین غزنوی، ایلخانی، صفوی، مصری مملوک، والیانِ کابلستان وغیرہ میں سرایت کر گئے تھے۔ اسی طرح یورپ کے ہسپانوی بنو امیہ۔ اول سلاطین آل عثمان میں یہی جذبہ آیا مگر ان تمام میں عظیم الشان تعمیرات کی طرف توجہ دینے والا امیر تیمور تھا۔ اس کے کامیاب جنگی بہادروں نے روس، کوہ قاف، ایران، ایشیائے کوچک اور ہندوستان میں اس کے دار الخلافہ سمرقند کی زیب و زینت کے لیے کافی مصالح مہیا کیا۔ بہت سے کارواں اس کے لیے بے شمار مال غنیم وہاں سے اٹھا کر لائے۔ فرمان جاری تھا کہ معماروں، نجاروں اور دیگر اعلیٰ کاریگروں کو قیدیوں میں سے مستثنےٰ کر دیا جائے تاکہ تیمور اپنے مجوزہ ارادوں کو پورا کرنے کے لیے ان کا استعمال کرے۔ وہ اپنی عالیشان عمارات کی تعمیر میں بہت گہری دلچسپی لیتا تھا اور اس کو خوش کرنا کوئی آسان امر نہیں تھا۔ وہ اکثر اوقات عمارات یا آثار میں جو قبل تیار ہو چکے تھے ترمیمات تجویز کرتا اور تجویز کردہ تبدیلیوں کا خود معائنہ کرتا۔

تیمور نے اپنی مسجد سمرقند کے تعمیر کرنے کے لیے عمدہ سامان جو اس کے قبضہ میں تھا اس کا استعمال کیا۔ خطاطی جو چودھویں صدی میں ایران میں رائج تھی تیمور کی مسجد کے کتبات سے عیاں ہے۔ اس عمارت کی دیواریں کتبات سے پُر ہیں۔ رسم الخط جو مختلف انواع پر ہے ایک یکساں اور موزوں اتحاد ہے۔

یران اس وقت خالص اور شوخ رنگوں کی کاشی کاری کی وجہ سے خاصہ مشہور تھا۔ جس کی بناوٹ کا راز ابھی
ب ہمارے علم میں نہیں ہے۔ کاشی کے دِتے× جن سے تیمور نے مسجد سمرقند کو مزین کیا اپنے حسن میں اس
قت کی تمام اس قسم کی صنعتوں سے سبقت رکھتے ہیں۔ بہت سے ایرانی کاریگروں نے جو تبریز یہ اور
صفہان سے آئے تھے اس پر اپنے اسمار کندہ کیے ہیں۔ مگر دیگر ممالک سے دیگر اساتذہ بھی موجود تھے۔ وہاں
وئی کاشغری تھا جس نے سمرقند میں نقش ونگار اندرون عمارت کا اجرا کیا۔ دیواری نقش ونگار کی چینی کاری اور
اص کر قالب کی چھت پر رنگین کاغذ چھوٹے چھوٹے لوہے کے کیلوں سے جماتا گیا۔

اس ملک میں گویا مشرقی ترکستان میں تیمور کی مرضی پر محض دوم درجہ کے کاریگر تھے جو جدتِ طبع سے
اری اور غیر ملکی رہنما کے ماتحت کام کر سکتے تھے۔ تمام فن جو ہم سمرقند میں قدر کی نگاہ سے دیکھتے ہیں وہ باہر
ے آیا تھا اسی وجہ سے اسے تیمور کی وفات کے بعد فروغ نہیں ہوا۔ اور نئے ملک میں پہنچنے کی
جہ سے یہ بنیاد نہ پکڑ سکا اور جلدی زوال پذیر ہوا۔ تیمور نے بے شمار محلات سمرقند میں تعمیر کیے جن
کا آج کوئی نشان تک نہیں ملتا۔ اس کی تعمیرات شہر سبز کے آقسرائے کے کھنڈروں کی عظمت سے
ہم ایک نظریہ قائم کیا جا سکتا ہے۔ تیمور نے نیز مساجد اور روضے اولیاء اللہ، اپنے والدین اور دیگر
مرائے عظام کی قبور پر تعمیر کیے۔ اس نے بے شمار مدارس بھی تعمیر کیے جو آج مفقود ہیں۔ اس کے بڑے
ے تعمیری کارناموں میں ترکستان کی مساجد کا ذکر ہونا لازمی ہے جو درویش احمد یاسوی کی قبر پر ہے۔
جامع مسجد سمرقند جو بی بی خانم کے مزار پر ہے اور آج گور امیر کے نام سے مشہور ہے۔ اور وہ جو کشش میں
یمور کے جائے پیدائش میں ہے۔ غرضیکہ ان تمام اولیاء اللہ اور مشاہیر کی قبور و مزار و خانقاہوں کی
وری فہرست مہیا کرنا آسان امر نہیں ہے اس لیے ہم اپنی تحریر کو ان میں سے خاص خاص کے بیان تک
ندود رکھیں گے۔ ان میں سے سمرقند کے مزارات جو آج واقعی تباہ ہو چکے ہیں جو نورالدین بشیر المشہور
ہ بسی شکر زنخوم کے مزار پر۔ شیبان عطا کے مزار پر اور برہان الدین سنیر جی رخ آبادی کے مزار پر ہیں۔
یمور نے قاسم بن عباس المعروف بہ شاہ زندہ کے مزار کی زیب و زینت کی۔ خانقاہوں میں وہ کشش
کے مزارات امیر ترغائی والد امیر تیمور اور سمرقند کا مزار جہانگیر بن تیمور ہم دیکھتے ہیں۔ یعنی تمام سلسلۂ مزارات
ح چھوٹی چھوٹی مساجد کے جنہیں تیمور نے شاہ زندہ کی قبر پر اپنی ہمشیرہ اور بھائیوں کی یاد میں جامع مسجد
کے پہلو میں تعمیر کیا اور ان کے علاوہ مسجد گور امیر کے قریب سلطان محمد نبیرۂ تیمور کا روضہ ہے۔

---

× چوکھٹے یا فریم یا پینل

جہاں تک تعمیرات کا تعلق ہے مغرب میں کوئی ایسا بادشاہ نہیں ہے جس کا تیمور سے مقابلہ ہو سکے
بدقسمتی سے تیمور کے شاندار عہد کے یہ شواہد ایسی حالت میں ناپید ہو چکے ہیں کچھ تو زلزلہ کی وجہ سے جو
اکثر اس ملک میں آتے رہتے ہیں مگر زیادہ تیمور کے جانشینوں کی غفلت کی وجہ سے بھی ہے۔ جو ان
آثار کی مرمت و دیکھ بھال میں کی گئی ہے۔ ان عمارات کو برقرار رکھنا کوئی آسان امر نہیں ہے بلکہ بعض
حالات میں ناممکن ہے۔ ان کو انہیں شکل و شباہت سے اس طریقہ کو اختیار کر کے محض محفوظ رکھنا ہے
روسی شاہی آثار قدیمہ کی انجمن نے خود بخود ۱۹۰۵ء میں مساجد تیمور کو برقرار رکھنے کے مسئلہ کا مطالعہ کرنے
کے لیے اس انجمن کے اغراض و مقاصد سے درخواست کی۔ ذی وت کو جو وزیر مال تھا حکومت سے
ہمدردانہ جواب وصول ہوا۔ وزیر اس امر کے اہل تھا کہ وہ علمی حیثیت سے اس اہم کام کو استحسان کی نگاہ
سے دیکھے۔ اس نے شاہ روس کے پاس تیاری اور طباعت مرقع مساجد سمرقند کی ضروری امداد کے لیے
سفارش کی۔ چنانچہ اس مرقع کی اول اشاعت مکمل ہو گئی یہ خالصاً مسجد گور امیر سے متعلق ہے جس میں
تیمور کی مسجد جو ۸۰۶ھ میں بنیاد رکھی تھی اور آج یہ عظیم الشان عمارت اچھی حالت میں محفوظ کی گئی ہے۔
ناظرین کی تحسین و توصیف اس کے گنبد کی عظمت سے جوش میں آجاتی ہے جو کاشی اور طلاکاری
سے مرصع ہے۔ اس کی دیواریں بے شمار رنگدار سلوں سے درخشاں ہیں جو بعض بعض مقامات پر
مسرت بخش دلوں میں مرتب کر کے حسین الفسیفساء میں مبدل کر دی گئی ہیں۔ یہ الفسیفساء چھوٹے چھوٹے
تراشیدہ ٹکڑوں پر مرکب ہے جن سے پھول، بیل بوٹے معہ شاخیں اور بے شمار کتبات زیادہ عربی اور
فارسی میں ظاہر کرتے ہیں۔

یہ عمارت دیگر مساجد کی طرح عام نماز کے لیے وقف کی گئی تھی اور بے شک تیمور کا کوئی ارادہ
نہیں تھا کہ اس مسجد کو مقبرہ میں تبدیل کرے یہ بے شک مسجد تھی جسے اس نے دو مینار والی تعمیر کیا۔
تحریری شواہد کے مطابق تیمور کا ارادہ تھا کہ اسے اس کے جائے پیدائش مقام کش میں دفن
کیا جائے۔ ہمیں یہ حقیقت ہسپانوی گونزالیزدی کلویگو ہسپانیہ کے ایلچی کے بیان سے ملتی ہے جو
اپنی سیاحت سمرقند کے دوران میں کش میں ٹھیرا۔ کلویگو اس مقام کی تفصیل میں متعدد مساجد تیمور کی
تعمیر شدہ کے متعلق گویا ہے خاص کر ان میں سے ایک نے اس پر بہت اثر کیا جو اس وقت
تک اختتام کو نہیں پہنچی تھی۔ اس مسجد میں ایک وسیع خانقاہ تھی جسے تیمور نے اپنی ذاتی آرام گاہ کے لیے

ایک مہینہ قبل تعمیر کی تھی۔ تیمور کو یہ پسند نہ آئی کیونکہ اس کا دروازہ بہت پست تھا۔ اس نے فوراً اس کی از سر نو تعمیر کا فرمان دیا اور کاریگر لوگ اس کی تعمیر میں ہمہ تن مصروف تھے۔

اگر تیمور کی یہ خواہش تھی تو یہ پوری نہیں ہوئی کیونکہ اس کی ہڈیاں سمرقند میں آرام کرتی ہیں۔ ممکن ہے کہ یہ حقیقت سیاسی حالات کی وجہ سے ہوئی جو اس کی وفات پر پیدا ہوئے کیونکہ اس کی دوسری خواہش متعلقہ اس کے جانشین بھی پوری نہیں ہوئی۔ مگر سمرقند میں بھی اس کی آخری آرام گاہ کے متعلق کافی شک وشبہ ہے۔ اول اول وہ کسی اور عمارت میں دفن کیا گیا تھا نہ کہ مسجد گور امیر میں۔ اس اول عمارت کا پتہ لگانے کے لیے یہ اول ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس کے پوتے مرزا سلطان محمد کا مدفن تلاش کیا جائے۔ حالات جو ملتے ہیں وہ شرف الدین علی یزدی کی مشہور کتاب ظفر نامہ عہد تیمور کی تاریخ سے ملتے ہیں۔ مصنف اس میں بالوضاحت بیان کرتا ہے کہ مرزا محمد سلطان کی وفات کے بعد جو کچھ عرصہ جنگ انگورہ کے بعد ہوئی جس میں اس شہزادہ نے اپنی بہادری کا ثبوت دیا تھا تیمور نے مرحوم کی یاد میں شہزادہ کے تعمیر کردہ مدرسہ کے پہلو میں ایک عظیم الشان گنبددار روضہ تعمیر کرنے کے لیے فرمان جاری کیا۔ گنبد کا دور سنہری اور آسمانی رنگ کے نقش ونگار میں مرمر کا تعمیر تھا۔ ایک لحد بنائی گئی تھی جس میں شہزادہ کی نعش کو رکھا گیا تھا۔ یہ زیادہ مبہم جملہ اس امر کا باعث ہوا کہ یہ گور امیر کے ہی متعلق ہے۔ مگر ان واقعات سے جو گونز الیہ وی کلیو یگو اور شرف الدین علی یزدی کے ایک جملہ سے مقابلہ کرکے ہم بالکل کسی اور ہی نتیجہ پر پہنچتے ہیں۔ درحقیقت ان میں سے اول مصنف نے لکھا ہے کہ پنج شنبہ ۲ اکتوبر کو تیمور نے شہر میں آنے کے لیے فوج کو چھوڑا اور مسجد کے مکان میں مقیم رہا جو اس نے اپنے پوتے مرزا محمد سلطان کے قیام کے لیے تعمیر کیا ہوا تھا۔ امیر تیمور کو وہ بہت محبوب تھا اور اسی وجہ سے اس نے اس مسجد ومکان اور روضہ کو تعمیر کیا تھا۔ خانقاہ بہت بلند مربع تھی اور اندرون وبیرون سنہری اور آسمانی رنگین تھی، اور آئینہ کاری اور کاشی کاری کے ورقوں سے ڈھانکی ہوئی تھی۔ جب امیر کا پوتا ترکی میں فوت ہوا تو امیر نے اس کی نعش کو سمرقند میں دفن کے لیے ارسال کیا اور بلدیہ کے ارباب حل وعقد کو یہ مسجد اور روضہ تعمیر کرنے کے لیے فرمان دیے مگر جب امیر بذات خود آیا تو وہ اس کو پسند نہیں آیا اس نے کہا کیونکہ یہ بہت نیچا ہے اور اس کو فرمان دے کر گروا دیا اور دس دن کے عرصہ میں از سر نو سخت سزا وغیرہ دے کر تعمیر کروا دیا۔ گویا یہ لازمی ہو گیا تھا کہ وہ لوگ دن اور رات کام کرکے

دس دن کے اندر اندر خانقاہ کی تعمیر کو مکمل کر دیں اور یہ بے شمار کام جو اس قدر قلیل عرصہ میں انجام پذیر ہوا بڑی تحسین و توصیف کا باعث ہے۔ یہ واضح ہے کہ گنبد دار روضہ جسے کلیویگو نے بیان کیا ہے محض ایک مسجد ہو سکتا تھا کیونکہ ایسی عظیم الشان عمارت دس روز میں تعمیر کرنا ناممکن تھا۔ کلیویگو کے بیان میں لفظ ( چیپل ) آیا ہے جس کے معنی خانقاہ کے ہیں۔ یہی اصطلاح شرف الدین نے سلطان محمد کے روضہ کا ذکر کرتے ہوئے استعمال کی ہے۔

گور امیر کے متعلق شرف الدین ہمیں بتاتا ہے کہ وہ مقام جس میں اس بادشاہ کی نعش رکھی گئی تھی یہ مقام اُترار ہے جہاں تیمور ۲۲ شعبان ۸۰۷ھ کو فوت ہوا اور عام رسومات سے مدفن میں رکھا گیا۔ مگر وہ ہمیں یہ نہیں بتاتا کہ کہاں یہ سب وقوع میں آیا۔ سمرقند میں مرزا خلیل سلطان کا سریر آرائے سلطنت ہونا مصنف ہمیں بعد میں بتاتا ہے کہ یہ نیا بادشاہ اپنی تاجپوشی کے دو دن بعد مرزا سلطان محمد کے مزار پر آیا جس میں تیمور کا اپنا مقبرہ بھی تھا کیونکہ خلیل مرزا کا وہاں رسمِ فاتحہ خوانی منانے کے لیے آنا فرض تھا اس وجہ سے بالکل واضح ہے کہ تیمور مرزا سلطان محمد کے مزار میں دفن ہوا یہ مزارات عام طور پر مسجد کے قرب میں تعمیر ہوئے تھے۔ مگر محمد سلطان کا محل اس کی خانقاہ کے ساتھ مسجد نہیں رکھتا تھا۔ تیمور نے یہ ضروری سمجھا تھا کہ ایک مسجد وہاں تعمیر کر دے اور یہ اس وجہ سے ہے کہ یہ عمارت وہاں تعمیر ہوئی جسے بعض مقامی مصنفین نے قبہ لکھا ہے۔ شرف الدین پھر بیان کرتا ہے کہ چونکہ تیمور کو سیدوں سے محبت تھی اس لیے اکثر اوقات اس نے یہ خواہش ظاہر کی کہ اس کی قبر شیخ سعید برکہ کے روضہ میں رکھی جائے اس کی اس خواہش کے ماتحت اس مقدس ہستی کا تابوت اندوکوہی سے اٹھا کر سمرقند لایا گیا تاکہ اس کو گنبد دار عمارت میں رکھا جائے جسے تیمور نے خانقاہ کے چبوترہ کے پڑوس میں تعمیر کیا تھا۔ مزید براں تیمور کی نعش کو شیخ کی قبر کے نیچے رکھا گیا اور اسی روضہ کے اندر مرزا محمد سلطان کی نعش کو لا کر شیخ کے پہلو میں رکھا گیا تھا۔ یہ واقعی گنبد دار مسجد ہے جس کا حوالہ دیا گیا ہے۔ ان تبدیلیوں کا باعث کیا تھا؟ کیا یہ خانقاہ میں جگہ کی کمی کی وجہ سے ہے؟ یا یہ زیادہ موزوں تصور کیا گیا تھا کہ سعید برکہ کی نعش کو خانقاہ میں بند کر دیا جائے نہ کہ ایک معمولی روضہ جو عام لوگوں کے لیے مخصوص ہے۔ ان سوالات کا جواب ہمارے لیے مشکل ہے تاہم مسجد خواہ کچھ بھی تھی اس طرح روضہ کی صورت میں تبدیل ہو گئی اور ادبی حیثیت سے مسجد سعید برکہ کہی جاتی تھی، اور عرف عام میں گورِ امیر یعنی مقبرہ امیر تیمور اس حالت میں یہ امیر تیمور مراد لیا جاتا ہے اگرچہ بعد میں دیگر

وری سلاطین جنہوں نے سلطنت کی نیز وہ امرا جنہوں نے سلطنت نہیں کی آخر کار اسی مسجد میں دفن
وئے۔ قبر کے لیے ایک خاص تہہ خانہ یا سرد ابہ استعمال کیا گیا تھا۔ یہ سرد ابہ عمارت کے فرش کے نیچے
قع تھا اور باہر سے ایک خاص راستہ تھا۔ اس قسم کی ترتیب شکر کا مقام ہے کہ یہ عمارت اس
ہ خانہ سے جدا گانہ بحیثیت مسجد استعمال ہوتی تھی۔ پھر بھی اوپر کا حصہ بہت جلد روضہ میں تبدیل
ر دیا گیا کیونکہ قبروں کے چار تعویذ وہاں رکھے گئے جیسا کہ نیچے زیر زمین سرد ابہ میں تھے اور ان کو
لکل اسی حالت میں رکھا جیسا کہ وہ نیچے کے حصے میں تھے۔

ایک اور مصنف ابو طاہر خوجہ انیسویں صدی میں اپنی کتاب سمریہ میں بیان کرتا ہے کہ
س یقین ہے کہ سلطان شاہ رخ جب ہرات سے سمرقند آیا تو وہ اپنے ہمراہ اپنے مشہور و
عروف باپ کی نعش کو روضہ سے لے گیا جہاں سے اسے ایک اور غیر معروف جگہ میں لیجا کر
وبارہ دفن کیا گیا۔ ہم یہاں غلط فہمی میں پڑ جاتے ہیں شاہ رخ نے تیمور کی نعش کو کیوں چھپا دیا جبکہ
یر تیمور کے دشمنوں نے اس کی قبر میں دخل دینے کی کبھی جرأت نہیں کی۔ اصولاً مسلمانوں نے
میشہ مرحوم کے لیے عزت ظاہر کی ہے اور قبر کی بے حرمتی ایک گناہ تصور کیا ہے۔ شاہ رخ
کے عہد کا مورخ کمال الدین عبد الرزاق اپنی کتاب مطلع السعدین یا مجمع البحرین میں کوئی لفظ تک
س واقعہ کے متعلق نہیں لکھتا۔ شاہ رخ کے لڑکے الغ بیگ نے تیمور کے تہہ خانہ کے اوپر
کے حصہ میں ایک تعویذ عجوبہ پتھر کا رکھا تھا۔ یہ زیادہ مشکوک معلوم ہوتا ہے آیا الغ بیگ نے یہ
سل ایک کار خیر سمجھ کر کیا۔ اگر تیمور کی نعش کو دوسری جگہ اٹھا دیا گیا تھا۔ دو حالتوں نے مصنف سامریہ
ے اس بیان کردہ افواہ کی تائید کی ہے۔ اول یہ ہے کہ شاہ رخ مرزا نے اپنے باپ کی نعش کو تخت
بیٹھتے ہی اپنی جائے سکونت ہرات میں منتقل کر لیا اور الغ بیگ کو والی سمرقند مقرر کر دیا۔ دوسری
الت میں جانشین سلطان نے تابوت کو خانقاہ میں رکھ کر اس پر گنبد تعمیر کیا۔ خانقاہ سے متعلق غرض ہے اگرچہ
نا گفتہ بہ حالت میں آج کھڑی ہے اور واقعی گور امیر کے مشرق میں واقع ہے اور آج تاہم اس
مارت اور اس کی قدیم عظمت کو کوئی اور نام نہیں دیا جاتا جب کہ تابوت کا لے جانا مقامی لوگوں کے
ہن سے بالکل نسیاً منسیاً ہو گیا ہے اور عمارت کا تعمیری سطحی نقشہ اور اس کی گنبد دار سقف بلاشک و
بہ متذکرہ بالا حوالہ کی تصدیق کرتے ہیں۔ آج تہہ خانہ کھلا ہے اور اس کے اندر بھوسہ وغیرہ بھرا ہوا

ہوا ہے۔ مدرسہ جسے محمد سلطان نے تعمیر کیا اس کا کوئی نشان نہیں ملتا۔

عین ابتدا سے ہی گور امیر کی شکل ایک مثمن وصول نما عمارت کی تھی جس کے سر پر ایک بہت وسیع قبہ ہے۔ شمال کی جانب اس کا دروازہ ہے اس کے دائیں اور بائیں دو مینار ایک خاص اونچائی تک ہیں۔ الغ بیگ نے جسے اپنے دادا سے تعمیرات میں ایک جذبہ ورثہ میں ملا تھا اس مسجد کے ساتھ ایک اور سلسلۂ عمارات کا اضافہ کیا۔ اس نے ایک نئی دیوار میناروں تک بڑھتی ہوئی تعمیر کی۔ اس دیوار کے آگے اس نے ایک پر شکوہ دروازہ تعمیر کیا۔ مسجد کا صحن ایک دیوار سے گھرا ہوا تھا۔ جس میں غالباً طلباء کے لیے کمرے تھے۔ یہ تمام عمارات ویسے اصل مسجد سے مختلف ہیں۔ یہ بنام بدیع الزمان مشہور ہیں جس نام سے الغ بیگ مشہور تھا۔ گنبد کا کلس ایک دن گر گیا۔ اور اس زمانہ سے بے شک گنبد کی کاشی کاری تباہ ہو چکی ہے۔ گنبد کے بعض حصے جو بحال کیے گئے اگرچہ خوشنما ہیں پھر بھی قدیم کام سے مختلف ہیں۔

اندرون مسجد گور امیر کی بلندی ۲۵ و ۲۳ میٹر اور بیرونی ۹ و ۳۴ میٹر۔ مینار کی بلندی ۳۸ و ۲۵ اور دروازہ کی اونچائی ۷ و ۱۲۔ تمام عمارت کا رقبہ ۱۶ و ۲۰۸ مربع میٹر ہے۔ ۲۵ و ۱۰ مربع میٹر مینار کے لیے اور ۶۵ و ۷ مربع میٹر تمام عمارت کے لیے۔

---

(نوٹ) ایران میں سمریہ اور قندیہ دو کتابیں طبع ہو چکی ہیں جن میں قبور اور مساجد سمرقند کا ذکر مفصل ہے۔

# وسعتِ سلطنتِ مغلیہ بعہدِ شہنشاہ شاہجہاں

جہانگیر کا انتقال ۲۸ صفر ۱۰۳۷ھ (۱۰ نومبر ۱۶۲۷ء) کو ہوا جس کے فوراً بعد اس کے جانشینوں میں تخت کے لیے کش مکش شروع ہوگئی۔ مگر یہ زیادہ حیران کن امر ہے کہ نورجہاں بذاتِ خود اس خیال میں اڑی رہی کہ عنانِ سلطنت اس کے ہاتھ میں رہے۔ اس وقت شاہجہان دکن میں بمقام جُنیر مقیم تھا اور اس کی غیر حاضری میں جنگ و جدال کو روک تھام کی غرض سے آصف خاں اور ارادت خاں نے ہمت سے کام لیا۔ غرضیکہ تمام جد و جہد تخت کا نتیجہ یہ ہوا کہ آگرہ میں ۸ جمادی الثانی ۱۰۳۷ھ (۴ فروری ۱۶۲۸ء) کو شاہجہاں سریر آرائے سلطنت ہوا اور اس کا نام و لقب یوں مشہور ہوا:

"ابوالمظفر شہاب الدین محمد صاحب قران ثانی شاہجہاں بادشاہ غازی۔"

اس وقت اس کی عمر ۳۶ سال ۲۰ روز شمسی حساب سے اور سینتیس سال دس مہینے آٹھ روز قمری حساب سے تھی۔

اس وقت قریب قریب ہندوستان کا کونہ کونہ پریشان حالت میں تھا جسے فوراً امن میں لانے کی کوشش کی گئی۔ ججھار سنگھ بندیلہ کی بغاوت کو دبا دیا گیا اور اس کا قلعہ سلطنتِ مغلیہ میں شامل ہوا جس کے فوراً بعد نظام الملک دکن سے دوچار ہونا پڑا یعنی تمام محال بالاگھاٹ کو بادشاہ کے حوالے کر دے جس پر اس نے تصرف کر لیا تھا اور دیگر چھوٹی چھوٹی ریاستوں سے بھی واسطہ پڑا جن کو مغلوب کر دیا گیا مگر دکن میں یہ کوئی آسان کام نہیں تھا جہاں ملک عنبر حبشی جیسا اپنا دبدبہ جمائے بیٹھا تھا اور اسی زمانہ میں دکن و گجرات میں قحط نازل ہوا جس نے سب کو پریشان کر دیا۔ مگر بادشاہ ابھی برہان پور میں ہی تھا کہ قندھار و بلخ و بدخشاں توجہ خاص کے محتاج ہوئے جو ابتدا سے ہی برسرِ پیکار چلے آتے تھے۔ چوتھے سال عہدِ حکومت میں بادشاہ کو ایک بہت بڑا حادثہ وفات ممتاز الزمانی برہانپور میں پیش آیا۔ یعنی اس کی

رفیقۂ حیات اس کو ہمیشہ کے لیے داغِ مفارقت دے گئی جس نے اس کے تمام حالات کو یک لخت تبدیل کر دیا جسے ہم نے الگ ایک باب کی صورت میں بعنوان ممتاز الزمانی کے تحت مفصل بیان کیا ہے۔ آصف خاں اس وقت عادل شاہیوں کے خلاف بیجاپور میں تھا۔ بادشاہ ۱۸ ذیقعدہ ۱۰۴۱ھ (۸ جون ۱۶۳۲ء) کو آگرہ واپس آیا جب کہ تعمیر تاج کا آغاز ہوا۔ مگر اسی زمانہ میں فرنگیوں کے استیصال کے لیے ہوگلی میں بہت بڑا بیڑا ارسال کیا گیا جس کو کسی قدر جیر ونیمو ویر ونیو کے تحت بیان کیا گیا ہے۔ ۱۰۴۲ھ میں بھیگرت بھیل نے شاہجہان کی اطاعت قبول کی اور یہ وہ زمانہ تھا جب کہ مذہبی ہندوؤں نے بنارس میں ازروئے مذہب شورش بپا کی اور انھوں نے مندروں کو بطور قلعے اپنے لیے جائے پناہ استعمال کیا جس سے ان کو نمائش کی گئی۔ اس اثنار میں مہم دکن ہمیشہ کے لیے ختم ہو گئی اور قلعہ دولت آباد اور دیگر دو نواح کے قلعے بھی سر ہوئے۔ ۱۰۴۳ھ میں بادشاہ نے لاہور کا رخ کیا اور کشمیر کی بھی سیر کی اور شاہزادہ شاہ شجاع کو لشکر دے کر پرنیدہ ارسال کیا اور چھاور جھانسی کے قلعے سلطنت میں شامل ہو گئے۔ عادل شاہ والی بیجاپور کے نام فرمان صادر ہوا کہ فرمانبردار ہو کر رہے غرضیکہ دکن میں کافی تبدیلیاں ہوئیں اور بادشاہ سلامت خود دولت آباد تشریف لے گیا۔ ۱۰۴۵ھ میں اورنگ زیب دکن کا صوبہ دار مقرر ہوا۔ ٹھٹھہ سندھ میں بارش کے سیلاب سے خاصہ نقصان ہوا۔ ۱۰۴۷ھ میں قندھار مغل سلطنت میں علی مردان خاں کے ذریعہ شامل کر لیا گیا جو نہ محض اعلیٰ حاکم تھا بلکہ ایک اعلیٰ مہندس بھی تھا اس کا مختصر سا حال ان صفحات میں دیا گیا ہے۔

دریائے برہم پترا کے کنارے دو شہر کچھ اور ہاجو آسام میں بغاوت کے آثار ہوئے جن کا تدارک کیا گیا چاٹ گاؤں کے راجہ نے بادشاہ کی اطاعت کر لی۔ ۱۰۴۸ھ میں پایۂ تخت جو اس وقت تک بابر کے زمانہ سے آگرہ چلا آتا تھا بوجوہات تنگی جگہ شاہی جلوسوں کے موقعوں پر و دیگر حالات کی وجہ سے تبدیل ہو کر دہلی میں پایۂ تخت کی بنیاد رکھی گئی۔ ۱۰۴۹ھ میں علی مردان خاں نے کشمیر سے واپس آکر بادشاہ کے سامنے پہاڑوں سے ایک نہر لاہور تک لانے کی تجویز پیش کی۔ ۱۰۵۱ھ میں آصف خاں وزیر اعظم شاہجہان والد ممتاز الزمانی کا انتقال ہوا اور اسے لاہور میں دفن کیا گیا۔ اسی زمانہ میں راجہ بالا مو نے اطاعت قبول کی اور علی مردان خاں کو بلخ تر دی علی خاں کتغائی کے خلاف ارسال کیا جس کے نتائج خاطر خواہ پیدا ہوئے۔ ۲۹ شوال ۱۰۵۵ھ (۱۹ دسمبر ۱۶۴۵ء) کو نور جہاں کا

نتقال ہوا اور اسے لاہور میں اس کے اپنے خود تیار کردہ مقبرہ میں دفن کیا گیا۔ کابل اور بلخ کی شورش
ں آگ بھڑکی تو تیسری بار شہزادہ اورنگ زیب کو ارسال کیا گیا مگر بلخ نذر محمد کے پاس ہی رہا۔ اور ۱۰۵۸ھ
یں قندھار پر از سر نو تکلیف پیدا ہوئی جہاں اورنگ زیب اور وزیر اعلیٰ سعد اللہ خاں کو لشکر کثیر کے ہمراہ
رسال کیا مگر نتائج امید کے خلاف رہے اور قندھار مغل سلطنت سے جاتا رہا اگرچہ کافی جدوجہد
اپس لینے کے لیے کی گئی۔ ۱۰۶۰ھ میں تبت کے والی نے مغل شاہنشاہیت کو تسلیم کیا اور تبت
سلطنت مغلیہ میں مدغم ہو گیا۔ چتوڑ کے قلعہ کو سر کرنے کے لیے سعد اللہ خاں کو ارسال کیا گیا۔ ۱۸ ار
بیع الثانی ۱۰۶۴ھ کو ایک بہت بڑا جشن ہوا جس میں ایک خلعت داراشکوہ کو عنایت کر کے اس کو
ہزادہ بلند اقبال کے خطاب سے سرفراز کیا۔ بادشاہ کے تخت کے روبرو داراشکوہ کے لیے ایک
اص کرسی نصب کر دی گئی۔ ۱۰۶۵ھ میں خلیل اللہ خاں اجمیر سے آٹھ ہزار قیدی لے کر آیا۔
ورنگ زیب کو گولکنڈہ ارسال کیا جہاں میر جملہ اس کی ملازمت میں شامل ہو گیا۔ ۱۰۶۶ھ میں سعد اللہ
ماں اور علی مردان خاں کا انتقال ہوا۔ یکم ذیقعدہ ۱۰۶۷ھ کو شاہجہاں بیمار ہوا اور شہزادہ بلند اقبال نے معاملات
سلطنت میں دخل دینا شروع کیا جو دوسرے شہزادوں کے لیے ناگوار تھا اور اس سے بے شمار
احمقانہ امور تھوڑے عرصہ میں سرزد ہوئے جن سے کافی بدامنی سلطنت میں پیدا ہوئی۔

چنانچہ اورنگ زیب ۱۰۶۹ھ میں سریر آرائے سلطنت ہوا۔ اس نے فوراً سیاسی حیثیت
سے اپنا راستہ صاف کیا جس کے بعد شاہجہاں نے قلعہ آگرہ میں خاموش زندگی بسر کی اور اس کا وہیں
۲۶ رجب ۱۰۷۶ھ کو انتقال ہوا جسے نہایت شان و شوکت سے تاج میں اس کی رفیقۂ حیات
ممتاز الزمانی کے پہلو میں دفن کیا گیا۔ (شکل ۲)

---

# شاہجہاں بحیثیتِ معمارِ اعلیٰ (۱)

اوراق تاریخ سے ہمیں واضح طور پر ملتا ہے کہ شاہانِ مغل علوم و فنون کے فروغ کے لیے خاص ذوق و دلچسپی رکھتے تھے جس کے لیے وہ اکثر اپنا قیمتی وقت بھی خرچ کرتے اور اسی کے مطابق ان کے گروہ ماہرین کا ہر عہد میں ایک خاص ماحول نظر آتا ہے۔ شاہجہاں کا خاص ذوق تعمیرات ابتدا سے ہی اظہر من الشمس ہے اور اس کے عہد میں نظام حکومت مغلیہ بہت کچھ ترمیم ہو کر کافی منظم صورت اختیار کر چکا تھا۔ معاصر کتب میں اس کے ترتیم اوقات روزانہ کی نہایت عمدہ مکمل تفصیل دی ہے یعنی روزانہ تمام امور سلطنت ہر مقررہ داروغہ و مہتمم کی معرفت پیش ہوتے مگر محکمۂ تعمیرات کو وہ ترقی ہوئی کہ اس کا براہ راست تعلق یمین السلطنت آصف خاں وزیر اعظم سے تھا اور اس کے خاص فرائض تھے کہ معماروں اور مہندسوں کو منظور شدہ نقشوں و تجاویز عمارات کے متعلق ہدایات دے اور بادشاہ خود اس میں خاص دلچسپی لیتا تھا چنانچہ بادشاہ نامہ کے الفاظ ملاحظہ ہوں:

"...... اور بادشاہی محکمۂ تعمیرات کے وارد غے بہترین اور عجیب ترین کاریگروں کے مشورہ سے عمارت کے نقشہ کو تیار کر کے بادشاہ کے سامنے پیش کرتے ہیں۔ چونکہ اس عہد کی بڑی بڑی عمارتیں اور بلند و مضبوط مکانات اپنے بادشاہ کی نورانی طبیعت و ہمت کی بلندی اور حکومت کی رفعت کو اپنی زبان بے زبانی سے ظاہر کر رہی ہیں اور زمانہ قدیم سے زیادہ آباد، آراستہ اور بارونق ہونے کی وجہ سے دیکھنے والوں کو اپنی طرف پورے طور پر متوجہ کرنے والی ہیں۔ بادشاہ اکثر عمارتوں کا نقشہ بذاتِ خود تیار فرماتے ہیں جو بڑے بڑے کاریگر معمار اپنی پوری کوشش سے تیار کر سکتے ہیں اور بادشاہ اس میں مناسب تصرف اور جائز دخل دیتے ہیں۔ منظور شدہ نقشوں کے مطابق عمارات کو تیار کرنے کے

(۱) سب حوالہ جات آخیر باب کے دئے گئے ہیں

لیے حکومت کے مضبوط رکن اور سلطنت کے محکم دستِ راست یمین الدولہ آصف خاں احکام جاری کرتے ہیں تاکہ محکمۂ تعمیرات کے کارندے ان کو اپنے مدعا کے اظہار کا وسیلہ بنائیں۔ اس عیش اور آرام کے زمانہ میں تعمیر کا کام یہاں تک ترقی کر چکا ہے کہ مشکل پسند سیاحوں اور جادو نگار مہندسوں کے لیے بھی یہ بے مثال صنعت باعثِ حیرت ہے اور اس کا ذکر بالاستیعاب اپنے اپنے محل پر کیا گیا ہے۔

## ...ندائی عمارات

بیشتر اس کے کہ ہم اس عہد کی ہر اعلیٰ عمارت کی تفصیل پیش کریں جن سے شاہجہاں کا براہِ راست ...ق رہا ہے یہ اہم نظر آتا ہے کہ اس کے ایامِ شاہزادگی سے ہی اس کی خداداد قابلیت کا جائزہ لیا جائے ...ں سے ہمیں بالوضاحت نظر آئے گا کہ یہ قدرتاً فنِ تعمیر میں خاص مہارت اور قابلیت رکھتا تھا۔ اس ...ے یہ اور بھی پایۂ ثبوت تک پہنچ جاتا ہے کہ واقعی بہت سی عمارات عہد کو اس نے خود تعمیر کیا۔ ...لیے ابتدا سے ہی ہمیں یہ کہہ دینا چاہیے کہ یہ کوئی بعید نہیں کہ ہم تاج کو بھی اس کی بنائی ہوئی عمارات ...ایک تصور کر لیں جو اس کے نقشہ یا تجویز سے تعمیر ہوئیں اور یہی وجہ ہے کہ اس عہد کے مورخین کسی ...س معمار کا نام بحیثیت معمارِ تاج پیش نہیں کرتے۔

۱۰۱۶ھ میں جب شاہجہاں قریب سولہ سال کی عمر میں بحیثیت شہزادہ خرم لاہور سے روانہ ہو کر ...ل گیا تو اس نے شہر کے باہر قیام کیا جہاں اس کے دادا بابر نے باغات اور شہر وغیرہ تعمیر کیے تھے۔ ...ع محض شاہی پڑاؤ کے لیے اور امراء کے جمع ہونے کے لیے استعمال ہوتا تھا اور وہاں کوئی ایوان ...ارت نہ تھی۔ شہزادہ کے حکم سے فوراً ایک عظیم الشان ایوان نشیمن دار تعمیر کیا گیا۔ جب وہ آگرہ واپس ...تو اس نے دارالخلافہ کی تمام شاہی عمارات کا خوب معائنہ کیا جنہیں محمد مقیم وزیر خاں نے تعمیر کیا تھا ان ...شاہزادہ خرم کے حکم سے گرا دیا گیا اور اس کی تجویز کے مطابق نئی عمارات ان کی جگہ تعمیر کی گئیں۔ ...نے ان کو بہشت بریں بنا دیا۔ یہ جہانگیر کا تیسرا سال عہد تھا۔ ۱۰۲۲ھ میں جہانگیر نے اسے اوڑے پور

دار الخلافہ رانا سانگا کی فتح کی غرض سے ارسال کیا جہاں اس نے بڑی جھیل کے کنارے راجپوتوں کی عجیب وغریب عمارات دیکھیں جو ہندوانی طرز پر تھیں اور مقامی معماروں نے ان کو اپنے خاص انداز پر تعمیر کیا تھا۔ یہ عمارات شہزادہ کے خاطر میں نہ آئیں ان کو گرا کر ڈھیر کر دیا گیا۔ اس وجہ سے شہزادہ مجبور تھا کہ کسی طرح جھیل کے کنارے نئی عمارات تعمیر کرے۔ چنانچہ معمارانِ نادرہ کار نے شہزادہ کے حکم کے مطابق نئی عمارات تعمیر کریں۔ غرضیکہ تھوڑے ہی عرصہ میں جہاں کہیں بھی شہزادہ گیا اس نے ان مقامات کو نئی عمارات سے بھر دیا جو فنی اعتبار سے خاص اہمیت رکھتی تھیں جو اس سے قبل کسی کی نظر سے نہیں گزری تھیں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ کشمیر مغل بادشاہوں کا موسم گرما کا قیام گاہ رہا ہے۔ انہوں نے وہاں رفاہِ عام اور اپنی ضروریاتِ زندگی کو مدِنظر رکھ کر بے شمار عمدہ عمدہ تعمیرات بنوائیں۔ چنانچہ شاہجہاں ۱۰۲۹ھ میں پہلی مرتبہ جہانگیر کے ہمراہ گیا۔ اس نے بے شمار نئی عمارات کی بنیاد رکھی جو عام طور پر جھیل ڈل کے کنارے واقع ہیں۔ اس طرف ایک باغ لگانے کی خواہش کی تو جہانگیر نے فوراً شہزادہ خرم میں ایک خاص ملکہ تعمیرات دیکھ کر اس کی تعمیر کو اس کی تفویض میں دیدیا جسے اس نے نہایت دلچسپی اور خوشی سے اپنے ذمے لیا۔ جب یہ باغ نہایت احتیاط سے تیار ہوا تو اس کا نام فرح بخش رکھا گیا اور اسی مقام کا نام شالیمار تھا جس کا معنی محل عیش ہے۔ ایک سڑک تیس گز چوڑی اس باغ میں تیار کی گئی۔ نہایت قابل معماروں نے شہزادہ کے حکم کے مطابق ہر ایوان کے آگے پانی کا حوض تعمیر کیا۔ اور اس باغ کو سیراب کرنے کے لیے شاہ نہر لائی گئی۔ مؤرخین کا بیان ہے کہ اس مقام کے حسن کو کماحقہ بیان کرنے کے لیے ان کے قلم عاجز ہیں۔

۱۰۳۷ھ میں وہ ابھی دکن میں تھا کہ اس کو اپنے والد جہانگیر کے انتقال کا علم ہوا جو کشمیر کے راستہ میں لاہور سے کچھ فاصلہ پر ہوا۔ اس کی نعش کو واپس لایا گیا اور راوی کے کنارے دفن کیا گیا۔ اس نے اپنے دادا بابر کی طرح نصیحت کی تھی کہ اس کے مقبرہ کو کھلی ہوا میں بغیر گنبد تعمیر کیا جائے تاکہ برکاتِ الٰہی سے محروم نہ ہو جائے۔ بے شک اس نے اپنے والد کا ایسا ہی مقبرہ تعمیر کر کے اس کی آخری نصیحت کو پورا کیا۔ اور اس کے تعویذ کو پرچین کاری کے اعلیٰ نمونہ سے مزین کیا جو اس سے پیشتر ہندوستان میں کہیں ایسی نہیں کی گئی تھی۔ شاہجہاں نے اپنے ساتویں سال عہد حکومت میں کشمیر جاتے ہوئے اس مکمل مقبرہ کا معائنہ کیا۔ اس کے

حافظوں کو بے شمار انعام و اکرام عطا کیے اور محتاجوں کو خیرات کثیر سے مالامال کیا۔

جب اس نے عنانِ حکومت کو سنبھالا تو اس نے رسم جھروکہ درشن کو برائے درشن عوام زیادہ فروغ دیا اور خاص توجہ دی جسے دراصل اکبر نے ایجاد کیا تھا اور جس سے ہر خاص و عام بادشاہ کے دیدار سے مستفیض ہو سکے۔ چنانچہ اس نے ایک نیا جھروکہ شاہی جاہ و حشمت کے مطابق خود ایک عجیب و غریب طرز کا تجویز کیا۔ اس کے تین اطراف میں ایک مجر جالیدار کھڑکی کی صورت میں تعمیر کیا جسے ہندوستانی زبان میں کٹہرہ کہتے ہیں۔ اس کے درمیان میں ایک چاندی کا جنگلہ قدِ آدم ترتیب دیا اور اس کے تین راستے پہرہ داروں سے محفوظ تھے تاکہ کوئی بغیر اجازت داخل نہ ہو سکے۔ اس ایوان کے باہر ایک اور کافی وسیع مربع صحن سرخ پتھر کا تھا جس کا ہر ضلع پچاس گز تھا جو تین ضلعوں پر مخمل اور قیمتی کپڑوں کے پردوں سے آراستہ تھا۔ دو صد منصب اور دیگر منصب کے درباری عام طور پر وہاں سکونت رکھتے۔ چاندی کے جنگلہ کے اندر اعلیٰ منصب والے اور بڑے بڑے رؤسا نشست اختیار کرتے۔ اسی طرح تھوڑے ہی عرصہ میں ایسے دیوان اس کے خاص فرمان سے سلطنت کے دوسرے بڑے بڑے شہروں میں تیار کیے گئے۔ چنانچہ لاہور میں ایک بلند ایوان چالیس کھنبہ کا تیار ہوا مع ایک دلنشین ایوان زائد کے جو بادشاہ کے لیے مخصوص تھا، جو ستر گز لمبا اور تیس گز چوڑا تھا۔ یہ تمام تعمیرات چالیس روز کے اندر اندر تیار ہوئیں جن سے ماہرین کے ہاتھوں کے طوطے اڑتے ہیں یعنی ۲۵ ذوالحجہ ۱۰۳۷ھ میں تعمیر ہو گئے جبکہ اس کی سلطنت کا ابھی آغاز تھا۔

## آگرہ سے لاہور تک

شاہجہاں نے چھٹے سال عہد لاہور کشمیر کا ارادہ کیا۔ آگرہ سے نکل کر دہلی آ کر قلعہ سلیم گڈھ جو سلیم خاں بن شیر خاں افغان کا تیار کردہ ہے قیام کیا۔ یہ دریائے جمنا کے کنارے جو حالات کی وجہ سے نامکمل رہ گیا تھا اور جہانگیر نے اس کی مرمت کی اور یہاں عمدہ عمارت تعمیر کی تھی۔ وہاں سے نکل کر پالم کے ایک طرف اپنی عمارت عالی تعمیر کردہ میں قیام کیا اور شکار کا خوب حظ اٹھایا:

چوں شاہجہاں پادشہ کشور گیر — افگند کہ بصید گاہ پالم نخچیر
رونمے بہ تفنگ خاصیاں چہل آہو — افگند کہ نفگند بیک صید دو تیر

انچہ ۲۶ ماہ الٰہی سنہ ۱۰۴۳ھ کو بادشاہ انبالہ پہنچا جو حضور کی جاگیر میں شہزادگی کے زمانہ میں تھا اور وہاں
ں نے عمدہ عمارات تعمیر کی تھیں اور مدت مدید کے بعد وہاں آکر اس باغ میں جو اس کے شہزادگی
کے زمانہ میں لگایا گیا تھا خیمہ لگایا، اور ان مکانات کو حضور نے ابتدائے جلوس سے بیگم صاحبہ کو
حمت کر دیا تھا اور وہاں بیگم صاحب کے شایانِ شان کوئی عمارت نہ تھی اس وجہ سے حضور نے فوراً
تصدیانِ اہتمام کو انبالہ میں نشیمن دل نشین کی تعمیر کے لیے فرمان صادر کیا۔

۲۹ تاریخ کو سرہند آکر باغ حافظ رخنہ میں قیام کیا جو اکبر کے زمانہ کی تعمیر تھی اور جہانگیر کے عہد میں اس
ں نہایت عمدہ مرمت و ترتیب ہوئی تھی۔ اس کے درخت رشکِ طوبیٰ و سدرہ آسا بن کر انتہائے کمال
پہنچ گئے تھے خاص کر حضور کے آنے سے ان کی طرف خاص توجہ ہوئی۔ اور نشیمن دلکش و دلنشین میں
ب رونق ہوئی۔ چونکہ لاہور ابھی فاصلہ پر تھا اس لیے نوروز وہیں منایا گیا اور شاہجہان کے فرمان سے
لاب کے کنارے جو جہانگیر کے باغ کے متصل تھا محفل قائم کی اور خوب چراغاں کی گئی۔ چونکہ یہ زمین
ال نزہت کی وجہ سے خاطر پسند اور دلنشین تھی اس لیے دیانت خاں دیوان و فوجدار سرہند کو حکم
وا کہ نشیمن عالی عجیب و غریب طرز و بناوٹ کے اس سرزمین میں تعمیر کیے جائیں۔ جس کے ایک طرف
غ اور دوسری طرف تالاب ہو۔ یہ نئی طرح اور نقشہ بدیع روئے زمین میں کسی نے پیشتر نہیں دیکھا تھا
ھ میں یہ میر علی اکبر کروری سرہند کے اہتمام میں بن کر تیار ہوئے۔ ⊗

## اہور

لاہور میں پہنچنے پر صوبہ دار وزیر خاں اور دیگر امرا نے بادشاہ کا نہایت شان و شوکت سے استقبال
یا اور بادشاہ لاہور کے باہر ہشیار خاں کے تالاب کے کنارے شامیانہ میں مقیم ہوا۔ اور روضہ
جنت مکانی جہانگیر پر ادائے حق تعظیم کے لیے حاضر ہوا جس کے بعد لاہور کی شاہی عمارات جن کی
رصہ سے پرداخت نہیں کی گئی تھی خوب معائنہ کیا خاص کر دولت خانہ دار السلطنت یعنی قلعہ لاہور کی
رمت وغیرہ عرصہ سے نہیں ہوئی تھی بادشاہ کی تمام توجہ اس طرف مبذول ہوئی۔ اس بنا پر عمارات
غسل خانہ و خواب گاہ کی طرح و وضع بادشاہ کے پسندِ خاطر نہیں تھی اور توجہ خاص کے محتاج تھے۔
ہندسہ پرداز معماران نے حسب الامر عجیب و غریب منظور شدہ نقشہ کے مطابق کام شروع کیا اور

---

⊗ یہاں سے آگے ص۵۵ و ص۵۶ پر ملاحظہ ہو۔

وزیر خاں و دیگر اہلکاروں کو فہمائش کی گئی کہ کشمیر سے واپسی تک اختتام کو پہنچ جائیں۔ شاہ برج کی عمارات طرح و روش ہندسہ جو جہانگیر کے زمانہ کی تعمیر تھیں ان کو گرا کر زمین کے برابر کر دیا گیا اس کے لیے ایک اور نقشہ جو بادشاہ کا منظور شدہ تھا جس کی تمام ہدایات وغیرہ یمین الدولہ آصف خاں نے جو اس امر طراحی و تصرف میں ید طولیٰ رکھتا تھا بادشاہ کے فرمان کے مطابق اس بڑے نقشہ پر اپنے دستخط ثبت کر کے ہدایات و اشارات سے مہندسوں کے سپرد کیا تاکہ وہ ان ہدایات کے مطابق عمل کریں۔ شاہ برج قلعہ لاہور کو سرانجام دینے کے لیے جو کمال وسیع اور عظیم الشان تعمیر ہوا اور جس کے لیے مصالح عمارت ہر طرح سے مہیا کیا گیا جسے معماروں کی اصطلاح میں لائی کہتے ہیں۔ چنانچہ سہ لک خشت پختہ صرف ہوئی اور کمال اہتمام سے اختتام کو پہنچا بلکہ مدت مقررہ کے اندر اندر تعمیر ہو گیا۔ اسی اثنا میں یمین الدولہ نے شہر پناہ قلعہ لاہور کی طرف میدان نخاس کے کنارے جو اس شہر کے مجمع فضلائے کبار کا مرکز ہے ایک رفیع العماد عمارت کی بنیاد رکھی تھی جس پر بیس لک روپیہ دس سال کے عرصہ میں خرچ ہوا تھا اور نہایت اہتمام سے ختم ہوئی۔ اسی وجہ سے اس نے تحصیل یمن و برکت اور تکمیل قدر و منزلت حضور پر نور بادشاہ سے اس عالی منزل منظر حسن، قصور منازل کے افتتاح کی درخواست کی جسے اس نے بطیب خاطر منظور فرمایا۔ یہ مسلمہ امر ہے کہ اس سے پیشتر ایسا کوئی مکان روئے زمین میں تعمیر نہیں ہوا تھا۔

۱۰۴۹ھ میں علیمردانخاں کی تجویز پر کانگڑہ کے پہاڑوں میں موضع راجپور سے نورپور کی طرف سے ایک نہر لاہور تک لائی گئی مگر یہ نہر کچھ کامیاب نہ ہوئی۔ چنانچہ ملا علاء الملک تونی جسے پانی کے لیول کے متعلق وقوف خاص تھا علیمردانخاں کی نہر کو محض ۵ کروہ بحال رکھ کر تیس کروہ نئے راستہ سے تیار کر کے وافر پانی لایا گیا۔ چنانچہ ملا محمد صالح لکھتا ہے کہ سولھویں سال سے تاحال تیسویں سال حکومت تک پانی وافر برابر آتا ہے۔ کشمیر سے واپسی پر ۱۰۵۰ھ میں پھر اس نہر کا ملاحظہ کیا جب کہ نہر شہر کے نواح میں آ چکی تھی تو خلیل اللہ خاں ناظم لاہور کو حکم ہوا کہ معماروں کے اتفاق سے نہر کے کنارے ایک باغ مع آبشار خاطر خواہ جس میں حوض، نہریں، آبشار ہوں ترتیب دے۔ کیونکہ شیخ حسین وہدہ کے مکان کے نزدیک اس باغ کی کیفیت کو واضح کیا گیا اور اس وجہ سے سوم ربیع الاول ۱۰۵۱ھ کو اس کی بنیاد رکھی گئی اور ۱۴ جمادی الاول سال مذکور کو اس کے اندر اشجار اثمار کے نشان وغیرہ لگائے گئے جن میں سے انبہ، شاہ آلو، زرد آلو، شفتالو، آلوچہ کوکچہ سلطانی، ناشپاتی، سیب، بادام، بہی، توت، بہدانہ، نارنج، کولہ، و دیگر فواکہ اور سرو،

چنار و اصناف نہالِ گل و ریاحین لگائے گئے۔ چنانچہ یہ باغ لاہور میں جس کا نام شالامار مشہور ہوگیا تھا خلیل اللہ خاں کے اہتمام سے (۱۰۵۱ھ میں) شروع ہوا تھا۔ ایک سال چار مہینے پانچ روز میں تیار ہوگیا۔ اس پر چھ لاکھ روپیہ صرف ہوا۔ ۲ شعبان ۱۰۵۲ھ کو بادشاہ نے اس کا معائنہ کیا اور نہایت محظوظ ہوا۔ اس باغ کے تین طبقے ہیں۔ اوپر کے طبقہ کا نام فرح بخش، دوسرے حصہ کا نام فیض بخش، عجیب و غریب آبشار، حوض و نہریں مع فوارے، حمام و نشیمن و دلنشین اس میں تعمیر ہوئے مگر افسوس کی بات ہے کہ اکثر منازل باغ کو اب ہم اصلی حالت میں نہیں پاتے اور کافی تبدیلی واقع ہو چکی ہے۔

۱۰۵۱ھ میں آصف خاں کا لاہور میں انتقال ہوا اور بادشاہ نے روضہ جنت مکانی جہانگیر کے مغرب کی طرف متصل زمین چوک جلوخانہ میں دفن کیا گیا۔ اس روضہ کی اصلی معاصر تفصیل یہ ہے جسے آج کی موجودہ عمارت سے بخوبی مقابلہ کیا جا سکتا ہے کہ کس قدر اسے سکھوں کے زمانہ میں نقصان پہنچا ہے جسے کنہیا لعل مؤلف تاریخ لاہور نے بھی تسلیم کیا ہے۔ اس کا بلند گنبد سنگ مرمر کا ہے اور سطح زمین سے بائیکا رنگ مثمن ہے۔ قطر اس کا پندرہ ذراع اضلاع ہشت گانہ ہیں۔ اندر کی طرف آٹھ نشیمن اور باہر کی طرف آٹھ پیش طاق ہر ایک طول میں سات گز اور عرض میں چار اور ارتفاع میں گیارہ بطرح نیم مثمن۔ ان میں عجیب و غریب کاشی کاری کی گئی ہے جو شاہجہان کی دیگر عمارات میں کم نظر آتی ہے بلکہ وثوق سے کہنا چاہیے کہ براہ راست ایران سے لاکر خوبصورت ٹائل یہاں لگا دی گئی ہے۔ اس عمارت کا ازارہ اندر کی طرف سنگِ مرمر کا ہے۔ اور باہر کی طرف سنگ ابری کا۔ اس کے اکثر سنگِ مرمر کی سطح پر سنگِ ابری، زرد اور طرح طرح کے رنگین پتھروں سے پرچین کاری کی گئی ہے۔ بالخصوص قبر کا تعویذ قابلِ ذکر ہے جس پر اب بھی پرچین کاری کے آثار موجود ہیں اور آیاتِ قرآنی اور ۹۹ اسمائے الٰہی بطریق پرچین کاری اس میں منقش ہیں۔ عمارت کا فرش طرح طرح کے پتھروں کا ہے جن میں گرہ بندی ہے۔ گنبد کے گرد مثمن چبوترہ ہے جس کا قطر ساٹھ ذراع ہے جو سراسر سنگِ سرخ کا بنا ہوا ہے۔ اس کے جہاتِ اربعہ میں چار حوض ہیں جن میں سے ہر ایک کا

...ول نو ذراع اور عرض ساڑھے سات ۔ یہ عمارت چار چمن کے وسط میں بنائی گئی ہے ۔ چمن کا طول ...عرض سو ذراع ہے ۔ اس مقبرہ اور روضہ جہانگیر کے درمیان جلو خانہ کی عمارت مشترک ہے ۔ اس روضہ کی ...بی دیوار میں ایک مسجد ہے اور اس کے مشرق جلو خانہ میں بھی ایک جامع مسجد ہے ۔ جن کے ماتھے پر سنگی ...ت کاری کی گئی ہے ۔ اور جنوبی سمت کے وسط میں عمارت کا عالی شان دروازہ ہے جس کے مثل ...کے مقابل شمال رویہ بھی ہے ان پر بھی کاشی کاری کی ہوئی ہے ۔ یہ تمام عمارات چار سال میں تین ...کھ کی لاگت سے تیار ہوئیں ۔ در اصل اس جلو خانہ کو سرائے بھی لکھا ہے ۔

## ...شمیر

میں نے عمداً اس سے پیشتر کشمیر کے آثار خیر کے متعلق کچھ بیان نہیں کیا کیونکہ میرا ارادہ تھا کہ ...ن کے متعلق ایک ہی موزوں مقام پر مفصل اور مجمل بیان کر دیا جائے کیونکہ شاہجہان اور اس کے ...باؤ اجداد نے کشمیر کو نہایت عظیم الشان عمارات سے مالا مال کر دیا جو ان سے پیشتر کسی عہد میں ...یر نہیں ہوئی تھیں ۔ اور یہ مبالغہ نہیں بلکہ واقعہ ہے کہ مغلوں نے کشمیر کی شان کو دوبالا کر دیا۔ مسلمانوں ...ی ابتدا یہاں ۱۳۳۹ء میں شمس الدین طاہر مرزا کے اقتدار سے ہوتی ہے ۔ اور کشمیر کو ہندوستان کے ...ساتھ بحیثیت ایک ہندوستانی حصہ ہونے کے کسی قدر جغرافیائی غلطی ہے ۔ کیونکہ غور سے ...یکھنے سے معلوم ہوگا کہ یہ در اصل پاکستانی سرحد کا حصہ ہے اور ثقافتی اعتبار سے بھی اس کے ...ام شواہد ملتے ہیں ۔ یہاں جو فنِ تعمیر نمودار ہوا اس کو ماہرین نے تین حصوں قبل مغل، لکڑی کی عمارات ...ل طرز میں تقسیم کیا ہے ۔ ان میں سے اول کا سب سے بہترین نمونہ روضہ والدۂ سلطان زین العابدین ...ہے جو اگرچہ ایک ہندو مندر کی کرسی پر تعمیر ہے مگر تاہم یہ ایک خالصاً اسلامی عمارت ہے ۔ یعنی ...ت درمیانی گنبد کے گرد چار چھوٹے برج ہیں جس کا ابتدائی نمونہ سامانی سلطان کا روضہ بخارا میں ہے ...ں روضہ والدہ زین العابدین پر عمدہ کاشی کاری کا کام ہے جو غالباً اسی حالت میں کاشان سے حاصل ...ا گیا ہے ۔ مگر لکڑی کی عمارات سے متعلق عرض ہے کہ اس کے آثار بھی ابتدائی اسلامی دور سے ...تے ہیں اور ہری پربت کے کاٹھی دروازے کے کتبہ سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ اکبر نے دو سو ...دیگر ہندوستان سے قلعہ کی تعمیر کے لیے ارسال کیے تھے ۔ مگر سب سے قدیم نمونہ لکڑی کے کام کا

مدینہ مسجد ہے جس پر ۱۴۱۲ء کا کتبہ موجود ہے جو بہترین نمونہ فن ہے۔ یہ نہایت عمدہ توازن و پنجروں و جالیوں سے اور طرح طرح کے نقش و نگار سے منبت کاری میں تمام لکڑی کی تعمیر ہے۔ اور خالص اسلامی ہیں۔ مگر ان کی کاریگری میں وہی مقامی اسلامی روایات کا بہت لحاظ ہے کیونکہ اسلامی یا مغل عمارتیں جو ہند میں عام طور پر ملتی ہیں انہیں کے نقشِ قدم پر کشمیر میں تعمیر ہوئیں۔ محض مصالح کا فرق ہے جس پر مقامی خصوصیات کا ضرور اثر ہوتا ہے یعنی وسط ایشیائی عنصر عیاں ہے۔

جب شاہجہاں ساتویں سال عہد حکومت میں کشمیر کے نواح میں داخل ہوا تو اس نے فوراً نئی تعمیرات اور پرانی تعمیرات میں اضافوں و مرمت مفادِ عامہ کے لیے فرمان صادر کرنے شروع کر دیئے کیونکہ کشمیر کے راستے اجنبی اور عوام کے لیے غیر محفوظ تھے اس لیے اس نے فوراً بے شمار سرائیں اور گزرگاہیں اپنے خاص انداز میں تعمیر کیں جن سے عوام کو بہت سہولتیں مہیا ہوگئیں۔ شاہجہاں نے جو خاص توجہ اس ضمن میں کی وہ قابلِ بیان ہے جسے مسٹر نکولا نے خوب بیان کیا ہے:

"ایک اور ضروری شعبہ فنِ تعمیر جس میں مغل سبقت لے گئے ہیں اور اس کا سری نگر پر خاص اثر ہے۔ ان میں باغات خاص کر قابلِ بیان ہیں۔ جہانگیر اور شاہجہاں کے زمانہ سے ڈھل جھیل کے کنارے وسیع باغوں کا ایک سلسلہ تھا ان میں سے آج محض تین کسی قدر اپنی قدیم شان و شوکت کو بحال رکھتے ہیں یعنی شالیمار، نشاط باغ، اور چشمہ شاہی، جہانگیر کا باغ، اچھہ بل اور مثمن مجر جو اس نے چشمۂ ویرناگ کے گرد تعمیر کیا ابھی تک اسی حالت میں ہے۔ یہ باغات طرز میں لاہور کے باغ شالیمار دہلی وغیرہ کے مانند ہیں مگر اس قدر باغات ایک گروہ میں کہیں نہیں ملیں گے جس قدر سری نگر میں ہیں۔"

خوش قسمتی سے شاہجہاں کی تمام تعمیری جدوجہد کا مکمل بیان عمل صالح و بادشاہ نامہ اور دیگر شعرائے دربار کے کلام میں یوں ملتا ہے:

"لاہور سے بھنبر تک راہ ہموار ہے آٹھ منزل و ۳۲ کروہ۔ بھنبر سے کشمیر تک کوہستان ہے۔ بارہ منزل و ۴۷ کروہ۔ پہاڑوں کے سبب سے اکثر جگہ گذرنا دشوار ہے۔ ان بارہ منزلوں میں سے گیارہ منزلوں میں جہانگیر نے ایک ایک عمارت وضع اور شکل میں خاص بنائی ہے۔ اور مہندسانِ ہنر

اسے غسل خانہ و محل سرا و خواص پورہ پر مشتمل تعمیر کیا ہے۔ ان منازل کے نام یہ ہیں جسے مقامی لوگ
ں کہتے ہیں۔ جوگی ہتی، نوشہرہ، چنگز ہتی، راجور، تھنہ، بیرم کلہ پوشانہ لدھی۔ محمد قلی، ہیرہ پور،
جہ مرگ، خانپور۔ شاہجہاں نے ہر لدھی کی مرمت ظفر خاں ناظم کشمیر کے سپرد کی۔ ایک جلوس کی
ت میں ترتیب دے کر بوجہ تنگی راہ ایک دوسرے کے پیچھے سفر کیا اور آتے ہی منزل جوگی ہتی
قیام کیا تھا۔ دوسرے روز یہاں سے کوچ کیا اور منزل نوشہرہ میں آکر قیام کیا۔ یہ قصبہ خاصہ آباد
ے اس کے باہر اکبر کے حکم سے ایک قلعہ سنگ وچھار اج سے کمال استواری میں تعمیر ہے۔ پہاڑ
امن اور ندی کا شفاف پانی عمدہ نظارہ پیش کرتے ہیں۔ یہ قصبہ ظفر خاں کی جاگیر میں تھا اس لیے
ں آرام کیا۔ یہاں سے کوچ کر کے ساڑھے چار کروہ کی مسافت طے کر کے چنگز ہتی میں منزل کی۔
ینکہ اسی طرح تمام منزلیں طے کرتے ہوئے منزل خانپور میں پہنچے جہاں سے کشمیر پنج کروہ مسافت
اسے طے کر کے ۱۸ ذی الحجہ کو کشمیر کی طرف متوجہ ہوئے جو رود مسعود کے پرتو سے طارم
م ہوگیا۔ یہاں پر معاصر مورخین نے بہت ہی مبالغہ آمیز شاعرانہ طور پر کشمیر کی ہر حیثیت سے تعریف
ہے:

سپہرش خانہا رنگین از لالہ — چو از نیجا بنہا چشم پیالہ
زدہ گل بر سر دیوار ہا صف — ز سنبل روی دیوارش مزلف

ئے جہلم جس کا منبع چشمہ ویرناگ ہے جو پنجاب کے پانچ دریاؤں میں سے ایک ہے۔ اس دریا پر
یت مضبوط لکڑی کے دس پل گچ و آہک سے آراستہ ہیں جسے کشمیری لوگ کدل کہتے ہیں۔ ان میں
ے چار تو شہر میں واقع ہیں ان میں سے ایک زین العابدین کا بنایا ہوا ہے۔ اس کے علاوہ ایک
ب شہر کے مشرق میں ہے جو فرط نقش و نگار گلہائے رنگارنگ و انبوہی انواع سبزہائے مختلف
کال سے مالامال ہے۔ اسے کشمیری لوگ ڈول کہتے ہیں۔ ہر کس و ناکس اس کے نظارے کے لیے
ہے اس کے مثل دنیا بھر میں نہیں ہے۔ سر تا سر کشمیر از کثرت اشجار و انہار، تالاب ہا و حوض ہائے
عظیم الشان باغ کے مانند ہے جس کی خیاباں در خیاباں پانی کے اندر واقع ہیں اور یہی حالت اس کے
ط ہفت کروہ جریب میں ہے۔ بے شمار اقسام کے درخت، پھل، پھول چار سو نظر آتے ہیں۔ اس
کا خاصہ سواری کشتی ہے جو ہر سو پانی کی وجہ سے ہے۔ اور ان کشتیوں کو نہایت سلیقہ سے منقش و

زیب و زینت کر کے کئی قسم کی پوشش سے ملبس کیا ہوا ہے جن کی پشت طاؤس اور چشم خروس کے مانند ہے۔

یہاں باغ فیض بخش و فرح بخش کو حضرت صاحب قران ثانی نے ایامِ شہزادگی میں سرزمین شالامار بہشت بریں کے نقشہ پر تیار کیا تھا۔ اس کی ہر خیابان سی صد و دہ گز ہے اور اس کا عرض اکتیس گز ہے۔ اور باہر کی خیابان ایک ہزار تین سو اٹھانوے گز ہے اور اس کا بھی عرض اکتیس گز ہے۔ ایک اور نہر دس گز چوڑی شاہجہاں کے فرمان سے درمیان میں تیار کی گئی ہے جس کا پانی دور دراز چشمہ کوہ بہاک سے آتا ہے اور خیابان کے ہر دو طرف چنار، سفیدا کے درخت دو دو گز کے فاصلہ پر ہیں اس وقت تک بدرجۂ کمال تک پہنچ گئے ہیں۔ باغ کے وسط میں دو سہ چار عماراتِ عالی، نشیمن ہائے دلنشیں نہایت صاف و زیب و زینت سے آراستہ ہیں۔ اور ہر نشیمن کے آگے حوض کلاں تیس گز مربع آبشاروں اور جوش مارتے ہوئے فواروں پر مشتمل ہے۔ اس باغ کے چاروں طرف پتھر کے چار دروازے ہیں:

بود مشکل گذشتن ازیں رہ تنگ | دریں رہ راز نقشیست بر سنگ
ازو رہ چوں تواں رفتن سلامت | کہ در ہر گام دارد صد قیامت
گلشن آسودہ از صوت ہزار است | کہ مدہوش از صدائے آبشار است
کہ فوارہ سر بر اوج سودہ | نگار ساعدِ سیمیں نمودہ
ندیدہ در جہاں کس ایں چنیں جامی | فرح بخش و فرح ناک و فرح زای
چو محرابِ درش را سر و دیدہ | ہوٗذن دار قامت کشیدہ (قدسی)

یہاں سے گذر کر نشاط باغ ہے جسے نواب آصف خاں نے تعمیر کیا ہے۔ یہ باغ جنت آئین کے دستور پر ہے۔ اس کے اندر بلند عمارت نشیمن ہائے دلنشین والی ہے اور ہر طبقہ میں نہر جاری ہے۔ آصف خاں نے اس مقام کو آصف آباد سے موسوم کیا جسے اس سے پیشتر بوجہ کثرتِ ماہی مچھی بھون کہتے تھے:

چوں آمد سوی باغ آصف آباد | سلیماں ملک خود دارو ناداد
دریں چشمہ نماید عکس زنگی | چو از اسپہا نقش فرنگی

غرضیکہ آصف خاں نے خوب غایت دلکش و خوب طرح و مرغوب باغ تعمیر کیا جہاں بادشاہ تین روز

مقیم رہا۔ اپنے قیام کی دوسری شب وہاں بادشاہ کے حکم سے چراغاں کیا گیا جس کے عکس نے حوضوں میں بہت لطف دیا۔ چوتھے روز وہاں سے کوچ کر کے صاحب آباد میں آکر قیام کیا۔ یہاں بادشاہ نے ۱۰۵۱ھ میں چند عمارات دلپذیر بنوائیں جن میں سے قابل ذکر غسل خانہ، درشن خاص و عام، خواص پورہ، حمام، چشمہ کے اوپر ایک چھوٹا سا حوض جس میں پانی جوش مارتا ہے اور بیگم صاحب کے فرمانے کے مطابق ایک ایوان مرتب کیا جس کے اطراف میں دلکش منزلیں قائم کیں اور صاحب آباد بھی جہاں آرا سے منسوب ہے۔

کشمیر میں ایک باغ بیگم صاحب کا وجود میں آیا جسے جواہر خاں خواجہ سرا نے تعمیر کیا۔ اس میں تمام حرم سرا کی عورتیں جمع ہوئیں اور انھوں نے اس باغ کا خوب حظ اٹھایا۔ اس میں ایک نشیمن چار طاق والا ہے جسے ہندی میں راوٹی جوگی کہتے ہیں۔ کمال نزہت افزا و حسین تعمیر کیا گیا ہے۔ ہر سو، روبرو خیاباں و چارچمن گل و سہ برگ وسمن ہیں۔ درو دیوار و سقف نہایت عمدگی سے آراستہ کیے گئے ہیں۔ اس کے فرش پر عمدہ عمدہ قالین بچھائے گئے ہیں۔

| | |
|---|---|
| چوں می پرسی حدیث باغ اچول | ارم بر سینہ دارد داغ اچول |
| چو آمد سوی باغ بیگم آباد | صبا در رعشہ جاوید افتاد (قدسی) |

باغ صفا جو تال صفاپور پر سات کروہ کے فاصلہ پر واقع ہے:

| | |
|---|---|
| بود جام جہاں بیں گرچہ پر نور | ندارد نور تالاب صفاپور |
| روان کوہکن در آب لار است | مگر از جوی شیریں یادگار است |
| لبالب گشتہ بحر از لولوتر | در وکشتی رواں از آب گوہر |

ایک باغ کرن ہے جو شاہجہاں سے زمانۂ شہزادگی میں متعلق تھا جسے اس نے شہزادہ داراشکوہ کو مرحمت کر دیا تھا اور اس مقام کو شاہ آباد نام دیا گیا تھا:

| | |
|---|---|
| بود برجے بباغ شہزادہ | کہ با قدرش بود گردوں نہادہ |
| فضای عالمی قدس از ہوائش | قرار ربع سکوں از بنائش |
| طریق مدح ایں گلشن ندانم | کہ در وصفش بود عاجز زبانم |

اس باغ کے درمیان میں بر سر آب ایک نشیمن خاطر پسند تعمیر کیا گیا تھا۔ اس میں بادشاہ نے کشمیر سے واپسی پر ایک روز قیام کیا۔ شہزادہ کے ملازمین نے اس کے ہر دو کنارے چراغاں کیا تھا۔ دوسرے روز

بادشاہ موضع اچول میں کشتی میں سوار ہو کر آیا تو وہاں کی عمارات آپ کے پسند خاطر نہیں تھیں۔ اس لیے چنار کے سایہ میں بر سر آب دو چشمہ عمارات خاطر پسند و منازل فردوس مانند تعمیر کی گئیں اور اس مقام کا نام اسلام آباد رکھا :

صفا نوعی بسنگش نقش بستہ — کہ بازار از ہنوز دوی شکستہ

وزد بر کوہ اگر زیں چشمہ صرصر — کند سنگ سیہ را رشک مرمر

کشمیر کے باغ نسیم و افضل آباد اس عہد کی نہایت پر لطف عمارات ہیں۔ ان کے اندر میوہ دار درخت بے شمار ہیں۔ اول تو اعظم خاں اور دوم ملا افضل خاں کی تعمیر ہیں :

نسیم فیض در باغ نسیم است — بہشتش از مریدان قدیم است

ایک اور باغ الٰہی جسے یوسف خاں مشہدی نے جوئبار لار کے کنارے قائم کیا جو کشمیر کی بہترین نہروں میں سے ہے۔ اس کے اندر حوض کے کنارے شاندار چنار کے درخت ہیں :

اگر خواہی کہ رضواں را کنی داغ — تلاش باغبانی کن دریں باغ (قدسی)

ایک اور باغ نور افزا ہے جس کی نظیر روئے زمین پر کم ہے جس کے طبقہ زیریں میں دو طبقے ہیں۔ ان میں چار چنار واقع ہیں جن میں سے ہر ایک کی قامت طوبیٰ تک پہنچ گئی ہے بہت بلند ہیں :

بہشت جاودانی نور باغست — کہ ایں معمورہ چشم و چراغست

تعالی اللہ چہ باغ دلپسند است — کہ از یں سرو ش قامتہا بلند است

بادشاہ نے صاحب آباد سے گذر کر دس کروہ کے فاصلہ پر مقام لکھی بھون پر قیام کیا۔ یہاں ابھی تک نشیمن دلنشین پایہ تکمیل کو نہیں پہنچے تھے۔ یہاں اشجار، چنار، سرو صنوبر خوب واقع ہیں اور یہاں چشمہ پر ایک حوض چودہ گز مربع تیار کیا جس کے دونوں طرف نہریں بہتی ہیں۔ اور ان سے اسی مساحت کے دو حوض ملتے ہیں۔ یہاں سے بادشاہ نے بیگم آباد یا صاحب آباد میں واپس آکر کشمیر سے کوچ کا سامان کیا، اور ویرناگ پر آکر نزول یا قیام کیا :

فیض ملک کشمیر است معمور — ازیں سرچشمہ بادا چشم بد دور

جس سے نہر برآمد ہوتی ہے۔ یہاں صاحب قران کے فرمان سے اس چشمہ کے کنارے ایک دروازہ حیدر ملک کشمیری نے تیار کیا جس کا طول سترہ و عرض بارہ گز تھا۔ ایک طرف باغ دوسری طرف حوض اور نہر پنج ذراع

…ں کے درمیان سے گذاری ہے۔ اس کے ہر دو سروں پر دو طنبی جن میں سے ہر ایک شاہ نشین باغ کی
…ف ہے۔ اس ایوان کے ہر طرف سات ایوان ہیں یعنی دونوں اطراف کے چودہ ایوان باغ کی طرف
…۔ کام نہایت کمال صفائی اور پاکیزگی سے تیار ہوا ہے اور ان عمارتوں کے دونوں طرف پھر نہریں ہیں۔



## …ـہ
## …برآباد

غرضیکہ بادشاہ نے پیر پنجال کے راستہ بیرپور سے کوچ کیا اور نوروز کے اندر اندر بھنبر میں وارد
…۔ اور اس طرح منزل بہ منزل کوچ کرتا ہوا شکار وغیرہ کھیلتے ہوئے بادشاہ پنجاب وارد ہوا۔ اور سیدھا
…آباد کا رخ کیا۔ اور بادشاہ کے استقبال کے لیے یہاں بے شمار امرا دور دراز سے جمع ہو گئے۔ ان
…ں سے قابلِ ذکر راجہ بیٹھلداس۔ مکرمت خاں، میر عبدالکریم داروغہ عمارات و بخشی ہیں اور دارالخلافہ
…کو خوب حسب دستور سجایا گیا تھا، اور اسی سال یعنی ۱۰۴۳ھ میں بادشاہ نے تخت طاؤس پر جلوس
…یا جس کی تاریخ سریر ہمایوں صاحب قرانی سے نکلتی ہے۔ اور یہ داروغہ زرخانہ بے بدل خاں
…معرفت تیار ہوا تھا جو صنعت، حکاکی، خوش نویسی و صنائع خصوصی میں وحید عصر تھا۔

بادشاہ ۱۸؍ شعبان ۱۰۴۵ھ کو اکبرآباد میں دکن و اجمیر وغیرہ کے سفر سے واپسی پر داخل ہوا تو اس
…آگرہ کی تمام عمارات جو اس وقت تک تعمیر ہوئی تھیں ان کا ملاحظہ کیا اور ان کی تفصیل یہ ہے۔ دولتخانہ
…ن و عام ابتدا میں ایک ایوان پارچہ سے بنایا جاتا تھا۔ جسے ۷۰ ذراع طویل اور ساڑھے پچپن عریض سنگ
…رخ کا بنایا گیا۔ مرمر کے صاروج سے سفید کیا گیا اور جھروکہ خاص و عام جو معمولی سا تھا تمام مرمر کا تعمیر کیا گیا، اور
…با یہ زنگارنگ کے قیمتی پتھروں سے پرچین کاری کی گئی۔ اس کی چھت کو سنہری منبت کاری سے مزین کیا گیا۔
…روکہ کے عقب میں دولت خانہ خاص تعمیر ہوا جس کو طنبی خانہ کہتے ہیں۔ یہ سنگ مرمر پندرہ گز طول میں اور
…عرض میں ہیں۔ اس کی دیواریں طرح طرح کے طلائی نقش و نگار سے آراستہ کی گئیں اور اس کے دونوں
…ب میں شہ نشین بنائے گئے۔ ہر ایک کی چھت نیم کاسہ کی شکل کی ہے جس میں طرح طرح کی رنگ آمیزی
…گئی۔ چھت کو چوب کی پوشش کر کے اس کے اوپر چاندی کی بندلی کاری کر کے سنہری منبت کاری کی

ئی ہے ۔ اس کے آگے ایک بہت بلند ایوان سراپا سنگ مرمر کا ہے جو ۲۰ گز طول میں اور گیارہ گز عرض
یں دو ستونہ بنایا گیا ہے ۔ اس کے ازارے کے متن میں منبت کاری کر کے حاشیہ پر عقیق اور مرجان و
یگر قیمتی پتھروں سے پرچین کاری کی گئی ہے ۔ اس عمارت کے نیچے تہہ خانے ہیں ۔ اس کے در و دیوار میں
بعض جا گچ پر آئینہ بندی کی گئی ہے جو ان میں سے کچھ سونے سے اور کچھ طرح طرح کے رنگوں سے آراستہ
کیا گیا ہے یعنی بہترین نمونہ آئینہ کاری ہے ۔ اس خانہ میں دو حوض ہیں جو آبشار چادری سے بھرتے ہیں ۔ اس
سے ایک نہر گیارہ گز لمبی اور ایک گز چوڑی جاری ہوتی ہے ۔ اور جو دو اور حوض ہیں جو اُن سے زیادہ وسیع
ہیں ان میں گرتی ہے ۔ اس ایوان کا صحن طول میں ۴۱ گز ہے اور عرض ۲۹ گز ۔ اس کے نیچے گھر بنائے گئے
ہیں اور اس میں اشرفی خانہ ہے ۔ صحن مذکور کے مغرب میں ایک چبوترہ سنگ مرمر کا ہے جس پر موسم گرما
میں آخر روز اور رات کو بادشاہ جلوس سے مشرف ہوتا ہے ۔ صحن کا طول ۶۶ گز اور عرض ۵۵ گز ہے اس
کے مشرق میں ایک تخت سنگ محک کا ہے جو دریائے جمنا پر مشرف ہے اور صحن پائین کے تین طرف
عمارت عالیہ پتھر کی بنی ہوئی ہے ۔ جن میں جواہر اور مرصع آلات رکھے جاتے ہیں ۔ اس صحن کے جنوب
میں ایک نشیمن منبت کاری کا ہے چتر کی مانند سنگ مرمر کا چار ستونوں پر ہے اس میں بادشاہ زریں اورنگ
پر جلوس کرتا ہے ۔ دولت خانہ کے محاذی ایک ایوان ۲۵ گز طول میں اور ساڑھے پانچ گز عرض میں ہے
اس کے متصل حمام ہے جس میں منازل متعددہ ہیں ۔ اس میں اندر و باہر صنعت گروں و ہنروروں نے
عجیب و غریب پرچین کاری، آئینہ بندی و منبت کاری کی ہیں ۔ وسط خانہ میں ایک حوض کلاں پیچ در پیچ
ہے ۔ وہ آئینہ کی مانند صاف ہے ۔ اس کے چاروں اطراف فوارے چھوٹتے ہیں ۔ دریا کی طرف سرد خانہ و
گرم خانہ میں حلبی آئینے ایسے لگائے گئے ہیں کہ زیب و زینت بڑھ گئی ہے ۔ دولت خانہ خاص کے متصل
ایک پہلی عمارت اکبر و جہانگیر کی بنوائی ہوئی تھی ۔ اس کو مسمار کر کے ایک اور عمارت سنگ مرمر کی بنائی ہے
وہ مثمن خانہ پر مشتمل ہے جس کا قطر آٹھ ذراع ہے جس کے اضلاع پنجگانہ دریا پر مشرف ہیں ۔ وہ نہایت
رنگین و دلنشین ہے ۔ اس کے تین غربی ضلعوں میں تین شہ نشین ہیں ۔ اس کے آگے ایک ایوان ہے ۔ اس
عمارت کے اندر اور باہر پرچین کاری میں طرح طرح کے پتھر لگے ہوئے ہیں ۔ اس شاہ برج کے درمیان دو خانہ
طبنی ہیں جو گوناگوں نقوش طلائی سے مجلی ہیں ۔ اس میں ایک ایوان ہے ۔ اس کے دو رویہ سنگ مرمر ہے ۔ اس
میں سونے کی نقاشی کی ہوئی ہے ۔ بادشاہ کی آرام گاہ ایک ایوان سنگ مرمر کا طول میں ۲۶ گز اور عرض ساڑھے

س گز ہے۔ اس کی دیوار ستونوں کی کرسی تک منبت شدہ ہے۔ اس کی جدولوں پر پرچین کاری میں طرح
رح کے پتھر لگے ہوئے ہیں۔ اس کی چھت پر سنہری منبت کاری کی ہے۔ اس ایوان کے پیچھے ایک اور
کان سنگ مرمر کا طول میں ۱۵ گز اور عرض ۴½ گز ہے۔ اس کی سقف و دیوار میں صور و تماثیل منازل آسمانی
ے نمونہ پر بنائی گئی ہیں۔ اس کے دو جانب میں دو شہ نشین ہیں اور اس منزل اور شاہ برج کے وسط میں
نگلہ روشن سنگ مرمر کا ہے اور اس پر طلائی نقوش ہیں۔ شاہی آرام گاہ کا صحن اسی گز مربع ہے۔ اس میں ش ۴۹
حن ۱۵ گز طول میں اور نو گز عرض میں ہے۔ اس میں پانچ فوارے لگے ہوئے ہیں۔ اس کے آگے
ے آبشار چادری ہے۔ اس کے آگے باغ میں ایک چبوترہ ہے اور باغ میں تمام خیاباں سنگ مرمر
ہیں۔ آرام گاہ کے پہلو میں ایک ایوان گوناگوں نقوش سے منقش ہے۔ وہ اس عمارت کا جواب ہے
شاہ برج اور آرام گاہ کے وسط میں ہے۔ طبنی خانہ کے عقب کے ایوان میں ایسی ہی رنگ آمیزی
ے جیسی کہ ایوان مشرقی میں۔ اس کے صحن میں ایک بنگلہ ہے جو دریائے جمنا پر مشرف ہے اور وہ
ٹھہ مبارک کا جواب ہے اور اس کے دو جانب میں دو حجرے ہیں جو طلا کاری اور نقش و نگار سے
یین ہیں۔

دریائے جمنا پر دار الخلافہ اکبرآباد کی بنیاد پڑی تھی مگر اس کے آگے تمام نشیب و فراز تھے اور آبادی کی
ح و طرح ٹھیک نہ تھی۔ قلعہ ارک کے اندر دولت سرائے شاہی اور تمام کارخانے سرکاری تھے۔ اس کے
وازے کے آگے کوئی وسعت جلوخانہ کے لائق نہ تھی۔ صبح و شام جو بادشاہ نکلتا اور خلقت کورنش بجالاتی
ز دحام کے سبب لوگوں کو اذیت پہنچتی۔ خصوصاً عیدین اور ایام سرور میں سواری کے وقت ہاتھی گھوڑوں کے
م کے باعث آدمیوں کی جان کا خوف ہوتا اور پھر کوئی جامع مسجد بھی شہر میں نہ تھی جو اس شہر کی شان کے
ت ہوتی۔ بادشاہ نے ان دونوں کمیوں کو پورا کرنے کے لیے قلعہ کے دروازے کے آگے بازار کلاں کی
ف ایک چوک مثمن بغدادی کی طرح بنایا جس کا قطر ایک سو اسی ذراع پادشاہی تھا ہر لمبے ضلعے میں چودہ
ے والیوان اور قصر میں پانچ دکانیں تعمیر کرائیں اور حکم دیا چوک مذکور کے مغرب میں ایک مسجد بنائی جائے
س کا طول ایک سو تیس اور عرض یک صد ذراع پادشاہی ہو اور قبلہ رخ تین گنبد بنائے جائیں اور باقی تین اطراف
پچاس ایوان ہوں اور صحن اس کا اسی گز مربع ہو۔ وہ سرکار خاصہ سے بنائی جائیں۔ مگر بیگم صاحب نے
شاہ سے عرض کر کے یہ خرچ اپنے ذمہ لیا یعنی اس کی تعمیر بیگم صاحب کی تفویض میں تعمیر ہوئی۔ اور جو مکان اس

اس میں آ گئے اس نے بعض مالکوں سے ان کی جگہ قیمت دے کر خرید لی اور بعض کو ان کے بدلے جگہ دیدی۔ غرضیکہ ان کے مالکوں کی رضامندی سے جگہ حاصل کر کے عظیم الشان مسجد تعمیر ہو کر ۱۰۵۰ھ میں ختم ہوئی۔

افسوس اس امر کا ہے کہ آج یہ تمام تعمیرات دار الخلافہ اکبر آباد میں بہت کم اصلی حالت میں باقی رہ گئی ہیں اور اکثر مفقود ہیں۔ شکر کا مقام ہے کہ مسجد باقی ہے۔

قلعہ آگرہ میں شاہجہاں کی مشہور مسجد جس کا نام آج اس کی خوبصورتی و نزاکت کی وجہ سے موتی مسجد پڑ گیا ہے جس پر سہ لک روپیہ خرچ ہوا تھا ۱۰۶۳ھ میں سات سال کے عرصہ میں انجام کو پہنچی۔ بادشاہ نے نہم ذی الحجہ کو اس کا ملاحظہ کیا۔ اس کے تین گنبد ہیں ہر ایک کا قطر نو گز اور اکیس چشموں پر حاوی ہے۔ تین قطاروں میں چھ برج ہیں ہر ایک مثمن گنبد چار ذراع قطر والا ہے۔ مسجد کا طول ۵۶ ذراع اور عرض ۲۱ اور اس کی کرسی سنگ مرمر کے صحن سے ایک ذراع۔ اس کے شمال و جنوب میں دو طنبی خانے ہیں۔ ہر ایک ۷ اور ½ ۳ گز ہے۔ اس کی پیشانی پر سنگ سیاہ میں نہایت عمدہ کتبہ خط نسخ میں پر چیں شدہ ہے۔ اور مسجد کا صحن سطح زمین سے گیارہ گز بلند ہے۔ اس کے وسط میں ایک حوض دہ در دہ گز ½ ۲ گز عمیق ہے جس میں فوارے جوش مارتے ہیں اس کے اضلاع سہ گانہ ہیں۔ ایوان سنگ مرمر کے ہیں۔ اس عمارت کے نیچے باہر کی طرف دو طبقہ سنگ سرخ کے ہیں۔ ایوانوں کی کرسی کا ارتفاع مسجد کے صحن سے ½ ۲ گز ہے۔ جنوب و شمال کے اضلاع کے درمیان دو بلند دروازے ہیں اور ہر ایک کے اوپر گنبد چار در چار ہے۔ اندرون چھت مشکل کاسہ مرمر کی ہے۔ اور ہر ایک کے اوپر تین چار تر کی سنگ مرمر کے ہیں جن پر سنہری طمع کئے ہوئے کلس لگے ہوئے ہیں۔ مشرقی دروازہ درمیان میں گنبد دار چھ گز در چھ گز اور دو طبقہ نشیمن دل نشیں رکھتے ہیں۔ اس کے اوپر نئے طریق کے گلدستے، کلس تک زریں ہیں۔ ہر ایک کے آگے تین ابواب۔ دو ایوان بادن سیڑھیاں کمال صفائی و خوش نمائی سے مرتب ہیں۔ غرضیکہ یہ مسجد اجابت دعا کا وسیلہ از درگاہ والا باعث بنی۔

## کابل

۱۰۵۵ھ میں راجہ جگت سنگھ نے بادشاہ سے عرض کی اگر حکم صادر ہو تو راہ کتل طول سے بدخشاں کے راستہ کو طے کر کے خوست سیراب و اندراب کو تسخیر کیا جائے۔ بادشاہ نے اس کو منظور فرمایا۔ راجہ جگت سنگھ نے وہاں پہنچ کر محسوس کیا کہ ایک حصار بنایا جائے تاکہ وہاں سے نقل و حرکت فوج ہو۔ چنانچہ اس نے

وہاں سراب واندراب کے مابین ایک محکم قلعہ چوبیں تیار کیا اور اس کے عمدہ برج نہایت مستحکم پتھر کے تعمیر کیے اور اس میں دو چاہ کھدوائے۔ اس کو خوب سلیقہ سے مختلف انواع آلات آتشبازی از قسم توپ وغیرہ سے آراستہ کیا۔ دائیں درہ کے دو طرف بڑی بڑی تھمبیریوں سے مستحکم کیے جہاں سے سوار بمشکل داخل ہوسکتا تھا۔ ان کے نیچے تفنگچی کھڑے کیے اور محافظت کے لیے تیر انداز۔ وہاں پہاڑ پر اس سے بہتر کوئی اور مصالح میسر نہیں آسکتا تھا جو اس فوری ضرورت کو پورا کرتا۔ یہ تمام تعمیر ایک سال اور ایک ماہ میں ہوئی۔ سب فوج اور راجہ نے خود ہاتھ میں کدال اور تیشہ لے کر کام کو انجام دیا۔ پھر خونریز جنگ ہوئی اور اوزبک بھاگ گئے۔

---

سرہند سے لاہور کی طرف جب ہم سفر کرتے ہیں تو راستہ میں کئی پرانی سرائیں شاہانِ مغلیہ کی بنائی ہوئی آج بھی ملتی ہیں جن کا فنِ تعمیر اس زمانہ کی تہذیب کو واضح کرتا ہے کہ کس طرح مسافر اور قافلے ان مقامات پر اُترتے اور آرام کرتے تھے۔ چنانچہ حسن اتفاق سے جالندھر پہنچنے سے بیشتر ستلج دریا کو عبور کر کے ایک دو سرائیں پرانی آتی ہیں اور نور محل کے قرب وجوار میں چند مقبرے بھی ہیں اور وہاں سراؤں پر ذیل کے کتبات ملتے ہیں جو ظاہر کرتے ہیں کہ شاہجہاں نے خود یہاں جہانگیر کے زمانہ کی بنوائی ہوئی سراؤں کو درست کیا اور ان کو مزید آباد کیا:

اخذ راہ داری ابواب ممنوعہ بموجب امر نواب زکریا خاں بہادر ناظم صوبہ معاف ہر کس از فوجداران وا بہ بگیر و برزن آں طلاق طلاق طلاق۔

---

شاہ جہاں بدورِ جہانگیر بادشاہ — شاہنشہ زمین زمان سایۂ خدا
معمور کرد ملکہ جہاں را بعدل وداد — تا آسمان رسید
نور جہاں کہ ہمدم و ہمساز خاص اوست — فرمود ایں سرائے وسیع سپہر سا
چوں ایں بنائے خیر بروئے زمیں نہاد — باد ابنائے عمرش جاوید بربقا
تاریخ ایں چوں گشت مرتب بگفت عقل — آباد شد ز نور جہاں بیگم ایں سرا

مغربی دروازہ پر

بدورِ عدل جہانگیر شاہ اکبر شاہ — کہ آسمان و زمین مثل او ندارد یاد

---

⊗ اس حصہ متن کو دراصل متذکرہ بالا "لاہور" سے قبل کا حصہ تصور کرنا چاہیے صـ ۴۲

بنائے نور سرائے شد بہ خطۂ پھلور ۔ بحکم نور جہاں بیگم فرشتہ نہاد
برائے سال بنائے اش سخنور خوش گفت ۔ کہ شد ز نور جہاں بیگم ایں سرائے آباد
چوں شد تمام خرد گفت بہر تاریخ تاریخش ۔ بہ شد ز نور جہاں بیگم ایں سرائے آباد
(۱۰۳۰ ہجری)

---

اس کے بعد شاہجہاں نے کابل کا رخ کیا اور ابھی تک وہاں کی تمام عمارات پایۂ تکمیل کو نہیں پہنچی تھیں ۔ ان کا داروغہ غازی بیگ مقرر ہوا اور بادشاہ نے خود علیمردانخاں کی حویلی میں قیام کیا ۔ جب یہ تمام عمارات مکمل ہوگئیں جو اپنے گوناگوں نقش و نگار کی تازگی کی وجہ سے چرخ کبود کے مثل تھیں تب علیمردانخاں کی حویلی سے نکل کر وہاں تشریف لاکر تمام محلات و نشیمن و غریب مناظر کی نظارگی دلفریب و فریب رشک میں قیام و آرام کیا ۔ چونکہ کابل میں کوئی عمارت شائستہ نزول نہ تھی جس کمی کو محسوس کر کے شاہجہاں نے وہاں ایام شہزادگی میں باغ اور تہ ترتیب دیا تھا ۔ مگر اس مرتبہ اسی کے متصل وہاں شاہجہاں نے باغ مہتاب میں عمارات محل و دیوان خانہ برگزیدہ تعمیر کیں ۔ یہ دونوں عمارات اعلیٰ طرز کے نقشہ پر تعمیر ہوئیں ۔ اور انیسویں سال جلوس میں تمام عمارات جو ان باغات میں تعمیر ہو رہی تھیں پنج لک روپیہ میں تکمیل کو پہنچیں ۔ ان میں سے دو لک و پنجاہ ہزار روپیہ دولت خانہ مقدس ۔ پنجاہ ہزار شہر جہاں آرا ، چہار باغ ، باغات دیگر اور روضہ حضرت فردوس مکانی بابر بادشاہ پر خرچ ہوا ۔ کابل میں جہانگیر کے فرمان سے رنج و آہک لایا گیا تھا اور ابھی ناتمام ہی تھا کہ بادشاہ نے وہاں پانی کی کمی کو محسوس کر کے جنوب رویہ باولی کو ارک میں داخل کر کے اس کے گرد ایک دیوار بنا دی گئی ۔ غرضیکہ شاہجہاں نے بلخ ، کابل قندھار ، غزنیں میں جس قدر بھی قدیم عمارات شکست و ریخت کی وجہ سے مرمت و سرپرستی کی محتاج تھیں ان کی طرف کماحقہٗ توجہ دی ۔ بادشاہ واپسی پر چار باغ میں آیا اور موضع نیملہ میں دلنشین مکان کی تعمیر کا حکم دیا کہ باغ و نشیمن اعلیٰ طرح کے تیار کیے جائیں ۔ اس کے اندر سے ایک نہر چار گز چوڑی گذاری جائے ۔ یہ عمارات ۱۰۵۰ھ میں مکمل ہوئیں اور اس باغ کا نام فرح افزا رکھا گیا ۔ اسی طرح بادشاہ نے واپسی پر حسن ابدال کی عمارات میں قیام کیا جن کی تفصیل کسی قدر احمد معمار کے تحت بیان کر دی گئی ہے ۔ ۱۰۵۹ھ میں پھر کابل میں گذر ہوا اور اتفاقاً ان عمارات کی طرف توجہ خاص مبذول ہوئی ۔ چنانچہ قلعہ ارک

کابل جو سراسر سنگ و آہک کا ہے دو سال کی مدت میں دو لک روپیہ کے صرف سے غازی بیگ کے اہتمام سے سرانجام ہوا۔ اور قلعہ گلی جو کمال استحکام سے تیار ہوا اس کی فصیل عرض میں پانچ گز اور اونچائی آٹھ گز ہے۔ اس کا محیط چھ ہزار چھ سو گز ہے۔ یعنی شہر کابل کے گرد امیر الامراء علیم دانخاں نے تعمیر کیا ہے جسے بادشاہ نے پسند فرمایا۔ چالیس ہزار روپیہ مزید سے قلعہ غزنین کی مرمت کی اور تیس ہزار روپیہ قلعہ چاریکار کی بنا کے لیے مرحمت کیا۔

## دھلی

بادشاہ شاہجہاں نے سنہ ۱۲ جلوس ۱۰۴۸ھ میں شاہ جہاں آباد دہلی کی بنیاد رکھی۔ جس کے ۱۰۵۸ھ میں مکمل ہونے پر ملاحظہ کے لیے گیا۔ اس کے وجود میں آنے کی خاص وجہ یہ تھی کہ شاہجہاں کو دارالخلافہ اکبر آباد جو جمنا دریا کے کنارے پر تھا اس سبب سے ناپسند تھا کہ اس میں شکست و ریخت و گذر آب اور نشیب و فراز بہت تھے اور شہر میں ان کی وجہ سے ناہمواری تھی۔ اور لاہور اس وجہ سے ناپسند تھا کہ وہ ایک ہی دفعہ اس مطلب کے لیے تعمیر نہیں ہوا۔ رفتہ رفتہ اس کی بنیا و پڑی جیسی کہ ضرورت ہوتی گئی۔ اور آگرہ موجودہ حالت میں ضرورت و مطلب کو بھی پورا نہیں کر سکتا تھا۔ جلو خانے خاص کر بے طرح و بے موقع تعمیر ہوئے تھے۔ جب کبھی وہ استعمال میں آتے اور افواج و جلوس کی زیادہ آمد ہوتی اور فیل و اسپ کا ہجوم ہوتا خصوصاً عیدین و جشنوں کے موقعوں پر تو اکثر ضعیف لوگوں کو آزار پہنچتا۔ دونوں شہروں کے بازار کوچے تنگ و تاریک تھے۔ چنانچہ اس تنگی کو دُور کرنے کے لیے شاہجہاں نے ارادہ کیا کہ ایسی عمارت تعمیر کی جائے جس سے خلقت لطف زندگی اٹھائے اور طریق عیش و معاش میں تنگی سے چھوٹ جائے۔ اور اس نے مہندسی معماروں کو حکم دیا کہ وہ کوئی مقام تجویز کریں کہ آب و ہوا کے اعتدال کی صفت رکھتا ہو اور وہاں قلعہ والا کی بنیا د رکھیں۔ انہوں نے دارالملک دہلی میں نور گڈھ (سلیم گڈھ) سے متصل اور پرانی دہلی کی فصیل سے دور جمنا کے کنارہ پر یہ جگہ تجویز کی۔ روز جمعہ ذی الحجہ سنہ ۱۲ جلوس ۱۰۴۸ھ میں استاد احمد و حامد معماروں نے جو اپنے فن میں یکتائے روزگار تھے ایک تازہ طرح کا نقشہ بادشاہ کے روبرو رکھا جسے اس نے اپنے تصرفات سے منظور کیا جس کے موافق بیلداروں نے نیک ساعت میں شب جمعہ نہم محرم ۱۰۴۹ھ کو بنیا د کھودنی شروع کی۔ تمام عالم کے

منتخب سنگ تراش و نجار۔ منبت کار و پرچین کار سلیقہ شعار بلائے گئے۔ کام کی دیکھ بھال کے لیے غیرت خاں مقرر ہوا جس کے تبدیل ہونے پر مکرمت خاں کی تحویل میں یہ عمارتیں سر انجام ہوئیں جس کے شریک کار عاقل خاں و یوسف خاں تھے:

| | |
|---|---|
| بر لب آب جوں فیض سرشت | کہ بہشتش بود نمونہ زشت |
| خاکش از خرمی نشاط افزای | دلکش و جانفزا و دیدہ کشای |
| جائگاہے کز اعتدالِ ہوا | یافت رنجور چند سالہ دوا |
| مردہ را آبِ زندگانی دہ | پیر فرتوت را جوانی دہ |

---

آب رسانی کے لیے وہ نہر جو سلطان فیروز شاہ تغلق نے اپنے ایامِ سلطنت میں خضر آباد سے اپنی شکار گاہ مقرری سفیدوں تک بنوائی تھی، اس کے بعد بوجہ مرورِ ایام ناکارہ ہو کر معدوم ہو چکی تھی بادشاہ کے حکم سے علیم دانخاں کے کارندے اسے از سرِ نو منبع سے شاہجہاں آباد تک ہموار کر کے قلعہ تک لائے۔ تمام عمارات شاہجہاں آباد قریب دس برس کے عرصہ میں پایۂ تکمیل کو پہنچیں۔

اس قلعہ کے چار دروازے اور دو دریچے ہیں اور اکیس برج ہیں جن میں سے سات مدوّر اور چودہ مثمن۔ اس کی چار دیواری کا محیط مثمن بغدادی ہے۔ ہزار گز طول میں اور چھ سو گز عرض میں اور فصیل ۲۵ گز بلند مع کنگروں کے ہے۔ کل زمین کا رقبہ چھ لاکھ گز ہے۔ اس کی فصیل کو خارا تراشوں نے سنگ سرخ کی سلوں سے اس طرح بنایا ہے کہ ایک سل معلوم ہوتی ہے۔

اس قلعہ کی تمام عمارات برج شمالی، باغ حیات بخش، شاہ محل، آرام گاہ مقدس، امتیاز محل، برج معروف بہ برج طلا و دیگر عمارات اس کے جواب میں ہیں۔ خواب گاہ نواب قدسیہ بیگم صاحب اور دیگر حرم سرایاں ترتیب شدہ ہے۔ مشرق کی طرف بارہ ذراع بلند مشرف بر آب و صحرا از جانب مغرب بر باغ و باغیچہائے مسرت افزا و انہار و تالاب و بیرا سراپا از سنگ مرمر صاف شفاف بنے ہوئے ہیں۔ ہر ایک سے راستہ رنگین پتھروں سے پرچین کاری کیا ہوا ہے اور چھت و دیواریں ہر ایک غایت زیب و زینت سے مطلّا و منقش و رنگین کی ہوئی ہیں کہ ان کی تعریف نہیں ہو سکتی۔ ہر عمارت کے وسط میں نہر جاری ہے جس کا نام نہر بہشت ہے۔ ہر نشیمن کے اندر اور آگے حوض ہیں بصورت آبشار، ان میں فوارے چھوٹتے ہیں۔ اور

نشیمن کے آگے پھولوں کے غنچے ہیں جو دولت خانہ کی چار دیواری تک چلے گئے ہیں ۔ نہر میں اکثر جا بجا حوض ہیں۔
ان مکانوں میں افضل ایوان غسل خانہ ہے اور اس کے برابر حمام ہے۔ ان دونوں عمارتوں کے مقابلہ میں آج تک زیر آسمان کوئی عمارت تعمیر نہیں ہوئی ۔ ایوان غسل خانہ کی سنہری سقف بطریق بندہای دلکش طرز پسند فرنگی وگرہ ہای خوش طرح رومی سراسر نو لک روپیہ سے تیار ہوئے ہیں ۔ اس کی دیواروں پر تصویر صورت کے بجائے رسمی نقش و نگار کیے گئے ہیں اور عراق کے جادو رقموں نے دیوار حمام پر پرچیں کاری میں وہ نقش و نگار کیے ہیں کہ اگر بہزاد بھی دیکھ لے تو اس کاریگری کی شاگردی کا اعتراف کرے :

فلک مانند خود یک صدف لاجورد ہمہ رنگ ہا را نثار نو کرد

سرائے شہنشاہ باید چنیں بہر آوازہ خوبیت روم و چیں

جہاں بخش ثانی صاحب قراں شہ کشور عدل شاہ جہاں

باغ حیات بخش میں سب جگہ نہر کا پانی رواں رہتا ہے ۔ میوہ دار اور پھولوں کے درختوں سے بھرا ہے ۔ اس میں ایک حوض مربع ساٹھ ذراع ضلع والا ہے ۔ جب آفتاب اس کے وسط میں شعاعیں ڈالتا ہے اور پھولوں کا عکس اس میں پڑتا ہے تو وہ نگار خانہ چین بن جاتا ہے ۔ اس میں ۴۹ نقرئی فوارے ہیں اور اس حوض کے گرد ایک سو بارہ فوارے ہیں ۔ اور اس کے گرد چار خیاباں الگ سنگ سرخ کی بیس گز چوڑی بنی ہوئی ہیں ۔ ان میں چھ گز چوڑی نہر بہتی ہے ۔ جس میں پھر تیس فوارے ہیں ۔ ان جاری نہر کے وسط میں چراغاں کا عکسی نور جادواں ہے ۔ ان کو اس قدر نقش و نگار سے مزین کیا گیا ہے کہ اس کی مثل ملنا امکان سے باہر ہے ۔ حوضوں میں چبوترہ سے ڈیڑھ گز بلند بصورت آبشار پانی حوض میں گرتی ہیں ۔ اور نیچے کے طاقوں میں روزانہ گلدانہائے سیمیں و زریں سنہری پھولوں سے پر اور شمع کافوری کے مانند پانی کے نقاب کے نیچے ستاروں کی مانند رکھے جاتے ہیں اور خوب لطف دیتے ہیں :

بر دوست از پنجۂ آفتاب فروغش دہد گہ بآئینہ آب

صفا گشتہ غماز او چوں حباب نہاں جملہ پیداست از آب و تاب

پھر طبقہ شرقی سمت باغ میں طول باغ کے مانند چھبیس ذراع عرض میں اور ڈیڑھ ذراع ارتفاع دریا نما کی طرف عمارت بالکل سنگ مرمر کی بنی ہوئی ہے اور اس میں نقش و نگار بنے ہوئے ہیں :

در و بابد نشستن رو بدیوار در و دیوارش از تصویر گلزار

سہ جانب گلشن و در پیش دریا است — کہ ہر موجش خم زلف فرح زا ست

عمارت کے وسط میں ایک کم گہرا حوض ہے جس کی تہہ عجیب و غریب طرح میں گرہ بندی کی ہوئی ہے۔ اس کے ہر بند پر ایک سوراخ ہے جس میں سے پانی جوش کرتا ہے اور ان میں فوارے جڑے ہوئے ہیں۔ پھر نور کی جد ولیں چاروں طرف اس چشمہ سے نکل کر ایک حوض میں جو سنگ مرمر کا بنا ہوا ہے جس کے حاشیہ پر پرچیں کاری میں نقش و نگار کیے گئے ہیں بصورت آبشار گرتی ہیں اور پانی لبریز حوض کے اطراف سے نیچے کی نہر میں چکر کاٹتا ہے۔ اس حوض کا پتھر غرائب روزگار میں سے ہے جو مکرانہ کی کان سے لایا گیا ہے اور بادشاہ کے حکم سے اس کا ایک حوض مربع چار در چار ڈیڑھ گز عمق کا بنایا گیا ہے جسے شاہجہان آباد سے ایک سو کروہ کے فاصلہ سے بڑے جر و ثقیل کے ذریعہ لایا گیا ہے۔ اگرچہ بہت سے اور حوض ہیں مگر یہ حوض عجیب و غریب ہے اور خاص ہی لطف رکھتا ہے۔

دولت خانہ دہلی کا گونہ گونہ دلنشیں مکانات و نشیمن ہائے دلفریب و آبشارہا و حیاض وغیرہ سے پر ہے مگر امتیاز محل سب سے بڑی عمارت ہے۔ جس کا طول پنجاہ و عرض چھبیس ذراع کمال تکلف و نہایت عمدہ نقش و نگار سے مزین بلند پایہ مثمن کرسی پر بجن آب و رنگ روکش قصور و منازل بہشت کی طرح اس میں ہیں۔ اس کے برجوں کے کلس سنہری ملمع کیے ہوئے ہیں۔ اس کے ایک طرف مشرق رویہ دریائے جمنا پر جھروکہ درشن ہے۔ اس کے دوسری طرف متصل جھروکہ خاص و عام ہے اس دیوان خاص و عام و بازار مسقف و آبادی شہر ہے۔ امتیاز محل کے غرب میں ایک ایوان باغیچہ عمارت پر مشرف ہے۔ سنگ سرخ کی تعمیر کر کے سنگ مہتابی سے اس کو سفید کر دیا گیا ہے جو اعلیٰ معماروں کی مہرہ کشی سے آئینہ کی طرح ہو گیا ہے۔ اس کی چھت کے نزدیک جھروکہ خاص و عام ہے جو سراپا سنگ مرمر کا بنگلہ نما چار گز طویل اور سہ گز چوڑا چار ستونوں پر ہے۔ اس بنگلہ کے پیچھے ایک طاق سات اور اڑھائی گز طول و عرض میں ہے۔ اس میں رنگا رنگ کے پتھروں سے پرچیں کاری کی گئی ہے۔ اس کے سامنے بارگاہ یعنی بڑا ہال ۶۷ و ۲۴ طول و عرض میں چالیس ستونوں پر مشتمل ہے۔ اس کی چھت و دیوار گوناگوں نقش و نگار سے مصور ہے۔ اس کے تین ضلعوں میں خالص سونے کا قد آدم محجر لگایا گیا ہے اس کی تفصیل کسی قدر نقش و نگار کے تحت بھی آ گئی ہے

ایوان کے باہر کمال وسیع میدان ایک سو چار و ساٹھ گز طول و عرض میں ہے جو خاص و عام کی فضا سے الگ ہے۔ اس کے تین طرف کٹہرہ سنگ سرخ کا ہے۔ اس کے باہر ایک صحن طول میں دو سو چار

ور عرض میں ایک سو ساٹھ گز۔ اس کے گرد دلنشیں کمرے بنائے گئے ہیں تاکہ آدمیوں کو بارش و باولی
ں زحمت اور تپش آفتاب نہ پہنچے۔ تین دروازوں میں سے ایک دروازہ جانب غرب سنگِ سرخ
منبت کار بنا ہے جو بہت بلند ہے۔ اس دروازہ کے باہر جلو خانہ کا چوک ہے جس کا طول دو سو
ر عرض ایک سو چالیس گز ہے جو سراسر ایوانوں اور حجروں پر مشتمل ہے۔ اور تین دروازے جانب
مال و غرب و جنوب میں۔ شمالی دروازہ قلعہ سے جنوبی دروازہ تک دو راستہ حجرے اور ایوان
الیس ذراع عرض میں نہایت مضبوط برائے اصطبل و دیگر کارخانجات بنائے گئے ہیں۔ اس
کے وسط میں نہر جاری ہے۔ مغرب کی طرف قلعہ کے دروازہ تک مسقف بازار دو طبقہ نہایت
یبائی سے مرتب کیا گیا ہے۔ اس میں مردم نشیں دکانیں ہیں جو مال و متاع سے پُر ہیں۔ یہ واقعہ ہے
ر اس قسم کا مسقف بازار اہل ہند نے اس سے قبل نہیں دیکھا تھا کیونکہ اس قسم کی عمارت گری
انہ روزگار ہفت کشور ہے۔

| | |
|---|---|
| تماشای این خجستہ مقام | بہ در رشک بر چشم احوال مدام |
| ہر خانہ یک شہر عیش و سرور | چساں یافت جا چشم بد باد دور |
| چناں دامن دل کشد سوی خویش | کہ باد از فضائش نرفتست بیش |

ہر دروازہ کے آگے بازار مذکور کے متصل اور دروازہ جانب اکبر آباد کی طرف دو تماثیل فیل پایہ دار
ل قد کے برابر بنائی گئی ہیں۔ جو بالکل ہاتھی معلوم ہوتے ہیں۔
شہر میں مکانات ایک لاکھ روپیہ سے لے کر لاکھوں روپیہ کی تیاری کے بنے ہوئے ہیں اور
ہ کے گرد باغات و سر البستاں بہت لگے ہیں۔ شہر میں دو بڑے بازار ایک اکبر آباد کی طرف دوسرا
ور کی طرف جن کا عرض چالیس چالیس گز ہے۔ نہر دونوں بازاروں میں جاری ہے اور بازار کے ہر طرف
انیں ہیں جن میں دکاندار بیٹھتے ہیں۔ چاروں طرف سے خریدار آتے ہیں اور ہر ضرورت کو یہاں پورا
تے ہیں:

| | |
|---|---|
| خیابانہای بازارش دل افروز | در دہر روز عید و نوروز |
| بد کانہا فتادہ بر سر ہم | متاع شیر مرغ و جاں آرام |
| بجامی دارو دکان عطار | تواں صحت خریدن بہر بیمار |

لاہور کی سمت جو بازار ہے اس کا عرض چالیس ذراع اور طول ایک ہزار پانچ سو بیس گز ہے۔ اس میں ایک ہزار پانچ سو ساٹھ حجرے اور ایوان اس طرح واقع ہیں کہ آغاز بازار سے چوک ہشتاد و ہشتاد اور کوتوالی چبوترہ سے چار سو ہشتاد گز تک اور یہاں سے دوسرے چوک صد در صد تک بطرز مثمن بغدادی اور اس چوک کی شمالی جانب ایک سرائے دو سقفہ ہے۔ طول و عرض ۱۸۶ گز، صحن میں نوے حجرے اور چار برجیاں اور ہر حجرے کے آگے ایوان اور ایوانوں کے آگے چبوترہ سراسر بعرض پانچ گز۔ بیگم صاحب نے یہ سرا بنوائی ہے۔ اس کا ایک دروازہ جانب بازار اور دوسرا دروازہ باغ کی جانب جس کا نام صاحب آباد ہے۔ طول میں نو سو بیاسی گز اور عرض دو سو بیالیس گز۔ اس میں عمارتیں اور آبشار و حوض و فوارے ہیں۔ بازار کے جنوبی ضلع میں ایک حمام طول میں ساٹھ گز اور عرض میں بیس گز ہے۔ اس کے ایوان اور نشیمن کمال وسیع ہیں۔ یہ بھی بیگم صاحب کے فرمان سے تعمیر ہوئے ہیں۔

اس سرا اور چوک سے مسجد بی بی فتح پوری محل تک پانچ سو ساٹھ گز طویل بازار واقع ہے اور مسجد مذکور کا طول پینتالیس گز اور عرض بیس ہے۔ اس کے وسط میں ایک گنبد ہے جس کے باہر کاشی کاری کی گئی ہے اور اندر سے سنگ سرخ کی ہے۔ گنبد کے دونوں جانب ایوان در ایوان ہر ایک سہ چشمہ بنایا گیا ہے۔ کرسی اور ازارہ سنگ سرخ کا سربسر منبت شدہ ہے اور فرش بھی اسی پتھر کا ہے۔ اس کے دونوں کونوں پر دو منارے ۳۵ گز بلند ہیں۔ اس کے پائیں میں ایک حوض سولہ اور چودہ طول و عرض میں ہے۔ جس کا پانی نہر بہشت سے لایا گیا ہے۔ مسجد کے گرد سرائے ہے جس میں ۶۹ حجرے اور چار برج ہیں۔ سراؤں کے دستور پر ایوان کے آگے چبوترہ عرض میں تین گز۔ اس کا صحن صد در صد ہے۔ اور ایسی ہی اکبرآبادی کی جانب بازار جس کا طول ایک ہزار پچاس گز اور عرض تیس گز ہے۔ اس سرا میں آٹھ سو اٹھاسی حجرے اور ایوان ہیں۔ بازار کے آغاز میں قلعہ کے دروازہ کے محاذ پر جنوب کی جانب ایک مسجد عالی بنام بی بی اکبرآبادی ہے۔ جس کا طول ۶۲ اور عرض ساڑھے سترہ گز ہے۔ اس میں سات خانے گنبدی مسقف ہیں۔ ان میں سے چار مسطح اور سہ گنبد دار بنائے گئے ہیں۔ مسجد کے دو بازوؤں میں اور اس کے سنگ مرمر کے پیش طاق کی پیشانی پر سورہ فجر کا کتبہ سنگ سیاہ میں کاٹ کر پرچین کاری کیا گیا ہے۔ اور اس کے مشرقی ضلع میں دونوں کونوں پر دو مینار ہیں۔ اس کا فرش سنگ سرخ کا ہے جس پر سنگ سیاہ سے جائے نمازیں بنائی ہیں۔ اندر اور باہر کا ازارہ سنگ سرخ کا منبت شدہ ہے۔ اس کا صحن ۶۳ اور ۵۸

ول وعرض میں ہے مگر ساڑھے تین گز بلند ہے۔ اس پر سنگ سرخ کا مجر لگا ہوا ہے۔ اس کے نیچے
شرق کی طرف ایک مربع حوض جس کا ایک ضلع ۱۲ گز ہے جو نہر بہشت کے پانی سے لبریز ہوتا ہے
س کے اطراف میں ایک سرائے ہے جس کا طول ۴۵ گز اور عرض ۱۰۴ ہے۔ ہر حجرہ کے آگے ایوان
ہے اور ایوان کے آگے سراسر چار گز چوڑا چبوترہ ہے۔ اس کا دروازہ اندر اور باہر سے سنگ سرخ
بنا ہوا ہے اور اس کی پیشانی سنگ مرمر کی اور اس کے اوپر کتبہ سنگ سیاہ سے پرچیں کیا ہوا ہے۔
ر اس کے آگے ایک چوک طول میں ۱۶۰ اور عرض میں ۶۰ گز ہے۔ اس کے روبرو ایک حمام کمال آب و
ب سے سنگ سرخ کا تیار ہوا ہے۔ اس کے اندر نہر بہشت سے پانی جاری ہے۔ تمام عمارت مسجد
رمضان ۱۰۶۰ھ میں ڈیڑھ لاکھ کے خرچ سے تیار ہوئی ہے[1]۔

معاصر مورخین نے عمارات شاہجہاں آباد کا مقابلہ دیگر ممالک مثلاً بغداد، مصر، شام، فلسطین،
سطنطنیہ کی عمارات سے کیا ہے۔ اور یہ تمام شہر کا محیط پندرہ کروہ رسمی ہے :

تعالی اللہ اگر مصر است و رشام — بود یک کوچہ ایں محشر عام
چنیں شہرے بعالم کس ندیدہ — کہ دروی ہفت اقلیم آرمیدہ
عماراتش ہمہ ہم قامت ہم — ہمہ آئینہ داری صورت ہم
شکوہش را نمی دانم چہ کم بود — کہ دولتخانہ ہم برشانش افزود

بنا ہائے خیر کا بنانا نافع ترین خیرات جاریہ ہے خصوص ابداع معابد و مساجد جس سے ایمان کی بنیاد
کم ہوتی ہے۔ اس لیے شاہجہاں کے حکم سے ۱۰ شوال ۱۰۶۰ھ میں معماروں و مہندسوں اور علامی
عد اللہ خاں و فاضل خاں خانساماں کی موجودگی میں قلعہ کے مغرب کی طرف ایک ہزار گز کے فاصلہ پر ایک
ڑی ناٹیلہ پر جامع مسجد دہلی کی بنیاد رکھی گئی کیونکہ اس شہر کے شایانِ شان کوئی اس قدر وسیع اور عظیم الشان
جد موجود نہ تھی۔ ہر روز اس پر پانچ ہزار سنگ تراش و پرچیں کار و منبت کار نقاد و حکاک و بیلدار
تمام عملہ کام کرتے رہے ہیں۔ یہ تمام کاریگر دار الخلافہ اور دیگر ممالک سے بادشاہ کے حکم سے
ریف لائے تھے۔ غرضیکہ سعد اللہ خاں اور خلیل اللہ خاں کے اہتمام سے چھ سال کے اندر اندر دس لاکھ

---

[1] اس پر جو طویل کتبہ ہے وہ آثار الصنادید ص۴۳ میں دیا ہے۔

روپیہ کی لاگت سے تیار ہوئی - اس کی کماحقہ تفصیل و توصیف بیان سے باہر ہے - اسے عام طور پر فن تعمیر کے ماہرین نے مساجد میں دلہن کا خطاب دیا ہے - اس کے تین گنبد سنگ مرمر کے ہیں اور ان میں سنگ موسٰی کی پچی کاری کی گئی ہے - چاروں طرف دالان یک رنگ سنگ سرخ کے بنے ہوئے ہیں اور ان کے چاروں کونوں پر چار برج ہیں - اور اس کے تین عالی شان دروازے ہیں - اس کے دو مینار زینہ دار کافی بلند مغرب کی دیوار کے کونوں پر ہیں - ان پر برجیاں بھی ہیں - مسجد کے صحن کا فرش سراسر سنگ سرخ کا ہے - اور مغرب کے حصہ میں سنگ سیاہ میں جائے نماز بنے ہوئے ہیں - اس مسجد کا کوئی در و دیوار، یا طاق محراب مرغولہ کنگرہ برج مینار صحن غرضیکہ سب مناسبت اور توازن سے لبریز ہیں - مسجد کے مغربی بالائی حصہ کے سات محرابوں کے کتبات آیات قرآنی اور بادشاہ بانی مسجد کی تعریف میں سنگ سیاہ میں پرچین کاری کیے گئے ہیں - اور یہ نور اللہ بن احمد کے لکھے ہوئے ہیں جیسا کہ اس کا نام ظاہر کرتا ہے - یہ محرابیں ہشت طاق سے مزین ہیں - اس مسجد کے وسط میں ایک حوض پانی سے پُر ہے - مسجد سے باہر چاروں ضلعوں میں ایک چوک ہے اس میں دلنشیں حجرے بنے ہوئے ہیں - اور اس کے دو شمالی و جنوبی کونوں پر دارالشفا و مدرسہ نہایت عمدہ تعمیر کیے گئے ہیں :

من نہ گویم لیکن ایں قدر گویم کہ ہست     خیمہ اوتاد وقف سجدہ ایں آستاں
مسجدش کاں کعبہ ثانیست تاریخش بود     قبلہ حاجات آمد مسجد شاہ جہاں

---

جب شاہجہاں آباد کی تمام عمارات خاطر خواہ طور پر اختتام پذیر ہوئیں تو بادشاہ کے ملاحظہ کے لیے ان کو کماحقہ آراستہ کیا گیا اور فرش مخملی بچھائے گئے اور تمام امرائے کبار کو انعام و اکرام عطا ہوئے بڑے زور سے جشن منایا گیا :

یکی بزم رنگیں شد آراستہ     مہیا درو آنچہ دل خواستہ
چوں خلوت کدہ غنچہ دیوار و در     ز یاقوت خشتی و خشتی ز زر
چہ محفل کہ آرائش بوستاں     شگفتہ چو روی دل دوستاں
نماید ز بام و در ش آفتاب     ہمہ روز دریوزہ آب و تاب

اور اس جشن کی تاریخ یوں کہی گئی ہے :

شد شاہجہاں آباد از شاہجہاں آباد

وران محلات وغیرہ کی تعریف مجموعی حیثیت سے یوں کی گئی ہے:

اگر فردوس بر روئے زمین است — ہمیں است و ہمیں است و ہمیں است

---

ماہ شوال ۱۰۶۱ھ میں بادشاہ کے حضور میں عرض کیا گیا کہ باغ اکبرآبادی محل سرای باولی کے قریب قلعہ
ہجہاں آباد سے اڑھائی کروہ کے فاصلہ پر جو بنیاد رکھا گیا تھا مکمل ہوگیا ہے۔ اس باغ کا نمونہ دراصل باغ
ض بخش و فرح بخش لاہور و کشمیر پر ہے۔ مگر اس کے طبقے مربع شکل کے ہیں یعنی تین سو گز در تین سو گز۔ اوپر
ا طبقہ محض تین گز نیچے کے طبقہ سے بلند ہے۔ اور منازل و نشین پر مشتمل ہے اور طبقوں میں ۸ گز چوڑی
ر جاری ہے اور نہر کا پانی ہر عمارت میں دو گز یا اس سے کم چوڑی نہروں میں جاری ہے۔ حوض آبشار کی صورت
ں گرتے ہیں۔ بڑے حوض میں فوارے قطار در قطار ہیں۔ برج اور دیگر عمارات لاہور و کشمیر کے شکل
ں سوائے حوض طبقہ دوم ۲۲ اور ۱۰ گز ہے اور ہر چہار طاقوں میں نئے طریق کے ایوان ہیں۔ اس کے
و ضلعوں میں حوض مچھی بھون کے مانند دو چوکھنڈیاں بھی ہیں۔ دوسرا حوض مثمن ہے جس کا قطر چالیس گز ہے
ر ضلع ۱۸×۲۰ ہے۔ چشمہ شاہ آباد کے نمونہ پر اس میں ایک فوارہ ہے۔ یہ باغ چار سال کے عرصہ میں دو
کھ کے صرفہ سے تیار ہوا۔ سرای باولی خام کی عصمت پناہ بی بی اکبرآبادی محل کی سرکار میں تھی۔ ہشتر حجروں و پیش حجرہ و
ان جن کو گچ و ریختہ میں تعمیر کیا گیا۔

دو شنبہ دہم ذی الحجہ ۱۰۶۵ھ کو بادشاہ دارالخلافہ شاہجہاں آباد کی نو تعمیر شدہ عیدگاہ میں نماز ادا کرنے کے
ے آیا جو حصار شہر سے باہر تعمیر ہوئی تھی۔ اس کا طول ۷۲ اور عرض ۱۸½ اور ارتفاع ۱۲ ذراع تھے۔ تراشیدہ
گ سرخ کے تختوں کی پوشش تھی جو ہفت چشمہ اور پیش طاق ۱۵ گز بلند دروازہ اور تمام سنگ سرخ
ے فرش پر مرتب تھی۔ اس کے آگے چبوترہ اکانوے اور چونتیس طول و عرض میں جو ½ ۱ گز بلند سرخ پتھر
رتب تھا۔ اس کے گرد سنگ سرخ کا محجر لگایا گیا۔ چبوترہ کے آگے صحن دو صد در دو صد ذراع ہے۔ یہاں
خت سایہ دار لگائے گئے ہیں۔ اس کے وسط میں ایک حوض اور اس کی فصیل بھی ہے جس میں تین
د دروازے ہیں اور چار برج۔ ہر ایک کا قطر پانچ ذراع جس پر دو طبقہ گنبدی چھت ہے۔ مشرقی دروازہ
ے آگے جلوخانہ دو صد در ۲۵۰ جس کے آگے ایک بازار دو رویہ ایک سو چار حجروں پر مشتمل ہے۔ ہر حجرہ

کے آگے ایوان کمال خوبی سے بنا ہوا ہے۔ پنجاہ لک روپیہ میں ڈیڑھ سال کے عرصہ میں تیار ہوئی۔ ۲۱ھ جلوس میں شاہجہاں آباد کی فصیل ڈیڑھ لاکھ روپیہ کے صرفہ سے سنگ وگل کی بنائی گئی۔ بارش کی کثرت کی وجہ سے جابجا گر گئی تھی اور اس میں رخنے پڑ گئے تھے۔ چنانچہ ۲۲ ربیع الاول ۲۶ھ جلوس کو سنگ وصاروج سے نہایت پختگی سے فصیل کی تعمیر شروع ہوئی۔ یہ چھ ہزار چھ سو ساٹھ ذراع لمبی جس میں ستائیس برج اور گیارہ دروازے چھوٹے بڑے تھے۔ یہ فصیل چار ذراع چوڑی اور نو ذراع بلند تھی۔ چار لاکھ روپیہ کے صرفہ سے تیار ہوئی۔

## مختلف عمارات

برھانپور سے تین کوس کے فاصلہ پر ایک قصبہ کرارہ دریائے تاپتی کے کنارے پر واقع ہے۔ شاہجہاں نے اپنے شہزادگی کے زمانہ میں جب کہ وہ دکن جا رہا تھا وہاں ایک بند جس کا صد ذراع طول اور دو ذراع بلند ندی کے اوپر قائم کیا اور اس سے آبشار پیدا ہوئی۔ سیر و شکار کے دوران میں اس سرزمین میں گذر ہوتا تو اس کا اکثر حظ اٹھایا جاتا۔ مگر اب جب اس جگہ سے گذر ہوا تو اس کے جوہر قابلیت آشکار ہوئے۔ چنانچہ بادشاہ ہفت کشور عمارت گر کے حکم سے جادو کار معماروں نے تھوڑے ہی عرصہ میں ایک بند دیگر بفاصلہ ہشتاد ذراع بند سابق سے آگے اس ندی پر مرتب کیا۔ چنانچہ ندی کے دونوں حدوں کے درمیان ایک صد ذراع طول اور عرض ہشتاد ذراع ہوگیا۔ اور پانی کے رو کے دونوں اطراف پر خاطر پسند بند و آبشار صورت وجود میں آئے اور اس وجہ سے ان کے اطراف پر عمارات عالی و نشیمن ہائے دلنشیں عجیب و غریب وضع کے فن ھندسی کا نمونہ کے تیار ہوئے۔ لطف، زینت میں اس ندی کا مشاہدہ بوجہ قسمت و منظر و صفائی کشمیر و تال صفاپور کی خوشی سے بلند تر ہوگیا۔

چنیں نزہت کدہ اندر جہاں نیست　　مگر باغ جناں گر چناں نیست

ز لطف آبشارش فیض در جوش　　رود از دیدن آں ہوش از ہوش

۱۰۴۶ھ میں جب گوالیار کا قلعہ فتح ہوا تو شاہجہاں دوسری مرتبہ برسم تفرج داخل ہوا۔ اور تمام قلعہ کی عمارات کا خوب معائنہ کیا جو اکبر اور جہانگیر کی تعمیر کردہ تھیں۔ حضور کے پسند خاطر ہوئیں اور فرمایا کہ میں بھی اس سرزمین میں خوش وضع نشیمن، دلکش عمارت تعمیر کرتا ہوں۔ چنانچہ عجیب و غریب وضع و طرح اور ہندسہ دلپسند

میں تعمیر ہوئی۔ اور تمام عمارات کی مرمت و شکست و ریخت کے لیے حکم صادر ہوا۔

۱۰۴۳ھ میں بادشاہ نے دکن کا رخ کیا جہاں اس نے قدیم مسلمانوں کی تعمیرات میں قیام کر کے خوب حظ اٹھایا اور واپسی پر اجمیر میں قیام کیا۔ جہاں اس سے قبل مغل بادشاہوں نے کافی عمارات تعمیر کی ہیں۔ شاہجہان کے حکم سے عمارات غسل خانہ، جھروکہ درشن دانجمن خاص و عام تیار ہو چکے تھے۔ ان میں نزول فرمایا۔ جس کے بعد زیارت کی اور وہاں کے مجاوروں کو دس ہزار روپیہ عطا کیا اور وہاں آپ کے فرمان سے ایک نہایت عمدہ مسجد تمام مرمر کی تعمیر ہوئی تھی جو اس وقت مکمل ہو چکی تھی اور اس کی طرف توجہ مبذول ہوئی اور مغرب کی نماز اسی میں ادا کی۔ اس مسجد کے ماتھے پر ایک طویل کتبہ اس کی شان میں سنگ سیاہ میں پرچیں شدہ ہے جو بے بدل خاں کی جدت طبع کا نتیجہ ہے۔ اور کتبہ کے اس مصرع سے اس کی تاریخ اتمام نکالی ہے:

قبلہ اہل زماں شد مسجد شاہجہاں ۱۰۴۴ھ

بادشاہ نے اجمیر سے نکل کر تالاب باری کے کنارے آ کر نئے تیار شدہ مکانات میں قیام کیا اور تالاب کی وجہ سے یہ زیادہ پُر فضا تھے۔ یہ سرتاسر سنگ سرخ یاقوت رنگ کے تعمیر ہوئے تھے۔ جس وجہ سے ان کا نام لعل محل پڑ گیا تھا۔ وہاں سے نکل کر بادشاہ روپ کے تالاب پر آیا جو عمارت آپ کے فرمان سے تعمیر ہوئی تھی۔ وہ سنگِ کلگوں کی تھی۔ وہاں سے فتح پور اور فتح پور سے نکل کر باغ دھرہ جو نور منزل کے نام سے موسوم تھا قیام کیا۔ حقیقت میں یہ منزل نور اسم بامسمّٰی ہے۔ اور یہاں ۷، ۱شہر شعبان ۱۰۴۵ھ کو نور منزل سے کوچ کر کے اکبر آباد کی طرف متوجہ ہوا اور حسبِ دستور بادشاہ کا استقبال کیا گیا۔

سموگڈھ کی شکار گاہ پرانی ہو گئی تھی۔ آگاہ خاں نے حسب الحکم بادشاہ موضع عماد پور میں ۱۰۶۳ھ میں دریا کے کنارے نصف کروہ سموگڈھ کے اس طرف اسی ہزار روپیہ کی لاگت سے مختصر سی خوش نما عمارت تیار کی اور بادشاہ کی خدمت میں وہاں آ کر شکار کھیلنے کی درخواست کی۔ بادشاہ نے ایک رات وہاں نہایت عشرت و شادمانی میں گزاری۔

۱۰۶۸ھ میں دار الخلافہ میں وبا پھیل گئی تھی۔ اس لیے بادشاہ مخلص پور آ گیا جہاں اس نے اس سے پیشتر ابراہیم پسر اصالت خاں کو عمارات مخلص پور جو شاہجہاں آباد سے ۴۰ کوس سہارنپور کی طرف واقع ہے دیکھنے کے لیے ارسال کیا تھا جس نے آ کر عرض کی تھی کہ کام بدستور سابق جاری نہیں ہے۔ نہر جو وہاں لائی جا رہی ہے انجام کو نہیں پہنچی اس لیے حسین بیگ کو وہاں سے تبدیل کر کے غضنفر خاں کو وہاں

تعین کیا گیا جس نے عمارات مذکور کو بروجہ دل خواہ سرانجام دیا جو دراصل عمارات دولت خانہ و خوابگاہ محل و غسل خانہ، جھروکہ درشن خاص و عام باغ تھے۔ یہاں کی آب و ہوا اچھی ہونے کی وجہ سے بادشاہ نے اس کا نام فیض آباد رکھا جس کے لیے اکثر پرگنے اور موضع جمع تیس لاکھ دام جداگر کے متعلق کیے۔ ان عمارات کو خوب عمدگی سے نقش و نگار سے مزین کیا گیا۔ نہر ان تمام عمارات میں عجیب و غریب طریقے سے جاری ہے۔ ہر عمارت کے آگے باغیچہ ہے۔ بڑے باغ میں حوض چالیس ذراع مربع ہے اور ہر چار خیابانوں میں نہر چھ ذراع چوڑی ساٹھ فواروں پر مشتمل ہے۔ یہ تمام عمارات دو سال دو ماہ میں پانچ لک کے صرفہ سے تیار ہوئی ہیں۔ ابھی کچھ کام باقی ہے۔ انہیں ایام میں شاہجہاں نے شہزادہ بلند اقبال کو دو لک روپیہ سلیمان شکوہ کو پنجاہ ہزار روپیہ اس مقام پر مکان تعمیر کرنے کے لیے مرحمت کیے۔

---

**حوالہ جات:-**

۳۰ ج ۱ ص ۲۴۳-۲۴۸ و ۳۳ ج ۱ ص ۱۴۹ و ۳۰ ج ۱ ص ۴۵ و ص ۷۳-۷۴
و ص ۱۳۱-۱۳۲ و ص ۲۱۳ و ج ۲ ص ۷ و ۲۹ ص ۱۵۱ و ۳۰ ج ۱ ص ۳۱۱-۳۱۲
و ص ۳۹۵-۳۹۶ و ص ۴۸۶ و ص ۶۲۵-۶۲۶ و ج ۲ ص ۲۲-۴۰ و ج ۲ ص ۳۰-۵۰

# ممتاز محل

ممتاز محل کا نام قبل شادی ارجمند بانو بیگم تھا۔ آصف خاں یمین الدولہ بن مرزا غیاث بیگ اعتماد الدولہ
ڑکی تھی۔ گویا نورجہاں کے بھائی کی لڑکی تھی۔ اس کی والدہ دیوان جی بیگم بنت مرزا غیاث الدین قزوینی
جس کا انتقال لاہور میں ۱۰۴۱ھ میں مرزا آصف خاں کے محل میں ہوا اور یہیں تجہیز و تکفین اور تدفین کا انتظام
۔ ارجمند بانو بیگم ۱۴ رجب ۱۰۰۱ھ کو پیدا ہوئی۔ جب سن بلوغ کو پہنچی تو اس کو ضروری امور خانہ داری کی تعلیم
ں کے والدین کے خاندان کی روایات کے مطابق دی گئی۔ جس سے اس کی حسن سیرت میں چار چاند لگ گئے۔

مینا بازار عام طور پر دار الخلافہ آگرہ کے قلعہ میں لگا کرتے تھے جہاں شاہی خاندان کے مرد و عورت
ر حصہ لیتے تھے۔ چنانچہ اس طرح ایک مینا بازار کے موقع پر اچانک شاہزادہ خرم یعنی شاہجہاں کی ارجمند بانو بیگم
آنکھیں چار ہوئیں۔ اور وہ فوراً اس کی محبت میں گرفتار ہوا۔ جب جہانگیر کو اس کا علم ہوا تو اس نے فوراً
از کے والدین سے شادی کے لیے درخواست کی۔ اس وقت شہزادہ خرم اور ارجمند بانو بیگم سولہ اور چودہ
ں کے فرداً فرداً تھے۔ ان کی منگنی ہوئی تو جہانگیر نے خود بمسرت تمام منگنی کی رسم ادا کرتے ہوئے اپنی بہو
نگشت میں منگنی کی انگشتری پہنائی۔

پانچ سال بعد بروز جمعہ ۶ ربیع الاول ۱۰۲۱ھ یعنے ساتویں سال عہد جہانگیر رسم شادی نہایت تزک و احتشام
منائی گئی۔ جب کہ شہزادہ کی عمر بیس سال ایک ماہ اور آٹھ روز شمسی حساب سے تھی۔ اور قمری حساب سے
سال گیارہ مہینے بیس روز تھی۔ اسی طرح ممتاز کی عمر انیس سال سات مہینے اور پچیس روز تھی۔ غرضیکہ
نیک ساعت روز کو ایک شاہی دعوت بہ تقریب مبارکبادی رسم شادی اور دعائے اقبال مندی
ف خاں کے محل میں ہوئی جس کو اس روز اعتقاد خاں کے خطاب سے سرفراز کیا گیا۔ اور ان ایام کے
کے مطابق تمام ماہرین جو ایسے موقعوں کے لیے خاص ہیں مقرر کیے گئے تاکہ کسی قسم کا کوئی ناخوشگوار

واقعہ پیدا نہ ہو جائے۔ اور کمال انبساط و مسرت سے یہ رسم گزر جائے۔ یہ تمام مجمع جو وہاں جمع تھا بے مثل تھا۔ جہانگیر نے خود بہ نفسِ نفیس دعوت میں شامل ہو کر آصف خاں کی عزت افزائی کی جہاں اس نے ہر ایک مسرت و شادمانی میں حصہ لیا۔ ماہرین موسیقی اور سازندوں نے اپنے اپنے سازوں سے بہترین نغمہ و سرود پیدا کیا اور رقاصوں نے اپنا فن پیش کیا۔

شادی کے کچھ روز بعد جب تمام قسم کی رسومات شادی بخیر و خوبی اختتام کو پہنچیں جہانگیر نے خود شہزادہ خرم کے محل کو شرف حاضری بخشا جب کہ بیلداروں نے اپنی اعلیٰ فرائض منصبی کے طور پر غیر معمولی شان و شوکت سے شامیانے نصب کیے۔ شہزادہ خرم نے بادشاہ کو نذر پیش کی اور اپنی والدہ و دیگر بیگمات حرم کو جواہرات بطور تحفہ تحائف پیش کیے بلکہ خادمات خرم کو و دیگر امرا کو خلعت عطا کیے۔

غرضیکہ نواب قدسی نقاب ممتاز الزمانی کے محامد صفات و مکارم اخلاق نے بادشاہ سلامت کے الطاف و اکرام کا اس قدر مستحق گردانا کہ شاہی حرم کی بیگمات میں اس کو ایک مستقل حیثیت دی گئی۔ اور مغل حرم کی روایات کے مطابق اس کو ممتاز محل بیگم کے خطاب سے سرفراز کیا گیا۔ اور یہ بھی اعلان ہوا کہ آئندہ مولفین و مصنفین اسی خطاب سے ممتاز الزمانی کے بجائے لکھا کریں۔

معاصر مورخین نے خاص طور پر دونوں شاہجہاں اور ممتاز کی باہمی محبت اور عقیدت کو شاہجہاں کی تاجپوشی کے موقع پر جو اکبرآباد میں ہوئی وضاحت سے بیان کیا ہے۔ یعنی سونے لعل و جواہرات کے بڑے بڑے بھرے ہوئے خوان ممتاز محل بیگم نے حرم سے ارسال کیے اور وہ بادشاہ کے سر سے نثار کیے گئے۔ ملکہ نے پھر بادشاہ سلامت کے حرم میں تشریف لانے پر اسی تعداد اور اسی مقدار کے خوان سیم و زر لعل و گوہر سے لبالب بادشاہ کے سر پر خود نثار کیے اور اس کے بعد پیش کش جو نفائس و نوادر مدنی و معدنی و جواہر زواہر عمانی و شرائف ہندی و ایرانی جن کو آج تک کسی نے نہ دیکھا نہ سنا تھا بادشاہ کے نظر انور سے گزارا۔ بادشاہ نے خود بھی دو لک مہر اور ایک لک روپیہ ملکہ معظمہ کو عطا کیا اور دس لک روپیہ سالانہ مقرر کیا۔

یہ تمام وجوہ تھے جن کی وجہ سے ممتاز محل بیگم نے شاہجہاں کو ابتدا سے لے کر اخیر تک گرویدہ کر رکھا تھا۔ وہ اس کی مفارقت و جدائی کو کبھی برداشت نہیں کرتا تھا۔ یعنی جنگ و مہم کے موقع پہ دور دراز ملکوں میں جہاں شاہجہاں جاتا وہ اس کے ہمراہ رہتی جیسا کہ دکن وغیرہ اور وہ تمام تخت نشینی کے جھگڑوں میں اس کے ہمراہ تھی کیونکہ اس کی رفاقت اس کے لیے ہمیشہ فیضان کا باعث تھی۔ اور بادشاہ کی طبیعت

اس کو پورا پورا اختیار حاصل تھا۔ اور اکثر اوقات وہ قانون کے انتہائی احکام سزا وغیرہ میں دخل دے کر بادشاہ کو ترحم و عفو پر مجبور کرتی۔ چنانچہ اکثر کی جان اس نے اکثر موقعوں پر بچائی جو اس کے ممنونِ احسان تھے۔

جہانگیر کے آٹھویں سال عہد میں ممتاز کے اول بچہ پیدا ہوا جس کی اطلاع جہانگیر تک پہنچائی گئی جبکہ وہ امرا و درباریوں کی مجلس میں تھا جس سے وہ اس قدر خوش ہوا کہ اس نے شاہانہ دعوت ترتیب دی۔ تمام امرا فضلا بہت خوش ہوئے۔ انھوں نے تہنیت نامے پیش کیے اور انھوں نے اپنی تجاویز اسمائے گرامی پیش کیں۔ بادشاہ سلامت نے بچی کا نام حور بانو محبت و الطاف کی علامت سمجھ کر تجویز کیا۔

ممتاز محل بیگم کا نام اس کی وفات کے کچھ عرصہ بعد عام طور پر عیسائی جنگ و جدال ہگلی سنہ ۱۶۳۲ء کے ضمن میں بیان کیا جاتا ہے جو قریب سنہ ۱۶۳۵ء تک رہا۔ عیسائیوں کے خلاف جنگ اور ان کا قتلِ عام حق بجانب اور ضروری جنگ کے طور پر ہگلی کے پرتگیزوں کے خلاف شروع ہوا جنھوں نے بے شمار ایسے جرائم کیے تھے جن سے ملک کا امن اور اطمینان جاتا رہا تھا۔ جس کی وجہ سے ان کا سدِ باب لازمی تھا۔ اور ان امور کا تعلق مذہب سے ہرگز نہیں تھا۔ اسے بجبر و نیمو دیز نیہ کے تحت مفصل بیان کیا ہے۔

شاہجہاں کے روزمرہ کے نظام کاروبار میں مورخین نے لکھا ہے کہ شاہ برج سے نکل کر وہ حرم میں آتا تھا جہاں وہ عام طور پر نماز ظہر ادا کرتا جس کے بعد خاصہ چنا جاتا اور پھر کچھ قیلولہ کے بعد بادشاہ سلامت اپنا کاروبار سلطنت شروع کر دیتا یعنی معاملات حرم اور دیگر عورتوں کی درخواستیں ملکہ معظمہ ممتاز محل کی معرفت پیش ہوتیں۔ غرضیکہ یہ فریضہ ممتاز کی وفات کے بعد جہاں آرا بیگم صاحب کے سپرد ہوا۔ ستی خانم ان دونوں کے لیے بطور معتمد کے کام کرتی۔

شاہجہاں کے دربار میں عام طور پر چار مختلف مہریں مختلف امور کے لیے تھیں۔ مگر ان میں سب سے زیادہ ضروری اُزک تھی جو فرامین جاگیر کے لیے استعمال ہوتی تھی۔ وہ ممتاز الزمانی کے قبضہ میں رہتی تھی۔ بوقت ضرورت اسے استعمال کیا جاتا تھا۔ جب شاہجہاں سریر آرائے سلطنت ہوا تو یہ مہر آصف خاں وزیر اعظم کے قبضہ میں آگئی مگر جب اسے دکن کی مہم پر ارسال کیا گیا تو یہ مہر پھر ملکہ کے قبضہ میں آگئی اور یہی سلسلہ اس کی وفات تک رہا۔ غرضیکہ یہ ایک قاعدہ ہی ہو گیا کہ یہ اُزک مہر حرم میں ہی رہے۔

یہ عام طور پر تصور کیا جاتا ہے کہ بادشاہ کی بے شمار بیویاں ہوتی ہیں مگر شاہجہاں نے محض تین بیویوں

پر قناعت کی اور اس نے اپنی زندگی کا بہترین حصہ بطور رنڈوے کے گزارا۔ ممتاز کی وفات کے بعد اس کے حسن سیرت و عشق کی یاد میں گزارا جس کے اعزاز و جذبہ میں اس نے روضہ ممتاز محل ایک علامت عشق تعمیر کیا۔ ممتاز کی عشقیہ شادی سے پیشتر قندھاری بیگم بنت مظفر حسین مرزا ابن سلطان حسین مرزا اس کے عقد میں تھی جس کے بطن سے ایک لڑکی پُرہنر بانو بیگم تھی۔ ممتاز کی شادی کے چار سال بعد شاہجہان نے ایک اور شادی شاہنواز خاں بن عبدالرحیم خان خاناں کی لڑکی سے کی جس کے بطن سے ایک لڑکا جہاں افروز پیدا ہوا۔ غرضیکہ یہ دونوں بچے چھوٹی عمر میں ہی فوت ہو گئے اور ان دونوں بیویوں نے بھی شاہ جہاں کو تھوڑے ہی عرصہ میں داغ مفارقت دیا۔ قندھاری بیگم کا مقبرہ آگرہ میں قندھاری باغ میں ہے جو اس وقت مہاراجہ بھرت پور کے قبضہ میں ہے۔ اس باغ کو قندھاری بیگم نے خود تعمیر کیا تھا۔ اصل قبر زیر زمین سرداب میں ہے جیسا کہ روضہ ممتاز میں ہے۔ اس باغ کے چاروں کونوں پر چار برج ابھی تک اسی حالت میں ہیں۔ آگرہ میں ایک محلہ اس قندھاری بیگم کے نام پر ہے جو اس مرحومہ کی یادگار ہے۔ بادشاہ کی یہ ہر دو شادیاں کسی قدر سیاسیات پر مبنی تھیں جیسا کہ ہمیشہ شاہی خاندانوں میں ہوتا ہے۔

شاہجہاں کی سیرت میں بحیثیت انسان یہ ایک نہایت درخشاں پہلو ہے کہ اسے ممتاز سے بیحد عشق تھا جس کی بڑی دلیل یہ ہے کہ اسے عرصہ بیس سال زمانہ شادی میں جو چودہ بچے پیدا ہوئے اور جن میں سے آٹھ لڑکے اور چھ لڑکیاں تھیں جن کی پوری تفصیل معاصر کتب میں دی ہوئی ہے۔ یہاں اسے حذف کیا جاتا ہے اور شاہجہاں قریب چالیس سال کی عمر میں رنڈوا ہو گیا اور اس کے بعد اس نے چھتیس سال بغیر شادی رنڈوارہ کر گزار دیے۔ وہ بادشاہ تھا اور اسے کسی قسم کی کمی نہ تھی با آسانی اور شادیاں کر سکتا تھا۔ مگر ممتاز کی محبت ہر حالت میں مانع رہی۔

| | |
|---|---|
| کسے کم وریں دار وارد بیاد | کہ بیش از وسی بود خنداں و شاد |
| شمار الم بیش و راحت کم است | بے غم شادی ہمیں یکدم است |
| چوں بلبل بریں باغ باید گریست | کہ جز در خور یک دہن خندہ نیست |

عرصہ بیس سال میں ممتاز محل بیگم اکثر اوقات حاملہ ہوئی۔ چنانچہ ماہ ذیقعد ۱۰۴۰ھ میں حسب معمول جب بچہ پیدا ہونے کے ایام قریب آئے اور بادشاہ ان ایام میں برہانپور میں مقیم تھا تو روز سہ شنبہ ۱۶ ذیقعدہ کو ایرانی و ہندی نجومیوں کے اپنے اپنے اصطرلاب کے حساب کے مطابق تولد کی خوشخبری

کے منتظر تھے جس سے متوقع قلوب خوشی حاصل ہو گی مگر یک لخت خبر موصول ہوئی کہ نیم شب ۱۷ ذیقعدہ کو بیبہ خجستہ سرشت تولد ہوئی اور ضعف مرتبہ کمال تک پہنچ گیا اور زچگی سے دو گھڑی کے اندر اندر رحلت کے آثار نمودار ہو گئے فوراً جہاں آرا بیگم نے بادشاہ سلامت کو حالات سے آگاہ کیا اور وہ فوراً کمال ضطراب اور بے تابی سے اپنے ہمدم وہمراز دیرینہ کے پاس خود تشریف لے آیا تاکہ اس کے دیدار خری و ملاقات واپسیں سے محروم نہ ہو جائے۔ اس ملکہ والا نژاد نے بادل درد آگیں و خاطر حسرت گزین یاں بادشاہ کی طرف دیکھا اور مراسم وصیت و وداع کو بجا لائی کہ شاہزادوں کے حق میں عنایت اور الدین خود کی جانب مراعات روا رکھے۔ غرضیکہ اسی حالت میں جب سہ گھڑی شب مذکور باقی تھی تو اس ے دعوت داعی اجل کو بگوشِ رضا و تسلیم لبیک کہہ کر رحمتِ حق سے جا ملی۔ اس کی عمر انتالیس سال چار ماہ چار یوم تھی۔ اور اس عصمت قباب کی نعش کو باغ زین آباد برہانپور میں دریا تاپتی کے کنارے بطور امانت ن کیا گیا اور جمعرات کے روز بادشاہ مرقد منورہ پر تشریف لایا جب کہ تربت پر جواہر آبدار اشک اس کی ھوں سے جاری تھے۔ فاتحہ و ایصال خیرات و مبرات کے بعد فرمایا کہ ہر شب جمعہ اسی دستور کے مطابق رت کے لیے مقرر ہے :

غم بادشاہاں غم کشور یست — ہر تن جدا گانہ آں را سر یست
جہاں را بر نج آورد رنج شاہ — بگیتی کند روز روشن سیاہ
یکے کالبد داں جہاں سر بسر — کہ دارد دو تاجور حکم سر
چو از رنج یا تن دگرگوں شود — نگہ کن کہ از درد سر چوں شود

تمام شاہی خاندان کے افراد اس سوگ میں مبتلا ہو گئے اور دربار میں ماتم منایا گیا۔ اور اس جزع و فزع ہ آہ و بکا کا وہ شور تھا کہ تمام سماں غم آلود ہو گیا۔ اور آنحضرت شاہجہاں پر اس جانکاہ واقعہ نے اس قدر اثر کیا س نے رنگدار و زری دار خلعت کو ترک کر دیا اور محض سفید لباس پر قناعت کی۔ اس نے موسیقی کو بالکل باد کہہ دیا جس کا وہ بہت بڑا ماہر تھا۔ سب سے بڑھ کر اس نے خوشبو کو اپنے لیے حرام کر دیا جس کا وہ ت دلدادہ تھا۔ عام تعزیت کی مجالس میں وہ خود سفید لباس میں ملبوس ہوتا اور امرا ماتمی لباس میں۔ شک اس المناک واقعہ کا اس پر اس قدر اثر ہوا کہ اس نے ایک ہفتہ کے لیے تمام سلطنت کے یں دلچسپی لینی بند کر دی اور خاص و عام کے درشن جھروکہ میں نمودار نہیں ہوا۔ یہ بالکل مسلمہ ہے کہ جس قدر

شاہجہاں نے اپنی رفیقۂ حیات کی وفات حسرت آیات کو محسوس کیا کسی نے نہیں کیا۔ آیندہ کے لیے عوام میں اس جذبہ سرگرمی سے وہ کبھی نہیں آیا جیسا کہ وہ اس سے پیشتر آتا تھا اور دلچسپی لیتا تھا۔ خاص کر جب کبھی اس کے دل پر مرحومہ کی یاد آئی تو وہ فوراً اشک بار ہو جاتا۔ کئی بار اسے کہتے سنا گیا کہ اگر اس پر سلطنت کا بار نہ ہو اور شریعت اسلامیہ جزع و فزع کو کسی طرح موت پر ممنوع قرار نہ دے جس سے اس پر بھروسہ اور اس کی رضا پر شاکر ہوتے ہیں کوئی حرج نہ ہوتا تو وہ فوراً دنیا کو خیر باد کہہ کر کنارہ کشی اختیار کرے اور سلطنت، کو لڑکوں میں تقسیم کر دے۔ اس نے دو سال تک تمام قسم کے جلسوں وغیرہ کو ترک کر دیا جب عہد کے تہواروں میں حسب دستور شاہی خاندان کی شاہزادیاں بادشاہ کے ہاں جمع ہوتیں تو ان میں وہ اپنی چہیتی رفیقۂ حیات کو غیر حاضر دیکھ کر اپنے اشکوں کو روک نہ سکتا۔ بلکہ دیر تک یہ ہوتا رہا کہ جب وہ محل میں اس آرام گاہ میں جاتا جہاں ممتاز الزمانی سکونت رکھتی تھی تو اس کو خالی دیکھ کر اس کے بے اختیار اشک جاری ہو جاتے۔ مُلّا عبدالحمید مُلّا صالح نے بیان کیا ہے کہ بر وقت وفات ممتاز بادشاہ کی ریش مبارک میں مشکل سے بیس بال سفید تھے مگر اس وفات سے تھوڑے ہی عرصہ میں ان کی تعداد میں خاصہ اضافہ ہو گیا۔

بیدل خاں نے تاریخ ارتحال ۱۰۴۰ھ کیا خوب کہی ہے:

جائے ممتاز محل جنّت باد

مگر سب سے بہتر اور مختصر تاریخ ایک لفظ "غم" سے ۱۰۴۰ھ خوب نکلتی ہے۔

ممتاز کی وفات پر جہاں آرا بیگم، دارا شکوہ، روشن آرا بیگم، اورنگ زیب، مراد بخش، گوہر آرا بیگم اور شاہ شجاع اس کی تمام اولاد میں سے سات زندہ تھے۔ اور ممتاز نے کافی جائیداد چھوڑی جو نقدی، زیورات، جواہرات پر مشتمل تھی۔ اور اس کی مجموعی مقدار ایک کروڑ روپیہ تھی جو شریعت اسلامیہ کے قانونِ وراثت کے تحت تقسیم کی گئی۔

اس نے اپنے اقتدار و حکم سے بے شمار مساجد، خانقاہیں، مدارس، خیرات خانے وغیرہ تعمیر کرائے اس کی سخاوت دونوں ہندوؤں اور مسلمانوں پر عام تھی۔ بے کس یتامیٰ اور مسکین بچیاں خاص کر اس کے الطاف سے بہرہ اندوز ہوتی تھیں۔ وہ غریب والدین کی بچیوں کے لیے ہر ممکن طریق سے جہیز مہیا کیا کرتی تھی جس کی وجہ سے اس کی سخاوت ضرب المثل تھی۔ تاریخ میں وضاحت سے ملتا ہے کہ دو کمسن بچیاں جن کو اس نے

ورش کیا تھا پرتگالی مشنری والے اٹھالے گئے تھے اور ان کو عیسائی بنانے کی کوشش کی جس کی وجہ سے ان کے خلاف شاہ جہاں نے ہگلی میں بہت بڑی جنگ کی۔ اس کی وفات کے بعد حرم کے تمام رو بار جہاں آرا بیگم کے سپرد ہوئے جو ملکہ مرحومہ کے ہاتھ میں تھے اور دیوان اعلیٰ کے فرائض اسی طرح ستور سابق اس کے دیوان اسحاق بیگ یزدی کے سپرد رہے، اور حرم کی تمام باگ ستی خانم کے ہاتھ میں رہی۔

غرضیکہ مرحومہ کی تمام متذکرہ بالا غیر فانی خوبیاں اس امر کی مقتضی تھیں کہ شاہجہاں بھی اس کا ایک ایسا ہی ر فانی۔ شہرۂ آفاق روضہ تعمیر کرے، جو واقع میں ہوا اور آج وہ عجائبات روزگار میں شمار ہوتا ہے[1]۔

ہمیں بالوضاحت ملتا ہے کہ عہد اورنگ زیب تک ۱۷ ذیقعدہ کو ہر سال ممتاز کا عرس روضہ میں منایا تا اور سلطنت کی طرف سے خاص رقم منظور تھی۔ قالوا انا للہ وانا الیہ راجعون۔

درگاہ قطب الدین اولیا میں شاہ جہاں نے مرحومہ کی یاد میں ایک عمارت موسومہ عاقبت خانہ نواب تاز محل کے نام سے ۱۰۵۸ھ میں تعمیر کیا جس کے پیشانی دالان پر حسب ذیل کتبہ نصب کیا تھا:

| | |
|---|---|
| آنکہ نواب فلک مرتبہ ممتاز محل | منبع جود و سخا نیک سیر و نیک سرشت |
| از صداقت چو بدرگاہ شہ قطب الدین | محل نیک بنا ساختہ تمہید بخشت |
| سال تعمیر ز معمار خرد جستم | دفعۃً داد جوابش کہ بگو شان بہشت |
| | ۱۰۵۸ |

علوم اب بھی یہ عمارت اس نام سے مشہور ہے کہ نہیں۔

---

[1] ملا محمد صالح کنبوہ۔ عمل صالح، ج اول، ص ۴۵۹۔ ۴۵۷ میں وفات کو تفصیل سے بیان کیا ہے۔ (۲۱ میں مفصل واقعہ وفات دیا ہے۔)

# صدر النساء ستی النساء خانم

ایران و توران کے اکثر خاندان مغل شاہنشاہوں کی علم پروری اور مربیانہ سلوک سے متاثر ہو کر اپنے آبائی وطن کو چھوڑ کر ہندوستان آئے اور ان کے دربار سے منسلک ہو گئے جن کے ذریعہ سے یہاں ایرانی اسلامی ثقافت کا نفاذ ہوا، اور اس وقت کی سوسائٹی پر اس ضمن میں خاصہ اثر ہوا۔ بلکہ بعض محققین کا خیال ہے کہ جہانگیر و شاہجہاں کے دربار تو بالکل ایرانی ثقافت کا نقشہ تھے۔ ان خاندانوں کا جب تذکرہ کیا جائے گا تو بالخصوص بیرم خاں ترکمان اور مرزا غیاث الدین اعتماد الدولہ، امیر الامرا علی مردان خاں وغیرہم کے خاندان کا ذکرہ پیش پیش نظر آئے گا جن کے ذریعہ ایرانی ماحول کے اعتبار سے یہاں علوم و فنون کو چار چاند لگ گئے کیونکہ ان خاندانوں کے ہمراہ اکثر مشہور شعرا، فضلا و صناع بھی آئے اور ان کے کارنامے علم و فن کی تاریخ میں آج ناگزیر باب کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اسی طرح اگر ہم طبقہ اُناث میں محض نورجہاں اور ممتاز محل کا حصہ کما حقہ بیان کریں تو بہت بڑی ضخیم کتاب بن جائے گی۔ پھر ان کی ملازمت میں اس اس پایہ کی شریف زادیاں ایرانی الاصل تھیں جن کی کوششوں سے مغل حرم بھی اسی طرح ایرانی ماحول سے رنگا ہوا تھا۔ غرضیکہ ہم مختصر طور پر ستی خانم کا ذکرہ کرتے ہیں۔

یہ ایران کے شہر مازندران کے ایک اعلیٰ علمی خاندان سے تھی اور جہانگیر کے درباری شاعر ملک الشعرا طالب آملی کی حقیقی بہن تھی۔ جب اس کے شوہر نصیر ابرادر حقیقی حکیم رکنا کا انتقال ہوا تو یہ ملکہ ممتاز محل بیگم کی ملازمت میں آگئی جہاں اس کو اکثر مواقع ملے۔ اور وہ اپنی ہمہ گیر قابلیت کا اظہار کر سکی یعنی اس کے متواضع عادات، دل کو لبھانے والے سلیقے اور زبان شیریں سب سے بڑھ کر امور خانہ داری پر ہر طرح کا عبور جو ایرانیوں کی سوسائٹی اور گھریلو زندگی میں بہت بڑے اوصاف شمار ہوتے ہیں، میں وہ ضرب المثل تھی اور ان کی وجہ سے شاہجہاں کے حرم میں ہر مرد و عورت اس کا گرویدہ تھا۔ ان امور

کے علاوہ وہ اعلیٰ پایہ کی طبیب بھی تھی۔ غالباً اسے یہ صفت خاندانی طور پر ورثہ میں ملی تھی۔ غرضیکہ ان سب امور کی وجہ سے اسے شاہی حرم میں ایک خاص امتیاز حاصل تھا، اور دیگر کارکنان حرم شاہی پر اسے فوقیت حاصل تھی اور ملکہ کی نظر میں ہر طرح قابلِ اعتماد تھی۔

عام طور پر سلاطین کے درباروں میں کئی قسم کی مُہریں دستاویز کی توثیق کے لیے ہوتی تھیں جو مختلف شعبوں کے لیے مختلف ہوتی تھیں۔ چنانچہ جاگیرات کے لیے جو مُہر ہوتی تھی اسے اُزبک کہا جاتا تھا اور یہ ہمیشہ بہت ذمہ دار اہلکار وزیر اعظم جیسے شخص کے قبضہ میں رہتی تھی۔ جب شاہجہاں کا زمانہ آیا تو یہ مہر یمین الدولہ آصف خاں کے قبضہ میں آئی مگر جب اسے کسی مہم پر جانے کا اتفاق ہوا تو یہ مہر حرم میں ملکہ ممتاز الزمانی ممتاز محل بیگم کی تحویل میں آگئی۔ اور حرم میں ہی جاگیرات کے فرمانوں پر یہ مہر بیگم کی نگرانی میں ثبت ہوتی تھی اور ملکہ نے اس مہر کو حرم کی نہایت معتمد علیہ منتظمہ ستی خانم کے قبضہ میں رکھا ہوا تھا اور بوقت ضرورت اس کو نکال کر استعمال کیا جاتا تھا۔

چونکہ ستی خانم علم تجوید قرآن کریم کے تمام اصولوں سے واقف تھی اور خوب مہارت رکھتی تھی اور اس کے علاوہ علوم زبان فارسی پر کافی عبور تھا۔ اس لیے وہ حرم میں شہزادیوں کی اتالیق بھی مقرر رہی خاص کر اس ضمن میں یہ بیان کرنا ضروری ہے کہ عمل صالح اور بادشاہ نامہ کی عبارتوں سے واضح ہے کہ بیگم صاحب جہاں آرا کی اتالیق مقرر ہوگئی تھی۔

جب سنہ ھ میں ملکہ ممتاز الزمانی کا انتقال ہوا تو بادشاہ شاہجہاں نے ستی خانم کو اس کی اعلیٰ انتظامی قابلیت کو مدنظر رکھ کر خصوصاً امور خانہ داری میں اسے حرم کی میر ساماں مقرر کیا جسے اس نے اپنی وفات تک نہایت قابلیت سے ادا کیا جس وجہ سے مورخین نے اسے بالاتفاق صدر النساء کے لقب سے ...ا ہے۔

اس کے حقیقی بھائی طالب آملی کی دو لڑکیاں تھیں جن کی اس نے خود بھائی کی وفات کے بعد پرورش کی تھی۔ بڑی کی شادی عاقل خاں بن عبدالحق المخاطب بہ امانت خاں شیرازی سے ہوئی تھی۔ امانت خاں شیرازی اس زمانہ میں کتابہ نگار کی حیثیت سے بہت مشہور تھا اور اسی نے تاج محل آگرہ کے کتبات لکھے تھے۔ ان میں سے چھوٹی لڑکی کی شادی ضیاءالدین المخاطب بہ رحمت خاں بن حکیم قطبا برادر حکیم رکنا سے ہوئی تھی۔ شاہجہاں کے بیسویں سال عہد حکومت میں چھوٹی لڑکی جس سے ستی خانم کو بہت محبت تھی،

بحالت زچگی لاہور میں انتقال کر گئی۔ اور یہ وہ زمانہ تھا جب کہ شاہی سواری لاہور میں مقیم تھی۔ اس واقعہ سے ستی خانم کے دل پر سخت چوٹ لگی اور وہ کئی روز تک غم و حزن میں مبتلا رہی جس کا علم بادشاہ کو بھی ہوا اور اس نے خود ستی خانم کے احترام میں اس کی آرام گاہ میں آ کر مرحومہ لڑکی کی تعزیت کی اور ستی خانم کی عیادت کی۔ مگر بادشاہ کے رخصت ہونے کے کچھ عرصہ بعد ستی خانم کی حالت مزید خراب ہو گئی یہاں تک نوبت پہنچی کہ بچنے کی کوئی امید نہ رہی حتیٰ کہ ۲۷ ذی الحجہ ۱۰۵۵ھ کو بادشاہ سلامت کی خدمت اقدس میں اطلاع پہنچی کہ اس نے لاہور میں ہی داعیٔ اجل کو لبیک کہا۔ بادشاہ کو جب اس کی وفات کا علم ہوا تو بہت ہی اضطراب اور پریشانی و غم کا اظہار کیا اور اپنے صرف خاص سے دس ہزار روپیہ فوراً اس کی تجہیز و تکفین کے لیے علاء الملک میر سامان کے ذریعہ خزانہ عامرہ سے عطا فرمائے اور چند ملازمین درگاہ اس کی جائے سکونت تک پہنچا کر آئے۔ مگر اس سے قبل دو صد روپیہ روزانہ برائے کھانا محتاجاں و فقراء میں تقسیم کیا جاتا تھا۔ اور مرحومہ کی نعش کو آگرہ پہنچانے اور وہاں تاج کی عمارت میں دفن کرنے کے لیے فرمان جاری کیا۔

واضح رہے کہ ستی خانم ہی کو بادشاہ شاہجہاں نے شاہزادہ شاہ شجاع اور نواب وزیر خاں کے ہمراہ مرحومہ بیگم ممتاز الزمانی کی نعش کو برہان پور سے آگرہ لانے کے لیے مقرر کیا تھا جہاں بیگم کا انتقال ۱۰۴۰ھ میں ہوا تھا یعنی اسی اصول پر بادشاہ نے ستی خانم مرحومہ کی نعش کو بھی وہیں پہنچا کر دفن کرنے کے احکام جاری کیے۔

ستی خانم کا مقبرہ تاج محل آگرہ کی وسیع و عریض تعمیر کے جلو خانہ کے مغربی جانب سنگ سرخ کا آج بھی موجود ہے اور اس پر نہایت عمدہ سنگ سرخ کا گنبد تاج محل کے مرمریں گنبد کی تعمیری روایات پر قائم ہے۔ جلو خانہ سے مراد یہ ہے کہ جہاں تاج محل کے زائرین عمارت کے بڑے دروازہ کے آگے کھلے میدان میں خواہ پیادہ خواہ سواری میں پہنچتے ہیں۔ اس کے مشرقی مغربی کونوں میں بہت عالی شان گنبد ہیں جو آج سہیلیوں کے گنبد کے نام سے پکارے جاتے ہیں۔ ان میں مغربی جانب کا گنبد یا مقبرہ ستی خانم کا ہے ان کے باہر کی طرف ایک سنگ سرخ کی مسجد بھی ہے۔ غرضیکہ دونوں ستی خانم حرم کی صدر النساء اور اس کی ملکہ ممتاز الزمانی کا مقبرہ ایک دوسرے سے آج بھی قریب قریب ہیں جس طرح وہ زندگی میں اکٹھی تھیں۔

تذکرہ نصیر آبادی میں مذکور ہے کہ شاعر فارغا محمد ابراہیم برادر ملا عشرتی جب ہندوستان آیا تو ظفر خاں
ملازمت میں داخل ہوا مگر لاہور پہنچ کر بیمار پڑ گیا اور وہیں فوت ہوا۔ جسے ستی خانم نے اطلاع پاتے
اپنی خاطر نواز عادت سے مجبور ہو کر نہایت با اکرام و اعزاز لاہور میں اسے دفن کیا۔ افسوس آج اس
ے مقبرہ کا لاہور میں کوئی نشان نہیں ملتا۔

غرضیکہ اس مختصر سی کیفیت حالات ستی خانم سے ہم پر یہ واضح ہو گیا کہ ایک ایرانی خاتون نے جو ایک
ی و علمی خاندان ماژندراں سے تعلق رکھتی تھی کہاں تک یہاں مغل دربار میں اپنی اعلیٰ قابلیت سے رسوخ
ا کیا اور اعلیٰ منصب اور اعتماد کامل پیدا کر لیا۔ اسی طرح اور بھی کافی شخصیتیں ہمیں اس ضمن میں میسر آسکتی ہیں
تمام اوصاف کا مجموعہ۔ عالم۔ فاضل۔ انتظام، علوم قرآنیہ سے آشنا اور معتمد علیہ ستی خانم جیسی ہستیاں جو ان
م اوصاف کی وجہ سے صدر النساء کے لقب سے موسوم تھی بہت کم ملے گی۔

---

حوالہ جات:۔

۲ ص ۵۱۵/۲ و ص ۵۵۱-۵۵۸/۱ و تذکرہ طاہر نصیر آبادی مطبوعہ طہران

# بیرم خاں ترکمان اور مرزا غیاث

مغلوں کے عہد میں بہت سے خاندان ایران سے آکر ہندوستان میں آباد ہوئے اور ان کے تعلقات دربار سے رہے اور انہوں نے اپنے خاص انداز میں اپنی خالص ایرانیت کا نفاذ کیا جس کا ہندوستان پر بہت اثر ہوا۔ اس ضمن میں مرزا غیاث اعتماد الدولہ اور بیرم خاں ترکمان کا خاندان بالخصوص قابل ذکر ہیں اور ان کی خدمات تعمیراتِ ہند میں ایک نمایاں پہلو رکھتی ہیں اور ان سے ایرانیت بدرجۂ اتم واضح ہے ممتاز زمانی کے ضمن میں اس کے اپنے خاندان یعنی مرزا غیاث کی خدمات کا ذکر بضمن تعمیرات ضروری معلوم ہوتا ہے۔ چنانچہ اس نے اپنی زندگی میں ایک مسجد، ایک سرائے اور ایک حمام نعیم دروازہ کے قریب اکبر آباد میں۔ ایک سرائے بلال آباد اور اکبر آباد کے مابین، اکبر آباد میں لاہوری دروازہ پر ایک حوض تعمیر کیا۔ متھرا میں اس نے ایک گاؤں گوردھن نگر آباد کیا اور اجین میں بھی اس نے ایک سرائے اور حوض تعمیر کیے مگر ابتدا میں اس نے بہت سی عمارات اکبر آباد میں تعمیر کیں جن میں کچھ تعمیری نقص پیدا ہوگیا جس کو اس نے خود نہایت احتیاط سے اہم سمجھ کر دور کرنے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ مگر جب اس کا اپنا انتقال ہوا تو اس کا روضہ جو آج اعتماد الدولہ کے نام سے مشہور ہے جہانگیر کے فرمان سے نورجہاں کی مرضی کے مطابق اکبر آباد میں جمنا کے کنارے سفید مرمر کا تعمیر کیا گیا جو اپنی شان کی ایک خاص عمارت ہے جس کے مثل نہ اس سے قبل اور نہ اس کے بعد ہندوستان میں ہی نہیں بلکہ دیگر ممالک میں بھی تعمیر نہیں ہوا۔ اس میں بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں مرکزی گنبد جو عام طور پر مقبروں پر ہوتا ہے نظر انداز کر دیا گیا ہے۔ اور اس کے بغیر اس کے اندر جو تناسب رکھا گیا ہے اس کی موجودگی میں واقعی گنبد کی کوئی ضرورت محسوس نہیں ہوتی۔ خاص کر اس کے زیبائشی بیل بوٹے جو پر چین کاری اور منبت کاری میں بنائے گئے ہیں وہ من کل الوجوہ ایرانی الاصل علامات سے پر ہیں جیسا ان میں جام و سبو، گلدان، عطردان۔ فرش کی گرہ بندی۔ جالیاں۔ پنجرہ دار کھڑکیاں وغیرہ۔

اعتماد الدولہ کے لڑکے آصف خاں والد ممتاز الزمانی نے بے شمار عمارات تعمیر کیں جن پر اس نے کئی لاکھ روپیہ خرچ کیا جن کا مفصل بیان اس کے اپنے بیان کے تحت ملے گا۔ نور جہاں اور آصف خاں کے لاہور میں مقبرے اپنی مثال آپ ہیں۔ اسی شان سے لاہور میں دیوان جی والدہ ممتاز الزمانی کا مقبرہ اعلیٰ تعمیر تھا مگر آج معلوم نہیں یہ کہاں ہے۔ الہ آباد کے خسرو باغ میں لیلیٰ بنت نور جہاں کا مقبرہ جو شیر افگن کی لڑکی تھی ایک امتیازی شان رکھتا ہے۔ اسی طرح نور جہاں کی سرائے جالندھر میں مشہور عمارت ہے جس پر اس کے نام کا کتبہ بھی قائم ہے۔

اور قصبہ نور محل اس کے نام پر آباد ہے وہاں اس خاندان کے اور بھی روضے ہیں جن پر کاشی کاری اعلیٰ درجہ کی ہے اور یہ سرائے شاہجہاں نے خود تعمیر کرائی تھی۔

جب نور جہاں کا ۱۰۵۵ھ میں لاہور میں انتقال ہوا تو اس کو اس کے اپنے ہی تعمیر کردہ مقبرہ میں جو روضہ آصف خاں کے جنوب مغرب میں شاہدرہ میں ہے دفن کیا گیا، اور نور جہاں نے خود اپنی زندگی میں ہی تعمیر کرلیا تھا۔ افسوس کا مقام ہے کہ یہ روضہ اب اپنی اصل حالت میں نہیں ہے۔ صاف معلوم ہوتا ہے کہ اس کا تعمیر کس بے دردی سے اتار لیا گیا ہے اور بعض بیانات سے ضرور ملتا ہے کہ یہ عمارت اپنی شان کی ایک ہی تھی۔

بیرم خاں کے متعلق عرض ہے کہ یہ بذاتِ خود زیادہ تر علمی آدمی تھا۔ اس نے اکثر عمارات اپنے خاص ایرانی نہج پر تعمیر کیں مگر اس کا لڑکا عبدالرحیم خان خاناں کے لقب سے باپ سے زیادہ مشہور ہے، جو بذاتِ خود ایک خاص محکمہ فنون رکھتا تھا۔ اس نے ہند میں رہ کر علوم و فنون کی خاصی سرپرستی کی اس کا تذکرہ سلطان حسین مرزا اور اس کا وزیر اعظم شیر علی نوائی کی یاد زندہ کرتا ہے۔ اس نے بے شمار عمارات تعمیر کیں اور ایک مقام پر خاص کر ہندوؤں کو خطاب کر کے گجرات میں حمام کی تعمیر کی طرف توجہ دلاتا ہے:

"در دولت ہندوستان و امصار و بلاد آں بجہت آنکہ ایں وسعت آباد در تصرف کفرہ و ہنود بودہ در نزد آں گروہ حمام ساختن بظاہرہ منع است ازیں سعادت محروم بودہ اند و مسلمانان کہ دریں دیار بودہ اند ازیں رہگذر مشقت و آزار بسیار می کشیدہ اند تا ایامے کہ ایں ہندوستان ایران ساز صاحب صوبہ ایں دار السلطنت گشت بساختن حمامی بر سر میدان ایں شہر امر بمود و در اندک فرصتے بتوجہ معماران سرکارش و اہتمام محمد علی مشہور بگرگ خراسانی حمامی باتمام

رسید کہ در ایران بصفا و پاکیزگی آں ہم نمی رسید۔" (۱)

جب عبدالرحیم خان خاناں نے دہلی میں بعض تعمیرات کا حکم دیا جن میں اس کی اپنی زوجہ مرحومہ کا مقبرہ بھی شامل ہے تو کام کو استاد ہروی کے سپرد کیا۔ اس کے متعلق کسی قدر وضاحت سے استاد ہروی کے تحت بیان ملے گا اور ملا وحشی یزدی نے طویل قصیدہ بھی کہا ہے۔ اس کے محلات احمد آباد میں سابرمتی کے کنارے فتح داروی کے نام سے اب تک موجود ہیں۔ اس کے علاوہ اس نے لاہور میں بہت عظیم الشان عمارات تعمیر کیں جو شارع عام پر لاہور میں آگرہ کی جانب تھیں۔ ان میں سے خاص کر سرائے و باغ قابل ذکر ہیں جس کا ذکر داراشکوہ نے بھی اپنے سکینۃ الاولیا میں کیا ہے اور ان کو اس نے اپنے والد مرحوم کے نام پر ثواب و برکت حاصل کرنے کے لیے تعمیر کیا تھا:

چوں ایوان فلک عالی بنائے      خورنق پیش آں بی طرح جائے

غرضیکہ ان دونوں خاندانوں کی خدمات تعمیرات کے ضمن میں بہت اہم ہیں جب کہ آصف خاں ذاتِ خود شاہجہاں کی طرف سے معماروں، کاریگروں کو منظور شدہ نقشے سمجھانے کے لیے مقرر تھا یعنی ان کی بدولت ہندوستان کا فنِ تعمیر خاص کر عہد جہانگیر و شاہجہاں سے بالکل ایرانی نژاد ہو گیا اور اسے دیگر محققین نے بھی تسلیم کیا ہے۔

---

(۱) ۳۵ ص ۶۰-۶۰۱/۲

# آگرہ قبل شاہجہاں

قبل اس کے کہ ہم تاج محل کی تفصیل پیش کریں یہ بہت ضروری معلوم ہوتا ہے کہ چند الفاظ آگرہ کے
عمارات سے متعلق قبل تعمیر تاج یا قبل شاہجہاں بیان کیے جائیں خاص کر اس خیال سے کہ جہاں تاج محل اس وقت
اپنے پورے جوبن میں جمنا دریا کے مغربی کنارے پر کھڑا ہے اور مختلف عہدوں میں آگرہ کو کیا اہمیت
حاصل رہی اور کیا کیا بڑی بڑی عمارتیں تعمیر ہوئیں جن کو فن تعمیر میں خاصی اہمیت ہے۔ اور یہ عمارات
تاریخ فن تعمیر میں ناگزیر کڑیاں ہیں۔ یہ بے شک واضح ہے کہ ان کی موجودگی نے شاہجہاں کو مجبور کیا ہوگا
کہ وہ اپنی چہیتی مرحومہ بیوی کا روضہ بنا کر ان کو مات کر دے جس سے فن تعمیر ہندوستان میں ایک خاص
بلند قائم کر سکے ایک عظیم الشان جذبۂ تعمیرات کو ظاہر کرے۔

اگرچہ یہاں آگرہ کے زمانہ جاہلیت کا مفصل بیان موضوع سے خارج ہے تاہم جب آگرہ
جغرافیائی اعتبار سے متھرا۔ ڈیگ۔ گوردھن، بندرابن وغیرہ کے قرب وجوار میں واقع ہے جو ہندوؤں
کے قدیم شہر ہیں جن سے ان کا قدیم تمدن وابستہ ہے تو ہم آسانی سے فرض کر لیتے ہیں کہ آگرہ بذات خود
بھی قدیم زمانہ سے خاصہ اہم مرکز رہا ہے۔ تاریخ داؤدی میں ہمیں ملتا ہے کہ آگرہ کا وجود سکندر لودھی
کے زمانہ سے ہوا جس نے اپنا پایۂ تخت آگرہ گاؤں کی جگہ پر قائم کیا۔ راجہ کنس کے زمانہ میں جو متھرا میں حکومت
کرتا تھا جس کے متعلق مشہور ہے کہ جو اس راجہ کی گستاخی کرتا تھا اسے وہاں قید کر دیا جاتا تھا۔ جب
سلطان محمود غزنوی کی فوج ہندوستان پر حملہ آور ہوئی آگرہ اس قدر تباہ ہوا تو ایک بے حقیقت سا گاؤں
رہ گیا پھر دوبارہ سلطان سکندر کے زمانہ میں اسے عروج حاصل ہوا۔

محمود غزنوی کا آگرہ پر حملہ آور ہونا عبداللہ مصنف تاریخ داؤدی کے بیان کے مطابق ناقابل
تسلیم ہے۔ کیونکہ اس کے حالات میں یہ نہیں ملتا۔ یہ یقین ہے کہ مصنف داؤدی کو محمود غزنوی کے

پوتے کے بدلے یہ مغالطہ ہو گیا ہے جس کا نام بھی محمود تھا جس کی مدح میں مسعود سعد سلمان نے ایک قصیدہ آگرہ کی فتح پر مبارک باد دیتے ہوئے لکھا ہے۔ یہ شاعر اس کے ہمراہ تھا اور اس لیے اس کی یہ عینی شہادت ہے :

حصار آگرہ پیدا شد از میانہ گرد بسان کوہ بر و بارہا ے چوں کہسار

حصار دیدم بے حد ولیک ہر یک را کشادہ دیدم داز لشکری خود صد بار

کنوں کہ یافتہ ام من حصار آگرہ را ازیں حصار برآرم بہ تیغ و تیر دمار

ان اشعار کو جہانگیر نے بھی اپنی توزک میں بیان کیا ہے اور ان اشعار کے اندر مقام آگرہ کے طبیعی خواص بھی بیان کیے گئے ہیں جو موجودہ آگرہ کے جائے وقوع کے طبیعی خواص سے مختلف ہونے کی وجہ سے نہایت گہری توجہ کے محتاج ہیں۔ ان اشعار میں لفظ آگرہ ہے نہ کہ اگرہ جو مغلوں کی تاریخ اور سکوں میں ملتا ہے اور یہ متذکرہ آگرہ پہاڑوں میں گھرا ہوا ہے جو موجودہ اگرہ سے بالکل مختلف ہے۔ بلکہ یہ طبیعی حالات اگرہ موجودہ آگرہ میں کبھی بھی نہیں ہوئے اور اس قسبہ کو دور کرنے کے لیے ویسے ہمارے پاس کوئی شہادت بھی نہیں ہے۔ اس لیے ہمیں یہ کہنا چاہیے کہ آگرہ جو مسعود سعد سلمان نے بیان کیا ہے وہ بالکل اور ہے اور اس کا ہمیں کچھ علم نہیں ہے۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ موجودہ اگرہ دریائے جمنا کے کنارے واقع ہے اور مسعود سعد سلمان کے اشعار میں اس کا کہیں ذکر تک نہیں ہے، اور دوسری طرف مؤلفین و مصنفین نے ہمیشہ اس جمنا کو اگرہ کے ذکر میں بیان کرنا ناگزیر خیال کیا ہے۔

راجپوت سرداروں نے ۱۳۸۸ء تک اگرہ کا قبضہ سلطنت پٹھانان دہلی کی ایک باجگذار ریاست کی حیثیت سے سنبھالا جن کو تیمور نے ۱۳۹۸ء میں شکست دی۔ ۱۴۰۵ء میں تیمور کے بعد محمود آخری تغلق سلطان عنانِ حکومت سنبھالے تھا جو محض شہر کی فصیل تک محدود تھی۔ اس کے بعد سیدوں کا دور دورہ ۱۴۱۴ء میں ہوا اور ان میں سے علاؤ الدین ایک افغان بہلول لودھی کے حق میں دستبردار ہو گیا۔ اس نے ایک مستحکم سلطنت قائم کی جو آگرہ تک پھیلی ہوئی تھی۔ غرضیکہ اسی طرح سکندر لودھی اپنے والد کا جانشین ۱۴۸۸ء میں ہوا اور ۱۴۹۲ء میں اس نے ہیبت خاں سے اگرہ کا قبضہ حاصل کیا جو اس وقت وہاں کا والی تھا جبکہ شہر دریائے جمنا کے ہر دو جانب آباد تھا۔ صفدر خاں کو سنبھل سے خاص طور پر برائے تعمیر نو شہر ارسال کیا گیا تھا۔ اس نے قدیم شہر کو گرا کر از سر نو تعمیر کیا۔ اور اس وقت اس قلعہ کا نام راجپوت بدل سنگھ کے نام

بدل گڈھ رکھا گیا۔ غرضیکہ تھوڑے ہی عرصہ میں شہر میں عظیم الشان عمارات جمنا کے دونوں کناروں پر آباد
گئیں۔ بادشاہ شہر میں ۹۰۸ھ میں داخل ہوا اور اس کو اپنا پایہ تخت قرار دیا۔ اس کے بعد ایک زلزلہ عظیم
۹۱۱ھ میں تمام عمارات فنا ہوگئیں تو بادشاہ نے از سر نو ۹۱۲ھ میں تمام محلات کو تعمیر کیا۔ اور باغات،
باط، سرائے وغیرہ قائم کیے گئے۔ اور یہی سلسلہ آگرہ سے دھولپور تک چلا گیا تھا۔

یہ افسوس کا مقام ہے کہ آگرہ میں آج کوئی عمارت عہد لودھی موجود نہیں ہے۔ مگر ان کا بیان کتب میں
ہے اور بقول فرشتہ اس عہد کی شاندار عمارات زلزلہ عظیم سے پیوند زمین ہوگئیں۔ تاہم چند قبور آگرہ میں
جود ہیں۔ موٹھ کی مسجد وغیرہ دہلی میں ملتی ہے جن سے ان کے طرز تعمیر ٹھوس جسامت کی صورت میں عیاں
ہے۔ محض سکندرہ آگرہ میں ایک مقام رہ گیا ہے جو سکندر لودھی کے نام پر ہے جہاں آج اکبر اعظم کا مقبرہ
ہے اور اس عمارت کو لوگ اسلئے سکندرہ کہتے ہیں حالانکہ سکندرہ اس مقام کا نام ہے جہاں ایک بارہ دری کے
ھ باقیات ہیں جس کے متعلق عرض ہے کہ یہ سکندر لودھی کی تعمیر ہے۔ یہ مربع عمارت سرخ پتھر کی تعمیر
ہے اور اس کا ہر ضلع ۱۴۲ فٹ ہے۔ دو منزلہ ہے اور فرش کے نیچے ایک اور سرداب ہے جس میں
یس کمرے ہیں۔ ہر کونہ پر مثمن برج ہیں مگر یہ عمارت عام طور مقبرہ مریم زمانی والدہ جہانگیر کے نام سے
ہور ہے جو ۱۰۳۲ھ میں فوت ہوئی۔ قبر زیر زمین ہے اوپر کی منزل کے مرکز میں سفید مرمر کا تعویذ ہے۔

سکندر لودھی نہ صرف ایک کامیاب بادشاہ تھا بلکہ ایک کامل عالم اور علوم کا مربی تھا۔ اس کا آگرہ
انتقال ۱۵۱۷ء میں ہوا مگر دفن دہلی میں ہوا۔ اس کا لڑکا ابراہیم آگرہ میں تخت نشین ہوا۔ اس نے
جپوتوں کے حملوں کی روک تھام کی جو بابر کے بلانے کا باعث ہوئے جس نے لودھیوں کو پانی پت میں شکست
اور بابر ۱۵۲۶ء میں آگرہ میں وارد ہوا اور لودھیوں کے محلات پر قابض ہوگیا۔ یہ بالکل واضح ہے کہ بابر
اپنے اعلیٰ مذاق نفسیات کے مطابق اور اپنی خاص وسط ایشیائی فنی روایات کے جن کو وہ ہمراہ لایا تھا جو آمیز
یں اپنی توزک میں ہنود و تعمیرات پر نکتہ چینی کی۔ اس نے آگرہ میں جمنا کے کنارے باغات لگائے غرضیکہ
و خوش نما پھولوں کی خوشبو اور عمدہ میوہ دار درختوں اور پودوں سے بھر دیا۔ اس نے واقعی تھوڑے عرصہ
آگرہ کی زندگی کو چار چاند لگا دیے۔ جس کی وجہ سے لوگ بابر کا آگرہ یعنی شہر کابل کہنے لگے۔ بابر کے محل کا

---

فرشتہ، ص ۱۸۲

نام چار باغ یا گلفشاں ہے جسے جہانگیر نے اپنی توزک میں بیان کیا ہے جس کے آثار جمنا کے کنارے ملتے ہیں۔ بابر ۹۳۷ھ میں یہیں فوت ہوا اور اس کی نعش کو کابل لے جاکر دفن کیا گیا۔ بابر کی وفات کی خبر سن کر بدخشاں سے فوراً ہمایوں آگرہ پہنچا اور آگرہ میں محل بدل گڑھ میں اس کی تاجپوشی ہوئی اور اس نے اپنا پایہ تخت آگرہ ہی قائم رکھا۔ شیر شاہ سوری نے ۱۵۴۰ء میں قنوج میں ہمایوں کی شکست عظیم کے بعد آگرہ کا قبضہ کیا۔

آگرہ اگرچہ شیر شاہ کا پایہ تخت تھا مگر اس کی تمام جد و جہد تعمیرات دہلی تک محدود رہی جو پرانے قلعہ میں موجود ہیں بلکہ یہ کہنا پڑے گا کہ آگرہ میں جو عمارات بابر کے زمانہ سے سوریوں کے قبضہ میں آئیں وہ بوجہ عدم توجہ کے ویران ہوگئیں۔ جلال خاں بن شیر شاہ نے تخت کو سلیم شاہ سوری کے لقب سے سنبھالا۔ اس نے دہلی میں سلیم گڑھ کی تعمیر کی اور بعض دیگر عمارات کی تکمیل کی جن کو اس کے والد شیر شاہ نے نامکمل چھوڑا تھا۔ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے قلعہ بدل گڑھ میں ایک محل بنوایا تھا جو آج تک موجود ہے۔

سوریوں کے بعد ہمایوں نے جب عنانِ حکومت کو از سر نو ہاتھ میں لیا تو اس نے آگرہ میں کافی عمارات تعمیر کیں۔ جیسا کہ مسجد کچپورہ۔ چو برجی مسجد اور دیگر اہم عمارات جن کا میر عمارت زین الخوافی تھا اور آج رہگذر کے لیے جائے عبرت ہیں۔

اکبر ۹۶۶ھ میں وارد آگرہ ہوا۔ اس نے سلطان پور، خواص پور وغیرہ کا ملاحظہ کیا اور بدل گڑھ میں رجوع کر کے اپنے طویل قیام آگرہ کی ابتدا کی جس کے بعد فوراً آگرہ کا نام اکبر آباد پڑ گیا۔ اکبر کے عہد سے ہمارے سامنے قلعہ آگرہ اور شہر آگرہ کی زیادہ مکمل اور باقاعدہ تاریخ ہے۔ جہانگیر نے اپنی توزک میں بیان کیا ہے کہ جمنا کے کنارے ایک قدیم قلعہ ہے جو گرا کر زمین کے برابر کر دیا گیا۔ تب اس کی جگہ پر ایک اور عظیم الشان قلعہ سنگ سرخ کا تعمیر ہوا۔ جس کے متعلق سیاحان جہاں بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے اپنی سیاحت میں ایسا خوبصورت قلعہ نہیں دیکھا۔ یہ ۹۷۲ھ میں آٹھ سال کے عرصہ میں قاسم خاں میر عمارت کے زیر نگرانی تعمیر ہوا۔ ۹۷۲ھ اس نے اپنا نگر چین جدید شہر موضع ککرالی میں آباد کیا مگر اس کا کوئی آثار باقی نہیں رہا۔ اکبر کے آگرہ میں عالیشان محل کی تعمیر کی تاریخ یوں ملتی ہے:

چوں از پئے عشرت شہ زیبا منظر ۔۔۔ فرمود بنا دخانہ فیض اختر
تاریخ یکے ز عشرت آید بیروں ۔۔۔ شد خانہ بادشاہ تاریخ اگر

۱۷ ربیع الاول ۹۷۷ھ کو شیخ سلیم چشتی فتح پوری کی دعا سے شاہزادہ جہانگیر پیدا ہوا اور ادھر قلعہ رنتھمبور بھی اکبر کے قبضہ میں آگیا تو اس نے شیخ سلیم چشتی کی سیکری میں زیارت کی جہاں اس نے ایک نئے شہر فتحپور سیکری

ے نام سے بنیاد رکھی اور آگرہ سے لے کر فتح پور سیکری تک بے شمار سنگین عمارتیں تھوڑی مدت میں تعمیر ہو گئیں۔
ر وہاں کے بے شمار محلات معہ مسجد جس کا دروازہ ایک ضرب المثل عمارت ہے، اور اسی فتح پور سیکری کو اکبر
ے اپنا دار الخلافہ مقرر کیا۔ قاسم ارسلان نے اس کی تعمیرات آگرہ و سیکری کی تاریخ یوں کہی ہے:

تمام شد دو عمارت مثال خلد بریں
بدور دولت صاحبقران ہفت اقلیم

یکے بہ بلدہ دار الخلافہ آگرہ!
دیگر بخطہ سیکری مقام شیخ سلیم

پہر از پے تاریخ ایں دو عالی قصر
رقم زدہ دو بہشت بریں بکلک قدیم

غرضیکہ اس عہد کی مشہور عمارات اعتماد الدولہ، بیرم خاں جس نے چہل ظمبہ تیار کیا۔ مگر افسوس کا مقام
ے کہ اکبر نے سیکری کو بھی دیر تک اپنا جائے قیام نہ رکھا اور آپ کی توجہ زیادہ تر لاہور کی طرف ہو گئی۔ جب
پھر آگرہ واپس گیا تو فتح پور سیکری کا خیال نہیں تھا بلکہ آگرہ کے قلعہ میں ہی قیام کیا یعنی فتح پور سیکری کو ترک
یا اور اسی اثنا میں عیسائیوں کے مشن آگرہ میں قائم ہو چکے تھے جس کا مدعا اس کو عیسائی بنانے کا تھا۔ اور
کے بعد کوئی زیادہ عمارات تعمیر نہیں ہوئیں۔

جہانگیر کے عہد کی دو عمارات سکندرہ میں اکبر کا روضہ اور روضہ اعتماد الدولہ والد نور جہاں دریائے جمنا
ے دوسرے کنارے پر بہترین یادگاریں ہیں۔ یہ دونوں روضے اپنے آپ میں فن تعمیر میں ایک مستقل باب
اور آج یہ اپنی بے مثل خواص و قواعد تعمیر کے اعتبار سے دنیا بھر میں بہترین عمارات شمار ہوتے ہیں جن
تعلق کسی قدر مغل فن تعمیر کے تحت بھی بیان کیا گیا ہے۔ اعتماد الدولہ اور دیگر عمارات عہد جہانگیر آگرہ میں
گا ایرانی ہیں اور ان میں کسی قسم کی کوئی اور ملاوٹ نہیں ہے۔ اکبر کے عہد سے اخیر زمانہ تک بے شمار
ین سیاحوں نے آگرہ کی سیر کی اور انہوں نے اپنے حالات سیاحت کو وضاحت سے بیان کیا ہے
ے اکثر مقام پر استفادہ کیا گیا ہے۔

شاہزادہ خرم یعنی شاہجہاں ۱۶۲۳ء میں بادشاہ ہوا۔ یہ اسی کا زمانہ تھا جبکہ قلعہ آگرہ کی اکثر عمارات
وضہ تاج محل تعمیر ہوئے جو آج تاریخ فن تعمیر میں ناگزیر ابواب ہیں۔ (شکل ۳)

---

حوالہ جات:-
رق ۴۱-۴۲ و ۹۷ ج ۳ و ۲۹ ص ۲-۴ و ۴۷ (آگرہ) ص ۶-۷ و ص ۱۱-۱۵ و ۶۵ ص ۷۶
ص ۲۵۷-۲۵۸/۲ و ۳۴ ص ۵ و ۹۹ و ۹۳ ص ۱۲۲-۱۲۳/۲

# روضہ کی تعمیر کی تیاری

جب وفات حسرت آیات ملکہ حضرت الزمانی کو چھ مہینے گزر گئے تو شاہجہاں نے دکن سے کوچ کیا اور شاہزادہ شاہ شجاع اپنی والدہ مرحومہ کی نعش کو اکبر آباد لانے کے انتظام کے لیے مقرر ہوا۔ چنانچہ بروز جمعہ ۱۷ جمادی الاول ۱۰۴۰ھ کو نواب وزیر خاں معتمد علیہ شاہی حکیم اور ستی خانم حرم کی مہر ساماں شاہزادہ کے ہمراہ ہوئے۔ یہ لوگ راستہ میں برہانپور سے لیکر اکبر آباد تک فقراء و محتاجوں کو کھانا کھلاتے اور خیرات کرتے پہنچے۔ فوراً اکبر آباد میں پہنچ کر ۱۶ جمادی الثانی ۱۰۴۱ھ کو بہشت آئیں مقام پر آگرہ میں جنوب کی جانب جمنا دریا کے کنارے نعش کو دفن کر دیا۔ یہ مقام دراصل راجہ مان سنگھ کی جاگیر میں تھا جس کے عوض فوراً شاہجہاں نے ایک عظیم الشان حویلی راجہ مان سنگھ کو عنایت کی۔ اس پر ایک عارضی مقبرہ جلدی میں بنا دیا گیا تاکہ معصومہ ملکہ کی نعش عوام کی نگاہ سے پردے میں رہے۔ تب اس مبارک مقام پر عظیم الشان روضہ کی بنیاد رکھی گئی جو تمام سفید مرمر کا مع ایک وسیع باغ کے قریب بیس سال کے عرصہ میں تعمیر ہوا۔ ملا عبد الحمید لاہوری اور ملا محمد صالح کمبو نے اپنے بادشاہ نامہ[1] اور عمل صالح[2] میں اس روضہ کی مکمل تفصیل دی ہے۔ مگر اول الذکر زیادہ مکمل ہے اس لیے ذیل میں ان دونوں کو مدنظر رکھ کر معاصرانہ تفصیل مقبرہ اردو میں بجائے فارسی دی جاتی ہے۔

---

(۱) بادشاہ نامہ ص ۳۲۴-۳۳۰، (۲) عمل صالح ص ۴۶۸-۵۱۲ و ص ۳۸۰-۳۸۶ و معاصر کتب میں کہیں صحیح تاریخ یا دن درج نہیں کہ کب بنیاد رکھی گئی۔ بہرحال یہ ضرور ہے کہ ۱۶ جمادی الثانی ۱۰۴۱ھ کے بعد عمارت شروع ہوئی جو انگریزی ۱۰ جنوری ۱۶۳۲ء کے مطابق آتی ہے۔

15 Jan 1632

٦ - مسجد قبته (قوة) الاسلام - دہلی - تعمیر ۵۹۳ھ (۱۱۹۷ء)

۷ - مینارہ کلان - بخارا ۱۱۲۲ء

۸ - مینار جام-فیروز کوہ - کابل ۱۱۹۶ء

۹ - قطب مینار ۱۳۰۰ء مع علائی دروازہ - ۱۳۱۰ء دھلی

۱۰ - روضہ اسمعیل سامانی - ۹۰۷ء بخارا

۱۳ - روضہ سلطان خدا بندہ اواجائیتو - سلطانیہ (ایران) ۱۳۰۴ء

۱۴ - روضہ شمس الدین اتگہ خان - دہلی ۱۵۶۶ء

دائیں طرف سے :— ۱۵ - روضہ سلطان بہمنی - گلبرگہ دکن - ۱٦ - روضہ مادر سلطان زین العابدین کشمیر - ۱۷ - روضہ جہانگیر - لاہور
۱۸ - روضہ اعتمادالدولہ - آگرہ - ۱۹ - روضہ اکبر بادشاہ - آگرہ - ۲۰ - روضہ محمد تغلق - دہلی -
۲۱ - روضہ ہوشنگ غوری - مانڈو -

۲۶ - روضہ ھمایوں کا سطحی نقشہ ۔ دھلی

۲۷ - روضہ تاج کا سطحی نقشہ ۔ آگرہ

۲۸ - تاج محل آگرہ - ۱۶۳۷ء

۳۰ - روضہ عبدالرحیم خان خاناں دہلی - ۱۶۳۶ء

۳۱ - گول گنبد - روضہ محمد عادل شاہ - بیجاپور - ۱۶۶۱ء

۳۴ - روضہ ھمایوں کا سیکشن

۳۵ - تاج محل کا سیکشن - تمام اندروں اور اصل قبر نیچے سردابہ میں واضح ہے

۳۶ - تاج کا مکمل سطحی نقشہ مع باغ و جلو خانہ - جو ۱۸۳۰ء میں تھا

۳۸ - روضه اعتمادالدولہ - آگرہ کی دیوار

۳۷ - روضہ اکبر - سکندرہ کی دیوار

۳۹ - بادشاہ لوئیس چہاردھم فرانس کی ایک میز کے تختہ کا اوپر کا حصہ - پیرس
(۱۶۳۸ - ۱۷۱۵ء)

۴۰ - اندرون تاج - قبر کا جنگلا - تمام جالی و نقش و نگار پرچین کاری واضح ہیں

۹۳ - دیوان خاص قلعہ آگرہ

۵۱ - ۵۵ - کتبات - ۱ - از روضہ اکبر - کاتب عبدالحق بن قاسم شیرازی ۱۰۲۲ء - ۲ - از تاج محل مغربی رخ سے ۱۰۴۶ء
۳ - اندروں گنبد تاج محل - کاتب امانت خاں شیرازی نے ۱۲ - جلوس شاہجہانی ۱۰۴۸ھ میں لکھا جسکا اصل نام عبدالحق تھا -
۴ - تاج کے دروازہ کے اندرونی ماتھے سے ۱۰۵۷ء جبکہ روضہ مکمل ہوا - تمام کتبات آیات قرآنی ہیں -

۵۶ ۔ ۶۶ تاج محل کا دنیا کی مشہور گنبددار عمارت سے مقابلہ جو ۶۰۰ء سے ۱۷۰۰ء تک تعمیر ہوئیں - آیا صوفیہ استنبول - بیت المقدس - مسجد قیروان - مسجد ابن طولون مصر - سینٹ پیٹرز روم - تاج محل آگرہ - پانتھیون روم - ہج کرچی برلن - پانتھیون پیرس - ناپولیوں کا گرجا - سینٹ پال لنڈن -

# تفصیل تاج محل آگرہ[1]

حضرت ممتاز الزمانی کا سترھواں عرس[2] اس قدسیہ صفات روضہ منورہ میں فضلاء و صلحاء کی محفل کی موجودگی میں منایا گیا جب کہ یہ عمارت پایۂ تکمیل کو پہنچ چکی تھی۔ بزرگان حضرت شاہجہاں خود بدولت نے بھی بہ نفس نفیس اس محفل میں شریک ہو کر دعا و فاتحہ کے ساتھ اس معصومہ کی روح کو راحت پہنچانے کا سامان مہیا کیا گیا۔ روضہ مطہرہ کی عمارت جو اس وقت مکمل ہو کر نظر آرہی ہے اس کی تفصیل یہ ہے:

## بنیاد و سطحی رقبہ وغیرہ

تخت نشینی کے پانچویں سال اس عظیم الشان عمارت کی بنیاد جو آسمان جیسی بلند پایہ اور جس کے سامنے ہفت آسماں کی بنیادیں بلندی و متانت میں ہزار میں ایک حصہ بھی نہیں ہیں دریائے جون (جمنا) کے کنارے جو اس کے شمال کی طرف بہتا ہے رکھی گئی تھیں، اور اس کو پانی کی تہہ تک بدیع کار معماروں نے کھود کر پتھر اور

---

(۱) یہ تفصیل تاج محل جیسا کہ اوپر بیان کیا جا چکا ہے دراصل لفظ بلفظ فارسی کا ترجمہ ہے اور اس سے بہتر کوئی اور زیادہ مکمل میسر نہیں آسکتی تھی۔ اور اس کو صحیح طور پر سمجھنے کے لیے دو سطحی نقشے (الف ب) ساتھ رکھنے چاہئیں۔ جس ترتیب سے روضہ کی تعمیر ہوئی ہے اسی ترتیب سے معاصر مصنفین نے اسے درج کیا ہے۔ اس لیے اسی ترتیب سے ناظر کو بھی اس کی بغور زیارت کرنی چاہیے۔

(۲) معاصر مصنفین نے دراصل تفصیل تاج کو سولھویں سال کے حالات میں درج کیا ہے جو ۱۰۵۲ھ کے مطابق ہے۔ مگر یہ بھی وضاحت سے بیان کیا گیا ہے کہ سترھویں برسی اس وقت منائی گئی جب کہ یہ روضہ مکمل ہو چکا تھا۔ جو تاریخ کتبہ دروازہ تاج ۱۰۵۷ھ کے مطابق ہے۔ ... نے یہ بھی بیان کیا ہے (ص ۲۵۲) کہ تمام عمارت بیس سال میں مکمل ہوئی جو سیاح ٹیورنیز کے بیان کے مطابق ہے جس کا یہ مطلب ہے کہ جلوخانہ، سرائے وغیرہ بعد میں مکمل ہوئے۔ اس لیے ان بیانات میں کسی قسم کا تضاد نہیں ہے۔

مار دو رج سے بہت ہی مضبوطی کے ساتھ بھر کر سطح زمین کے برابر کر دیا ہے۔ اور اس پر روضہ کی کرسی بنائی ہے جس کی مثال بلندی و مضبوطی اور زیب و زینت وغیرہ کے لحاظ سے دنیا بھر میں نہیں ملتی۔ ایک یکساں چبوترہ کے مانند آجر و آہک سے لمبائی میں ۴۷۲(۱) اور عرض ۱۴۰ گز بنا کر اس کو ۱۰ گز بلند کر دیا ہے اور اس کے سامنے کے رخ کو سنگ سرخ سے آراستہ کیا جس پر کمال درجہ کی منبت کاری کی گئی ہے اور اس کے فرش کی سرخ پتھر سے گرہ بندی کر کے مضبوط کیا اور اس کے درمیان ایک دوسری کرسی جس کا سامنے کا حصہ سنگ مرمر کا بنا ہوا ہے جو یکساں طور پر مسطح و مربع ہے جس کا طول و عرض ۱۲۰ گز ہے اور اونچائی سات ذراع ہے اس دوسری کرسی کے درمیان روضہ فلک بوس اور بہشت آئیں روضہ کی بنیاد ۷۰ ذراع کے قطر پر مثمن بغدادی کی طرز پر ایک گز اونچی کرسی پر رکھی گئی ہے۔

foundation
70 aarat

## گنبد

مرقد منور کا گنبد جو اس عمارت کے وسط میں ہے اندرون و بیرون سے سنگ مرمر میں ختم ہوا ہے اور سطح سے زہ (کنارہ) تک ہشت پہلو ہے۔ اس کا قطر ۲۲ ذراع ہے۔ زہ کو مقرنس بنایا گیا ہے اور زہ

---

(۱) اس پیمائش میں کل چوڑائی عمارت تاج مع مساجد وغیرہ ہے نقشہ ب ع۱ ملاحظہ ہو اور نقشہ ب ع۲ میں پیمائش ۱۴۰ گز چوڑائی کرسی سے مراد ہے جو دریا کی طرف ۱۰ گز بلند ہے اور ۱۲۰ گز سے مراد اصل چبوترہ روضہ مع میںنارے ہے جو نقشہ ب ع۲ ہے۔ اور یہ چبوترہ نچی کرسی سے ۷ ذراع بلند ہے اور پھر اس کے اندر روضہ کی مثمن بغدادی بنائی گئی ہے جیسا نقشہ A سے ظاہر ہے۔ یہاں یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ شاہجہانی گز کی اصل لمبائی بیان کر دی جائے۔ یہاں دو لفظ گز اور ذراع مترادف نظر آتے ہیں۔ اگر یہ دونوں لمبائی میں ایک تھے تو پھر دو مختلف الفاظ لانے کی ضرورت نہ تھی اور بعض کو ایک ہی سمجھنے میں مغالطہ ہوا ہے۔ میں نے خود موقع پر پہنچ کر ان کو دیکھا۔ یہ واضح رہے کہ الٰہی گز یا اکبری گز دو قسم کا تھا۔ ایک محض کپڑا ناپنے کے لیے جو ۴۶ انگل کا تھا اور دیگر امور کے لیے محض ۴۱ انگل کا تھا۔ مگر اس سے قبل سکندری گز ۳۲ انگل کا تھا۔ شاہجہاں کے زمانہ میں یہی الٰہی گز بیالیس انگل کا ہو گیا۔ فی انگل ۳/۴ انگریزی انچ شمار ہوتی ہے۔ غرضیکہ شاہجہانی گز المتوسط فی الحساب سے اکتیس اعشاریہ چار سو چھپن (۳۱٫۴۵۶) انچ کا ہوتا ہے۔ باقی رہا ذراع جسے ہاتھ یا انگریزی میں CUBIT سمجھنا چاہیے۔ اور بعض نے اس کیوبٹ کی صحیح لمبائی قریب ۱/۲ ۲۹ انچ دی ہے۔ انگلینڈ میں لفظ یارڈ بھی ہنری اول کے زمانہ سے ایک بازو کی لمبائی شمار ہونا شروع ہوا تھا۔

سے گنبد کے شقہ تک جو عمارت کی سطح سے ۳۲ گز ہے سنگ امردی کو قالب کاری کے طور پر تراش کر
کام میں لایا گیا ہے اور اس اندرونی گنبد کے اوپر ایک اور بیرونی امرودی شکل کا گنبد قائم کیا گیا ہے۔ جس کی
بنیاد کا درجہ سمجھنے سے مہندس کی عقل بھی عاجز ہے۔ گنبد مذکور کی چوٹی پر جس کا محیط ایک سو دس گز ہے ایک
گیارہ گز اونچا خالص سونے کا کلس نصب کیا گیا ہے جو آفتاب کی طرح چمکتا ہے۔ زمین سے کلس کی چوٹی تک
مثلاً ایک سو سات گز کا فاصلہ ہے۔ (۱)

## کمرے اور منزلیں

اس کے ہشت گانہ اضلاع میں دو منزلہ ہشت نشیمن ہیں جن میں سے ہر ایک کا طول ساڑھے پانچ
اور عرض ۶ ذراع ہے اور ان چار نشیمن میں جن میں سے ہر ایک کی لمبائی ساڑھے چار ذراع اور چوڑائی تین
ذراع ہے۔ ہر ایک مربع خانہ کے آگے پیش طاق ہے جو طول میں سولہ اور عرض میں نو اور بلندی میں
تیس گز ہے۔ چاروں کونوں پر تین منزلوں میں چار مثمن کمرے ہیں اور ہر ایک کا قطر دس ذراع اور ہر
ایک میں آٹھ نشیمن ہیں سوا اوپر کے مگر تیسری منزل میں ایک مثمن ایوان گنبدی چھت والا ہے ان ہشت
پہلو مکانات کے تین ضلعوں میں باہر کی طرف تین دروازے پیش طاق ہیں جن کا طول سات عرض چار اور
بلندی دس ذراع ہے۔ اور اس گنبد کے وسط میں بیگم مرحومہ کی خوابگاہ یعنی ممتاز الزمانی کی قبر ہے جو
ہشت بریں کے صحن میں صدر نشین ہے۔ (شکل ۲۷ ملاحظہ ہو)

## تعویذ قبر اور محجر

قبر کے اوپر ایک چبوترہ سنگ مرمر کا ہے اس پر قبر کا تعویذ بنایا گیا ہے۔ اس کے گرداگرد ایک ہشت
پہلو جالی دار پتھر کا کٹہرا یعنی محجر ہے جس پر سراپا پچی کاری کی ہوئی ہے۔ اس کا دروازہ سنگ یشم کا ہے اور

---

(۱) گنبد کی اندرونی اور بیرونی بناوٹ کو سمجھنے کے لیے یہ لازمی ہے کہ شکل ۳۵ کو ملاحظہ کیا جائے جس سے بخوبی دوہرا گنبد وغیرہ بہت واضح
ہو جائیں گے ـــــ مقرنس اسلامی فن تعمیر میں خاص اہمیت رکھتا ہے۔ یہ دراصل مثلث نما مدور یا مجوف سطح پر اطلاق ہوتا ہے۔
مقرنس کے ذریعہ سے گنبد یا قبہ مربع رقبہ پر بآسانی تعمیر ہو سکتا ہے۔ اور مقرنس اس کے بوجھ کو چاروں کونوں پر الگ الگ پایہ پر اٹھاتے ہیں۔

(ص)ندرومی طرز پر اس کے جوڑوں کو لوہے کے تاروں سے باندھ کر زرفشاں کیا ہے۔ اس پر دس ہزار (ر)وپیہ خرچ ہوا ہے۔ اس بلند پایہ عمارت کے اندر ایک صیقل شدہ کوکبہ اور ایک سونے کی مینا کار قندیل (ل)ٹکتی ہے[1]۔ اس گنبد کے چاروں طاقوں کو حلبی شیشوں سے سجایا گیا ہے۔ اور ایک میں آمد و رفت کے (ل)یے راستہ چھوڑا گیا ہے۔ (شکل ۴۰ ملاحظہ ہو)

## (م)ینارے (شکل ۴۲)

اس کے چاروں کونوں پر سنگ مرمر کی کرسی پر جو زمین سے بیس گز اونچی ہے سنگ مرمر کے (س)یڑھی دار چار مینار بنائے گئے ہیں جن کا قطر سات اور بلندی ۵۲ سطح کرسی سے کلس تک جو آسمان کی (س)یڑھی ہے گویا مقبول دعا کی پاک سینے سے نکل کر آسمان کی طرف رخ کیے ہوئے ہے جو اپنے پایہ کی (ب)لندی اور بنیاد کی مضبوطی میں ایک بلند نصیبہ اور عقل مند رائے کی طرح بلندی کی طرف مائل ہے۔ اور مینار (ک)ے اوپر سنگ مرمر کا ایک چار طاق ہے۔

---

(۱) شاہجہاں کے عہد کے چھٹے سال جب ممتاز الزمانی کا عرس منایا گیا اور روضہ کی کرسی بالکل تیار تھی بے بدل خاں داروغہ زرخانہ (ن)ے ایک محجر یا کٹہرہ خالص سونے کا چالیس ہزار تولے سونے کا تیار کیا جس پر چھ لاکھ روپیہ خرچ آیا تھا۔ یہ زر کے کام کا بہترین نمونہ تھا (ا)ور اس کو کتبات سے مزین کیا گیا تھا۔ بے بدل خاں نے اسے بادشاہ کے سامنے مع سنہری شمع و قندیل کے پیش کیا۔ بادشاہ کے حکم سے (ق)بر کے گرد آراستہ کر دیا گیا۔ اور شمع و قندیل لٹکا دیے گئے۔ تمام درباریوں اور مستورات حرم نے اس رات روضہ کی روشنی کا خوب حظ (ا)ٹھایا۔ مزید برآں اسی شب بہت سے قالین طہران و قسطنطنیہ سے آئے ہوئے تھے جو فرش پر بچھا دیے گئے۔ مگر یہ سنہری محجر یا کٹہرا (س)نہ ۱۰۵۳ھ میں اس خیال سے اٹھا دیا گیا کہ وہاں ایسی قیمتی چیز مناسب نہیں ہے۔ اس لیے ایک اور مرمر کا محجر یا کٹہرا تعویذ قبر کے گرد آراستہ کر دیا گیا جس پر محض پچاس ہزار روپیہ شاہی خزانہ سے خرچ ہوا۔ اس کا ایک سنگ یشب کا دروازہ تھا جس پر دس ہزار روپیہ خرچ ہوا۔ اور وہی مرمر کا محجر آج بھی موجود ہے اگرچہ اس میں بھی بعد میں کچھ تبدیلیاں شاہجہاں کی وفات پر ہوئی ہیں جب اس کی نعش کو یہاں دفن کیا گیا۔ (کمبوہ ص ۲-۱ـــ۵۵۱، لاہوری ص ۳۲۶/۲، سروے آرکیولوجیکل رپورٹ ۵-۱۹۰۴ء ص ۸-۱)
یہ تمام نفیس محجر جو بادشاہ نامہ وغیرہ میں درج ہیں قبل وفات شاہجہاں ہے حالانکہ آج میں کسی قدر تبدیلی بوجہ قبر تعویذ شاہجہاں ہو گئی ہے جو مرکز روضہ میں نہیں ہے۔ کیونکہ اول اول یہ روضہ دراصل محض ممتاز الزمانی کے لیے تعمیر ہوا۔ (باقی حاشیہ اگلے صفحہ پر)

## رش

اس بہشت آئین روضہ کی کرسی کا فرش سنگ مرمر پر سنگ سیاہ سے کمال زیب وزینت وخوش نمائی

---

پچھلے صفحہ کا بقیہ حاشیہ) اس لیے محض اس کی قبر مرکز میں تھی اور شاہجہاں کی قبر کو مرکز سے ایک طرف کر کے بنانا پڑا۔ اور اس
ے کسی قدر تناسب مرکزیت اندرون گنبد میں فرق ضرور آگیا ہے۔ مگر بادی النظر میں محسوس نہیں ہوتا۔

مجر کے پنجرہ کے کام سے متعلق خاص کر جو اس میں گرہ یا ترتیب بناوٹ سے متعلق ہے بیان کیا ہے کہ یہ زیادہ تر
الوی دور احیا کے نمونہ فن سے مشابہ ہے نہ کہ مشرقی اور یہ خیال کہ تاج میں اطالوی عنصر ہے محض یہی ایک چیز ہے
ے مجھے اطالوی صنعت کا ثبوت کہنا چاہیے۔ میرے نزدیک اس کی مخالفت میں اور اسے خالصاً مشرقی تصور کرنے
ے لیے محض معاصر مصنفین کے اپنے الفاظ کافی ہیں۔ اس قسم کے پنجرہ کے کام کو انہوں نے بلفظ بندرومی تعبیر کیا ہے
ے مقامی کاریگروں نے بلفظ منتکا سے تعبیر کیا ہے جس سے بآسانی نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ یہ ترکی الاصل ہے۔ اور اس
م کے پنجرہ یا شبکہ کے اکثر نمونے آج بھی ترکی فن کے ملتے ہیں جیساکہ مولف جلال رسد نے اپنی کتاب فن ترکی میں مع
ش بیان کیا ہے۔ ص ۱۸-۱۰۔

اس کتاب میں میناروں کے اکثر نمونے دیگر اسلامی عمارات سے بھی لے کر دیے گئے ہیں۔ سب سے اول
انوں نے ہی منارہ کا استعمال برائے اذان استعمال کیا اور اس کی تعمیر میں مختلف جدتوں سے کام لیا۔ اور خاص قابلیت
ظاہرہ جو ان کے ساتھ مخصوص ہے یعنی منارے ممالک اسلامی میں مساجد کے لیے ہی خاص حصہ ہو گئے۔ جب
طانیہ میں سلطان خدابندہ اولجائتو نے مسجد کی تعمیر کی جو قبل پایہ تکمیل کو پہنچنے کے اس کی وفات پر اس کے اپنے مقبرہ
تبدیل ہوگئی اور اس پر مینارے بھی تھے۔ غرضیکہ اس کے بعد اسلامی ممالک میں اکثر مقبرے یا دیگر عمارات علاوہ
اجد میناروں سے تعمیر ہوئیں۔ چنانچہ ہندوستان میں سکندرہ میں اکبر اعظم کا مقبرہ کا دروازہ چار خوبصورت
ی میناروں پر مشتمل ہے اور بیجاپور میں سلطان ابراہیم عادل شاہ کا مقبرہ مینار دار ہے۔ اسی طرح لاہور میں
نگیر کا مقبرہ اور اس کے بعد تاج محل آگرہ چار میناروں سے مزین ہوئے۔ میرے نزدیک مقبرہ کی عمارت
مینار سوائے تناسب یا خوبصورتی کے اور کوئی مقصد نہیں رکھتے۔ اور آج تاریخ فن تعمیر میں منارہ بحیثیت
می تعمیری خوبی کے بہت اہمیت رکھتا ہے۔ (شکل ۷-۸-۹ ملاحظہ ہو)

سے گرہ بندی کر کے تیار کیا گیا ہے۔

## پرچین کاری[1]

روضہ کے اندر و باہر یگانۂ دہر حسن کاروں نے اپنی کمال لطافت صنعت سے رنگین پتھروں سے پرچین ایسی صنعت کی ہے کہ جس کی تعریف کے موتی سخن کے سمندر میں نہیں ملتے اور ان کی تعریف کا ادنیٰ پایہ بھی احاطہ بیان میں نہیں آسکتا۔ خاص کر مرقد منور کے چبوترے پر اس طرح پچی کاری کی گئی ہے کہ اس کے حسن کے مقابلہ میں ارژنگ کا کارنامہ و نگارخانہ چین و فرنگ نقش بر آب کی طرح کچھ حقیقت نہیں رکھتے۔

## کتبات[2]

عمارت کے اندر اور باہر کتبات ہیں جو قرآن مجید کی سورتیں اور رحمانی آیات ہیں۔ فرہاد فن معماروں نے اپنی دقتِ طبع اور خاراشکن تیشہ کی نوک کی تیزی سے کمال تکلف اور تصنع سے پرچیں کاری کر کے اس قدر لطیف آب و رنگ پیدا کیا ہے کہ ان کے سامنے مرجع کار آسماں کی کاریگری بے رونق ہو گئی ہے اور معشوقوں کے یاقوتی خط پر خط تنسیخ کھینچا گیا ہے۔ (شکل ۵۱-۵۵ ملاحظہ ہو)

## مسجد (شکل ۲۲)

روضہ کے مغربی جانب ایک سہ چشمہ مسجد ہے جو سنگ سرخ سے بنی ہوئی ہے۔ اس کا طول ۷۰ اور عرض ۲۰ گز ہے۔ اس کے تین گنبد بھی ہیں جو اندر کی طرف سے سنگ سرخ اور باہر کی طرف سے سنگ مرمر سے بنائے گئے ہیں۔ مسجد کے میانہ گنبد کا قطر ۱۴ ذراع اور باقی دونوں کا قطر گیارہ ذراع ہے۔ درمیانی گنبد میں پیش طاق ہے جس کا طول ۱۴ ذراع عرض دس ذراع اور ارتفاع اکیس ذراع ہے۔ طرفین کے دونوں گنبدوں

---

(۱) پرچین کاری کے عنوان سے ایک الگ باب بڑھا دیا گیا ہے جس میں اس کی پوری بحث کی گئی ہے اور ان تمام پتھروں کے اسمار بعنوان مصالح دیدیے ہیں۔ (۲) کتبات و کتابہ نویس الگ باب درج کیا گیا ہے جس میں تاج محل کے تمام کتبات کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ یہ کتبات خط نسخ ثلث کا بہترین نمونہ ہیں۔ اور قرآنی آیات پر مشتمل ہیں۔

یں دو کمرے گیارہ و نو گز ہیں۔

مسجد کے ازارے کا حاشیہ اندر و باہر سے سنگ مرمر کا ہے اور سنگ زرد اور سنگ سیاہ سے موج چی کاری
کی گئی ہے۔ مسجد کا فرش جو سنگ سرخ کا ہے اس میں خاص حصے خالی کر کے اس کی جگہ سنگ زرد اور سنگ سیاہ
وجڑ کر محرابی شکل کی جائے نماز بنادی گئی ہے۔ اس کے آگے چبوترہ ہے جو لمبائی میں ۷۰ اور چوڑائی میں ۲۰
راع بنایا گیا ہے۔ ایک حوض ۱۴ ذراع کے قریب لمبا و چوڑا اور قریب دس ذراع گہرا ہے۔ اس مسجد کے
رح افزا صحن نیک بختوں کی پیشانی کی طرح نور سعادت سے روشن ہے اور اس کی دل کشا فضا نے صبح دولت
طرح فیض کے دروازے دلوں پر کھول دیے ہیں۔ (شکل ۳۶ (۴-۵-۶) ملاحظہ ہو)

ش ۵

## اعت خانہ یا مہمان خانہ

اسی طرح روضے کے شرقی جانب ایک ایسا ہی مہمان خانہ بنایا گیا ہے جو سب خصوصیات کے لحاظ سے
ل مسجد کے مشابہ ہے مگر اس کے صحن میں جائے نماز اور دیوار میں محراب کی شکل نمایاں نہیں ہے۔ (شکل ۳۶ (۷))

## ج مثمن

اس کے چاروں گوشوں پر سنگ سرخ کی کرسی پر چار ہشت پہلو برج سہ منزلہ واقع ہیں جن کی چھت گنبدی
ے اور یہ چھت اندر سے سنگ سرخ کی ہے اور باہر سے سنگ مرمر کی بنی ہوئی ہے۔ ہر برج کے پہلو میں ایک
ت بڑا ایوان ہے جو لمبائی میں ۱۲ اور عرض میں ۶ گز ہے۔ اور اس ایوان کے دونوں طرف حجرے ہیں (شکل ۳۶ (۸))

## ع

روضہ کی سنگ سرخ کی کرسی کے نیچے ایک فردوس آئین اور ارم تزئین باغ ہے جو طول و عرض میں

---

اس مہمان خانہ سے فن تعمیر سے متعلق شاہجہاں کے اعلیٰ دماغ کا اندازہ ہو سکتا ہے کہ اس نے کس طرح منظومیت عمارت کو
یا اور روضہ کی خوبصورتی کو چار چاند لگا دیے ہیں۔ اور یہ مشرقی نقطۂ نگاہ فن تعمیر کا صحیح اور بہترین مظاہرہ ہے۔ میرے خیال میں قدیم
ت تعمیر مساجد مع مقابر کو برقرار رکھ کر اس کا بہترین ثبوت دیا ہے اب اس سے قیاس کر لینا چاہیے کہ کیا ممکن تھا کہ کوئی
النسل ماہر تعمیر کا اگر کوئی تھا تو وہ اس مشرقیت کو اس خوبی سے نباہتا یہ محض شاہجہاں خود ہی کر سکتا تھا۔

۳۶۸ گز ہے۔ اور وہ مختلف میوہ دار درختوں اور طرح طرح کے بہت ہی خوبصورت پودوں سے مالا مال ہے اور اس سواد روئے زمین کی سیرگاہوں کی جبین کا حال ہے اور اس کا ہر ایک فیض آئین چمن بہشت کے چمن کی طرح دلکشا و دلنشیں ہے۔ اس کے دلکش سبز درختوں نے ازلی آبِ حیات پیا ہے اور ہر ایک کی قامت قدر و مقدار کے ہر لحاظ سے طوبیٰ سے بھی سبقت لے گئی ہے۔ باغ کے چاروں خیابانوں کے درمیان جو چالیس ذراع چوڑی ہیں ایک نہر بہتی ہے جس کا عرض ۶ ذراع ہے جس میں دریائے جمنا کے پانی سے نور افشاں فوارے ابلتے اور موتی بکھیرتے ہیں۔ (شکل ۳۶)

## باغ کا مرکزی حوض

اس باغ مذکور کے عین وسط میں ایک چبوترہ ہے جو طول و عرض میں ۲۰ گز ہے۔ اور نہر اس کے گرداگرد گھومتی ہے۔ اس چبوترہ کے درمیان ایک حوض ہے جو آبِ کوثر سے لبالب رہتا ہے جو طول و عرض میں ۱۶ گز ہے۔ اس کے اطراف میں فوارے اس طرح جوش مار رہے ہیں گویا زمانے کو روشن کرنے والے آفتاب کے دل میں چراغاں کر دی گئی ہے۔ المختصر اس خلد آئین باغ کی خصوصیات اور اس کے خیابانوں کی حقیقتیں جو سر تا سر سنگ سرخ سے بنے ہوئے ہیں اور شاہ نہر جو کہکشاں کی طرح ہے اور اس کا نو آئین حوض جو عالم لوجی میں صفائی کے بلّور سے بنایا گیا ہے اس حد تک پہنچ گئی ہیں کہ ان پر زیادتی تصور بھی نہیں کی جا سکتی۔ اس کی تعریف کا شمہ بھر بھی سخن کے حوصلے میں سما نہیں سکتا۔ (شکل ۳۶ (۱۲-۱۳))

## ایوان

باغ کے مشرقی اور مغربی اضلاع میں ایک ایک ایوان ہے جو طول میں ۱۱ گز اور عرض میں ۷ گز ہے دو حجروں سمیت بنایا گیا ہے اور اس کے پیچھے ایک طنبی خانہ ہے جو طول میں ۹ اور عرض میں پانچ ذراع ہے۔ اس ایوان کے آگے ایک چبوترہ ۶۴ گز لمبا اور ۱۰ گز چوڑا ہے۔ باغ کا جنوبی ضلع سر تا سر ایوان در ایوان ہے اور یہی سلسلہ شمال کی طرف چلتا ہے اور اس کے ہر دو مشرقی و مغربی گوشوں میں دو دو بڑے بڑے برج مع دلنشین نشیمنوں کے بنائے گئے ہیں۔ (شکل ۳۶)

## ...دروازہ

اس عالیشان عمارت کا دروازہ جو بہت ہی بلند اور خوش وضع ہے باغ بہشت کے دروازے کی طرح
...ب خوبیوں سے آراستہ ہے۔ زیادہ بلندی اور رنگینی میں مختلف نقش ونگار سے از سرتا پا سجایا گیا ہے۔ اس
...وازے کے اندر اور باہر سات چوکھنڈیاں ہیں جن میں سے ہر ایک کا کلاہ سنگ مرمر کا ہے اس کے چاروں
...نوں میں چار مینار بہت ہی عمدگی اور خوش نمائی کے ساتھ بنائے گئے ہیں اور اس کی چاروں دیواریں سنگ مرمر
...ے بنی ہوئی ہیں۔ دروازہ مذکور کے آگے ایک چبوترہ ۸۰ گز لمبا اور ۴۳ گز چوڑا ہے۔ (شکل ۳۶ (۲۱)

## ...وخانہ

ایک جلوخانہ بھی ہے جو طول میں ۲۰۴ گز اور عرض میں ۱۵۰ ذراع ہے۔ جلوخانہ کے چاروں ضلعوں
...ں ۱۲۸ حجرے ہیں۔ باغ کی دیوار کے قریب جلوخانہ کے شرقاً وغرباً دو خواص پورے بنے ہیں جن میں سے ایک
...طول ۱۶۷ اور عرض ۴۶ گز ہے اور ہر ایک خواص پورہ چوبیس حجروں پر مشتمل ہے اور ہر حجرہ کے آگے ایوان
...ے خادمان مرحومہ ممتاز الزمانی مرتب کیا گیا ہے۔ جلوخانہ کے مشرق ومغرب میں بیس گز چوڑا بازار ترتیب
...ریا گیا ہے جس کا ایوان سنگ سرخ کا ہے اور ان ایوانوں کے حجرے اینٹ وچونہ کے ہیں۔ (شکل ۳۶ (۲۸)

## ...ار و سرائیں

جلوخانہ کے آگے چوک ہے جو از سرتا پا سنگ سرخ کے ایوانوں سے سجا ہوا ہے جن کے کمرے اینٹ
...ہک سے چنے گئے ہیں جن کے مشرقی ومغربی اضلاع ۹۰ گز اور شمالی وجنوبی ۳۰ گز ہیں۔ اور اس چوک کے
...ف میں چار دلکشا سرائیں ہیں ان میں سے دو سرائیں پختہ اینٹوں اور چونہ سے بنوائی ہیں ہر ایک ۱۶۰
...ع ہے۔ اور مثمن بغدادی شکل کا صحن رکھتی ہیں اور ہر ایک ۱۲۸ حجروں پر مشتمل ہے۔ ہر ایک حجرہ کے
...ے دو تین کونوں والا ایوان ہے دونوں سراؤں میں تین چوک ہیں اور ہر ایک کا صحن ۴۱ مربع ذراع ہے۔
...ن سراؤں کے چوتھے کونے میں ایک دروازہ ہے جہاں سے آدمی آتے جاتے ہیں اور ایک طرف
...ے کھلا چوک ہے جس کی لمبائی ایک سو پچاس ہے۔ (شکل ۳۶ (۲۹-۳۰-۳۱)

## ممتاز آباد

اس سے گزر کر ایک اور چوک ہے جو طول میں ۱۵۰ اور عرض میں ایک سو گز ہے اور اس چوک کے درمیان میں ایک اور بازار ترتیب دیا گیا ہے اور اس کی طرف دو سرائیں ہیں جن میں ہر ملک کی گوناگوں چیزیں اور ہر ولایت کے قسم قسم کے سامان کی خرید و فروخت ہوتی ہے اور اس کے علاوہ تاجروں نے بھی بہت سے پختہ منازل اور متعدد سرائیں بنوائی ہیں اور اسی طرح یہ بستی ایک وسیع شہر ممتاز آباد کے نام سے موسوم ہو گیا ہے۔ (شکل ۳۰،۱ شمال کی طرف طویل حصہ ہے جو یہاں نہیں دیا ہے)

## اخراجات اور اہتمام

ان تمام عمارات کا خرچ جو بارہ سال کے عرصہ میں مکرمت خاں اور میر عبدالکریم کی نگرانی میں اختتام پذیر ہوئیں پچاس لاکھ روپیہ ہے اور اکبر آباد کے مضافات میں سے تیس[1] قصبوں کو جن سے چالیس لاکھ دام یعنی ایک لاکھ روپیہ وصول ہوتا ہے اور دو لاکھ روپیہ دکانوں اور سراؤں کی چنگی وصول ہوتا ہے اس روضہ منورہ کے لیے وقف کی گئی ہے۔ (ان ہر دو ماہرین پر الگ یہاں مفصل بیان کیا ہے)

## مرمت کے لیے سہارا

اگر کبھی مرمت کی ضرورت پیش آئے تو اس روپیہ میں سے ضرورت کے مطابق اس کی درستی پر خرچ کر سکیں اور باقی جو بچے مختلف مصارف اور سالانہ و ماہوار وظیفہ خواروں، اور خدام وغیرہ کے اخراجات و دیگر محتاجوں و بے کسوں کے لیے جو جو کچھ مقرر ہے خرچ کریں اور پھر بھی جو بچے وہ خلیفہ وقت کا اختیار ہے کیونکہ وہ اسکا متولی ہے۔

(۱) بادشاہ نامہ (ص ۳۲۳) سے ذیل میں ان تیس ۳۰ قصبات کے نام دئے جاتے ہیں:۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | دھنوئی کلاں | ۸ | بودھانا | ۱۵ | چروا (خورد) | ۲۲ | بہیری |
| ۲ | ادھالی | ۹ | پٹھاولی | ۱۶ | اوچا | ۲۲ | بساھی کلاں |
| ۳ | راماتی | ۱۰ | ہنیری | ۱۷ | کرم ند | ۲۴ | مدینہ |
| ۴ | گگ بھلا | ۱۱ | اتوار | ۱۸ | دیں تورا | ۲۵ | دھندوپور |
| ۵ | دھم ساری | ۱۲ | ملہاپور | ۱۹ | اوتس | ۲۶ | شیخ پور |
| ۶ | دخروٹا | ۱۳ | لڑودھا | ۲۰ | گستر ا | ۲۷ | ستندھی |
| ۷ | رامو | ۱۴ | جوبھنی | ۲۱ | سدھرین | ۲۸ | رائے پور |
| ۲۹ | نورپور | | | ۳۰ | نگرچند | | |

# مصالح عمارت

عام طور پر فنِ تعمیر یا معماری میں تمام قوا کو مصالح کے ذریعہ پیوستہ کیا جاتا ہے۔ یہ مصالح اور اس کا
تعمال بہت حیثیتیں رکھتا ہے خاص کر مختلف مصالح کا مختلف کاموں کے لیے میسر آنے پر انحصار ہے۔
ہاں کثرت سے لکڑی پائی جاتی ہے وہاں اس کا استعمال بھی بکثرت ہوگا اور جہاں پتھر زیادہ ہوگا وہاں اس
ے استعمال کے لیے ذرائع سوچے جائیں گے اور کوشش کی جائے گی کہ دوسرے غیر میسر مصالح سے
اض کیا جائے بلکہ اس کی ضرورت ہی نہ پیدا کی جائے۔ جدید طریقہ تعمیر نے بہت سے قدیم نظریوں کو کسی قدر
یل بھی کر دیا ہے اور فن کے لحاظ سے جو زیادہ ترقی نظر آتی ہے وہ زیادہ تر جدید مصالح کے میسر آنے
جدید ضروریاتِ زندگی پر منحصر ہے۔ مگر یہ اکثر دیکھا گیا ہے کہ فنِ تعمیر کے عملی پہلو کو بیان کرنے میں مٹی کی
بیت کو نظر انداز کیا جاتا ہے جو آج بھی پکی ہوئی اینٹوں کی صورت میں تمام مصالح عمارت کی سردار ہے۔ غرضیکہ
ات تین قسم پر منقسم ہیں یعنی چوبی، خشتی، سنگین۔ قدیم زمانہ میں اینٹیں پکائی نہیں جاتی تھیں بلکہ یہ خشک۔ اینٹیں
صل کیچڑ یا گارا ہوتا تھا۔ جن کو گیلے گارے یا کیچڑ سے ردوں کی شکل میں ترتیب دیدیا جاتا تھا غرضیکہ وہ تمام
ت ایک کیچڑ یا گارے کا ڈھیر ہوتا تھا۔

ہندوستان میں ایک زمانے میں سوائے پتھر کے اور کوئی مصالح ہی نہیں تھا اور لوگ پتھر کو کاٹ کر
وکر، منبت کر کے عمارات بناتے تھے۔ ہند میں مسلمانوں کی آمد سے پتھر، کنکریت، گچ، چونہ، مٹی،
ں کا استعمال بطور مصالح عمارت عام طور پر شروع ہوا جو سنگین، خشتی، گلیں۔ استر کاری۔ صندلہ کاری۔
ند کاری۔ گچ کاری۔ کاشی کاری وغیرہ کے لیے مناسبت سے استعمال ہوئے۔ جیسا کہ رومیوں نے
میرات میں کیا اور یہی مصالح دراصل معماری کی جان ہے۔ ان مصالحوں کے جوڑنے کے قوا اور اوصاف
کر یہ ادا کرنا چاہیے جس سے مسلمانوں نے اپنی عظیم الشان عمارات میں کمانوں و محرابوں کے ذریعے وسیع

جوڑائیوں کو ملاکر اور وسیع رقبوں کو گنبدوں سے مسقف کرکے شان و شوکت پیدا کی۔ مسلمانوں سے قبل ہندوستان میں اس مصالح کا کسی کو وہم و گمان بھی نہیں تھا۔

جب ہم تاج محل پر نظر ڈالتے ہیں تو فوراً ہم پر یہ واضح ہو جاتا ہے کہ سب سے بڑا مصالح جو اس عمارت میں استعمال ہوا ہے وہ محض پتھر ہے حالانکہ یہ اصلی خشتی معماری کا کام ہے پتھر کی سلوں سے محض ایک بیرونی لباس کا کام لیا گیا ہے جن کو آپس میں چونہ و سیمنٹ وغیرہ سے مرتب کیا گیا ہے۔ اور پتھر بھی دو قسم کا سنگ خارا اور مرمر سفید۔ مگر خاص روضہ کی عمارت میں ہر سو سفید مرمر کی یک رنگی میں تنوع پیدا کرنے کے لیے اعلیٰ کاریگروں نے بہت سی اقسام کے قیمتی رنگدار پتھروں کے بیل بوٹے کاٹ کر سفید پتھر میں کھود کر بھر دیئے ہیں۔

یہ عام طور پر مشہور ہے کہ مکرانہ ضلع ریاست جودھپور سے تمام سفید مرمر لایا گیا ہے جو آگرہ سے قریب ایک سو کوس ہے اور آج بھی مرمر کی سب سے بڑی کان شمار ہوتا ہے بلکہ ابتدا سے ہی مسلمان بادشاہوں نے یہیں سے مرمر اپنی عمارات کے لیے حاصل کیا۔ آج کل یہاں جدید مشینری وغیرہ لگا کر مرمر کی تجارت کو بہت فروغ دیا ہے۔

جب سکندرہ میں اکبر کا مقبرہ زیر تعمیر تھا تو زیادہ تر سنگ خارا ہی استعمال ہوا اور مرمر بہت کم جسے خاص طور پر سنگ خارا کی سطح کو کھود کر بیل بوٹوں میں بھر دیا گیا۔ لیکن جب جہانگیر نے اعتمادالدولہ کے مقبرہ کو شروع کیا تو اس میں عام طور پر سنگ مرمر ہی استعمال ہوا اور ساتھ ہی دیگر رنگدار قیمتی پتھروں سے خاتم بندی اور پرچین کاری کی گئی۔ جسے شاہجہان نے اپنے عہد میں انتہائی بلند مرتبہ تک روضہ جہانگیر لاہور میں اور تاج محل آگرہ میں پہنچا دیا جسے الگ ایک باب کی صورت میں بعنوان "پرچین کاری" مفصل بیان کیا گیا ہے۔ مگر ان پتھروں کے اسماء علاوہ سنگ مرمر اور سنگ خارا کے یہ ہیں جو عام طور پر تاج میں محرابوں پر۔ تعویذ قبور پر اور دیگر جگہوں پر پرچین کاری و فرش میں استعمال ہوئے ہیں:

سنگ موسٰی۔ سنگ عجوبہ۔ سنگ مریم۔ سنگ ابری۔ سنگ یمنی۔ سنگ سلیمانی۔ سنگ زرد۔ سنگ غوری۔ سنگ لاجورد۔ سنگ پای زہر۔ سنگ عقیق۔ سنگ بن کھن۔ سنگ نبوتہ۔ سنگ یشم۔ سنگ زمرد۔ سنگ یاقوت۔ سنگ نیلم۔ سنگ ہیرا۔ سنگ طلائی۔ سنگ خیر ونہ۔ سنگ گوالیار۔ سنگ پکھراج۔ سنگ سیپ۔ سنگ سماق وغیرہ۔

اکثر مخطوطوں میں کافی طویل فہرست اسماء سنگ ہائے دی ہے اور ساتھ پتھروں کے اوزان یا مقدار

اور مقامات کے اسماء بھی ویسے ہیں جہاں سے آئے۔ مگر یہ فہرستیں کچھ ناقابل اعتماد نظر آتی ہیں۔ کیونکہ اگر ایسی کوئی اطلاع ہمیں کسی مستند یا معاصر کتب سے بھی نہیں، حتیٰ ہے تو ان کے یہ برعکس ہے اس لیے ان کو نظر انداز کیا جاتا ہے۔

سنگ خارا یا سنگ سرخ کے متعلق عرض ہے کہ یہ عام طور پر معلوم ہے کہ آگرہ کا گرد و نواح محض پتھر سے مالامال ہے خاص کر اس پتھر کی بہت بڑی کان اس سڑک پر پہاڑ کی صورت میں ہے جو آگرہ سے فتح پور سیکری تک جاتی ہے اور یہ بھی ظاہر ہے کہ اکبر نے جس قدر بھی عمارتیں فتح پور سیکری میں بنوائیں وہ تمامتر اسی پتھر کی ہیں اور آسانی سے یہیں سے حاصل کیا گیا ہے اور آئین اکبری سے بھی یہی اطلاع ملتی ہے:

"سنگ سرخ مے سہ دام۔ آں را از کوہ دارالخلافت فتح پور بدر آرد و بہمای خاطر خواہ جدا سازند د بنقشے کہ درود گر در چوب نتواند سکدرستان جادو کار سنگ را چہرہ برآرایند و رشک ارژنگ مانی گرداند۔"(۱)

مگر فتح پور کے علاوہ ہندوستان میں اور بھی مشہور پتھر کی کانیں ہیں جیسا کہ کھاٹو مارواڑ میں۔ دکن میں شاہ آباد وغیرہ۔ اسی طرح گجرات (کاٹھیاواڑ) میں بھی ہیں جہاں کے پتھر مختلف خصوصیات رکھتے ہیں۔ اس لیے یہ واضح رہے کہ مغل بادشاہوں نے دیگر اطراف و اکناف سے بھی ضرورت کے مطابق پتھر حاصل کر کے عمارات میں استعمال کیے اور بعض مقامات پر کافی عمارتیں پتھر کی تعمیر ہوئیں۔ جہاں پتھر نہیں پایا جاتا وہاں دیگر مقامات سے لایا گیا جیسا کہ لاہور میں بے شمار عمارتیں ہیں جہاں آگرہ وغیرہ سے پتھر لایا گیا۔

مغل بادشاہوں کے عہد میں اکثر فرنگی سیاحوں نے آگرہ کا ملاحظہ کیا جن کے بیان سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ آگرہ ابتدا سے ہی پتھروں میں خاصہ مشہور تھا چنانچہ جوزف سالبنکس اور فنچ لکھتے ہیں کہ آگرہ بہت بڑا شہر ہے۔ عمارات پتھر کی ہیں۔ یہاں سوداگری زیادہ تر ریشم و دیگر پارچات اور قیمتی جواہرات و پتھر مختلف مقامات پر ملتے ہیں۔ اور لوگ ان کو خوب سمجھتے ہیں۔ اسی طرح پادری میزق نے بیان کیا ہے کہ میں نے

---

(۱) آئین اکبری۔ مطبوعہ کلکتہ، ص ۱۶۸ ——— عربی مورخین نے سرخ پتھر کے مقابلہ عام طور پر ایسے پتھر کے لیے ایک لفظ رخام استعمال کیا ہے جو آج یورپ میں لفظ Alabaster کے مقابلہ میں ہے یعنی نرم پتھر کے لیے استعمال ہوتا ہے۔

طویل سلوں کو بیل گاڑیوں میں بیانہ سے آگرہ کی طرف آتے ہوئے تاج محل کی تعمیر کے موقع پر دیکھا۔ عمل صالح میں ملتا ہے کہ جب نذر محمد والی بلخ کی طرف سے اس کا سفیر نابرہ نامی آیا تو بہت سے گراں قدر تحفہ تحائف بادشاہ کے لیے لایا۔ ان میں ایک سو من لاجورد بھی تھا۔ غرضیکہ شاہجہاں کو اکثر موقعوں پر قیمتی پتھر اس طرح دستیاب ہوئے۔

تاج کے صدر دروازہ کے طاق لکڑی کے بنے ہوئے ہیں جو غالباً اسی زمانے کے ہیں اور یہ شیشم کے ہیں اور ان کو عمدہ پیتل کے کیل کانٹوں سے مزین کیا ہوا ہے۔ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ مغلوں نے عام طور پر لکڑی کو استعمال نہیں کیا اور اس کا اکثر کام معماری میں پتھر و قالب کاری، کمانوں و گنبد دار چھتوں وغیرہ سے لیا ہے جو معماری میں ان کی خصوصیات ہو گئی تھیں۔

---

# نقش و نگار

از نقش و نگار در و دیوار شکستہ　　آثار پدید است صنادید عجم را

قریب قریب تمام اقسام کے تعمیری نقش و نگار مثلاً منبت کاری یا نبخی بیل بوٹے ۔ عام آبی رنگوں میں
ل کاری ۔ پرچین کاری ۔ کاشی کاری ۔ مینا کاری ۔ الفسیفسا یا آئینہ کاری و طلا کاری وغیرہ وغیرہ مغلوں کی عمارات
اعلیٰ معیار پر موجود ہیں ۔ عام طور پر نقش و نگار ہی اسلامی عمارات کی بہت بڑی مسلمہ خصوصیت و دیگر اقوام
ے فنون پر فوقیت رکھتی ہے ۔ مگر ہم دیکھتے ہیں کہ پرچین کاری تاج محل کی عمارت کی محرابوں پر ۔ قبور کے تعویذوں
۔ دیواروں پر موجود ہے اور ناظر کی توجہ فوراً ان پر پڑتی ہے اور چار سو سفید مرمر کی یک رنگی میں تنوع
ید اکر کے اس کے نظارہ کو اکتا جانے سے بچایا گیا ہے جس سے اس کے حسن میں چار چاند لگ گئے
ں ۔ اس کی مختصر سی تعریف یہ ہے کہ مرمری سطح پر مجوزہ نقش و نگار کے خاکے کو کھود کر ان میں رنگدار
ر قیمتی پتھروں کے ویسے ہی نقش و نگار کاٹ کر بجائے عام سفید سطح پہ آبی یا روغنی رنگ میں نقش و نگار
نے کے بھر دیے جائیں اس کو پرچین کاری یا اس کا اختصار کر کے لفظ پچی کاری سے بیان کیا جاتا ہے ۔ اکثر محققین
ے اپنی تحریروں میں پرچین کاری ( Pietra Duva ) کو بیان کرتے وقت ( MOSAICS ) یعنے
سیفسا سے مخلوط کر دیا ہے حالانکہ دونوں میں زمین آسمان کا فرق ہے ۔ اس لیے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ
سیفسا کی بھی تشریح کر دی جائے ۔ اس میں محض ایک خالی صاف گچ کی سطح پر مختلف پتھروں یا آئینوں کے چھوٹے
ٹے ٹکڑوں کو آپس میں مصالح سے جوڑ جوڑ کر ان میں ایسی ہندسی اشکال پیدا کی جائیں یا دیگر بیل بوٹے پیدا کیے
ں کہ وہ بذات خود ایک سطح اختیار کر لے ۔ یہ ٹکڑے عام طور پر بہت چھوٹے چھوٹے مکعب ہوتے ہیں ۔
سیفسا کے متعلق ہمیں صاف بیان کرنا چاہیے کہ یہ لفظ یونانی الاصل ہے اور اس کے بہترین نمونے
یونیوں کے ہاں فلسطین اور قسطنطنیہ میں ملتے ہیں اور وہیں سے یہ اسلامی عمارات میں لے لیا گیا اور

مسلمانوں نے اس میں ایک اور جدت پیدا کی یعنی انہوں نے عمارات کے فرشوں میں استعمال کیا اور عمدہ عمدہ ہندسی اشکال کی اینٹیں کاٹ کر فرشوں میں جوڑ دیں اور اس کے اندر خاصہ تنوع پیدا کیا۔ اس کا بہترین نمونہ لاہور کا مقبرہ جہانگیر اور تاج کے اوپر کے فرش ہیں جو عام ملاحظہ میں آسکتے ہیں۔ چونکہ تاج محل آگرہ میں پرچیں کاری اپنے کمال درجہ پر دیگر انواع نقش و نگار پر غالب ہے اور پھر اس پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ یہ کام اٹلی کے کاریگروں نے بیان اگر کیا ہے اس لیے اس کو کسی قدر تفصیل سے بیان کرنا مقصود ہے۔ محققین نے بیان کیا ہے کہ پرچیں کاری (پیترا دُورا) کی ابتدا فلورنس میں سولھویں صدی عیسوی میں ہوئی اور الفیفنا کے قطعات میں استعمال کیا جانے لگا۔ مگر جب ہم اس کی اصلیت پر نظر ڈالتے ہیں تو معلوم ہوتا ہے کہ اس کام کی ابتدا مشرق میں ہوئی اور یونان میں فونیشیا سے لایا گیا۔ جہاں سے روم پہنچا۔ مگر مسلمانوں نے اس کا سب سے پہلے جو استعمال کیا وہ بیت المقدس میں آٹھویں صدی عیسوی میں کیا اور وہاں سے مصر و اندلس تک گیا مگر اس وقت یہ کسی قدر ہندوستانی پرچیں کاری سے مختلف تھا کیونکہ اس کا کمال زیادہ تر اعلیٰ قسم کے پتھر پر منحصر ہے جس کا وجود اٹلی اور ہندمیں ہے۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ مسلمانوں نے اس کے اندر الگ الگ احول میں خاصی اختراعات کیں، اور کسی قدر اسے اپنا کر خاص فن قرار دیا اور یہی وجہ ہے کہ ایرانیوں کے ہاں اس کے لیے ابتدا سے ہی لفظ پرچیں کاری ملتا ہے جیسا کہ ناصر خسرو متوفی ۴۸۱ھ نے کہا ہے:

گرد دل خود زدوستی شاں بر دیو حصار سازو پرچیں

خان آرزو کہتا ہے:

خبرایں جوہر ندارند قابل پرچیں کاری بیت اللہ دل

ہم دیکھتے ہیں کہ ہندوستان کے مسلمانوں کے لیے ایران و توران کے فنی نمونوں سے استفادہ کرنا زیادہ آسان تھا کیونکہ یہیں سے یہ لوگ یہیں کی روایات ثقافت لے کر یہاں تشریف لائے۔ خاص کر ہندوستان کے زیادہ قریب غزنیں جہاں محمود غزنوی کے زمانہ میں جو تعمیر ہوئیں وہ مصر کے ابن طولون کی مسجد کے طرز پر ہوئیں جیسا کہ نقش و نگار سے عیاں ہے کہ اس وقت یہ پرچیں کاری موجود نہ تھی۔ اگر غور سے دیکھا جائے تو تاج و دیگر اسلامی عمارات کے نقش و نگار ان قدیم اسلامی نقش و نگار کی ایک ارتقائی صورت ہے یعنی تعمیرات عالم اسلامی میں ایک رشتہ ضرور ہے اور یہ طریقہ فن ابتدا میں کتبات سے شروع ہوا یعنی سفید مرمر پر سیاہ مرمر کے حروف کھود کر بھر دیے گئے جو اس سے پیشتر پتھر کی سطح پر منبت کیے جاتے تھے۔ اس وقت ہندوستان

ہیں اس پرچین کاری کے سب سے قدیم نمونے جو ملتے ہیں اس ضمن میں دو موجودہ عمارات قابل ذکر ہیں۔ یعنی گجرات احمد آباد میں جامع مسجد نزد مانک چوک جو ۸۲۶ھ میں تعمیر ہوئی جس کی محراب میں قسم قسم کے رنگین پتھر بھرے ہوئے نظر آئیں گے۔ اور مالوہ میں شادی آباد مانڈو میں روضہ ہوشنگ شاہ جو ۸۱۵ھ کی تعمیر ہے۔ اس کے تعویذ پر یہ دستکاری موجود ہے۔ اور یہ دونوں ذاتی مشاہدات پر مبنی ہیں۔ یہ وہ مقامات ہیں جہاں مسلمانوں نے صدیوں حکومت کی اور فنون میں بے شمار اختراعات کیں۔ یہ ابتدائی پرچین کاری کے نمونے اسی حیثیت سے ہیں جس طرح یہاں تعریف کی گئی ہے۔ یہاں یہ بیان کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ گجرات میں بالخصوص اور مغربی ہند میں بالعموم خالص ہندو فنِ تعمیر کے بے شمار شاہکار موجود ہیں جن میں سے قابل ذکر ماؤنٹ آبو کا دلوارہ مندر اور مالوہ میں سانچی کے کھنڈر عالم بھر میں مشہور ہیں۔ جن سے ممکن تھا کہ مسلمان ضرور فیضان حاصل کرتے مگر تمام مغربی ہند میں ان دو اسلامی عمارات سے قبل کوئی ایسی عمارت نہیں ملتی جن میں اس قسم کے نقش ونگار یعنی پرچین کاری کا نمونہ موجود ہو یا یہ عمارات کسی صورت سے بھی ان ہندو عمارات سے متاثر ہوئی ہوں۔ غرض کہ یہ صرف مسلمانوں کو ہی شرف حاصل تھا جنہوں نے یہاں اس کی ابتدا ہی نہیں کی بلکہ اختراع کی۔

خاص کر عہدِ مغلیہ میں جن کا دارالخلافہ بابر کے زمانہ سے آگرہ ہی رہا جسے اس نے لودھیوں سے حاصل کیا اور بدقسمتی سے عہدِ لودھی کی کوئی خاص تعمیری یادگار نہیں ملتی جن سے ان کی خاص طرز کا نظریہ قائم کیا جا سکے۔ اس لیے یہ کہنا بجا ہے کہ خاص کر مغلوں نے ہی آگرہ کو چار چاند لگا دیے جن کے آثار اب تک اچھی حالت میں موجود ہیں یعنی ابتدا سے لے کر شاہجہاں کے عہد تک مختلف زمانوں کی عمارات کی تمیز بآسانی ہو سکتی ہے اور مغلوں کی قریب قریب تمام عمارات میں پرچین کاری موجود ہے جیسا کہ روضہ اعتماد الدولہ اور روضہ اکبر میں۔ مگر جو شاہجہاں نے اپنے عہد میں اس میں جدت پیدا کی اور اس کو جس معراج تک پہنچا دیا جو کسی عہد میں نہیں ہوا۔

۳۷ ش ۳۸

یہ مسلمہ امر ہے کہ شاہجہاں کا عہد فنِ تعمیر کے ضمن میں اپنے ماقبل فنِ تعمیر پر مجموعی حیثیت سے فوقیت رکھتا ہے اس لیے یہ بالکل واضح ہے کہ پرچین کاری نے بھی بالکل ایک مختلف حیثیت اختیار کر لی تھی۔ جب جہانگیر ۱۰۳۷ھ میں فوت ہوا تو اس کا مقبرہ لاہور میں شاہجہاں کے حکم سے تیار کیا گیا جس کے چبوترے اور چھت کا فرش ابری پتھر کی ہندسی اشکال کی گرہ میں اعلیٰ نمونہ خاتم بندی ہے۔ مگر جہانگیر

ی قبر کے سفید مرمر کے تعویذ پر قیمتی رنگین پتھروں کے بیل بوٹے کاٹ کر عمدگی سے مرمر میں کھود کر بھر دیئے
ہیں اور ایسا ہی نمونہ آصف جاہ کے تعویذ پر ہے جس کا مقبرہ جہانگیر کے مقبرہ کے دیوار بدیوار ہے۔
یہ دونوں اعلیٰ نمونہ پچی کاری ہیں۔

تاج کی تعمیر کے موقع پر شاہجہاں نے بذات خود جہانگیر کے مقبرہ میں اپنا ایجاد کردہ پرچین کاری کے
نمونے کو پیش نظر رکھ کر اور تمام تاج کی عمارت کے کمال معیار کی ہمہ گیری کو قائم کرنے کے لیے اس کے لیے
لازمی ہوگیا تھا کہ ایسا کرے جو روضہ ممتاز کی محرابوں پر اندرو باہر اور اس کے تعویذ پر جو عین وسط گنبد میں
ہے عیاں ہے۔ اس پرچین کاری میں لاجورد، سنگ عجوبہ، یاقوت، نیلم، ہیرا، طلائی، فیروزہ، عقیق،
سیپ، سماق، سبز، زرد وغیرہ وغیرہ قیمتی پتھر بھرے ہوئے ہیں۔ اور سب سے بڑا کمال یہ کیا ہے کہ
یہ بیل بوٹے اور گرہ بندی سب رسمی ہیں جن میں تناسب و جواب قائم ہے۔ یعنی ان کی اشکال کو اصل
قدرتی اشکال بیل بوٹوں سے کوئی سروکار نہیں ہے۔ تعجب کی بات ہے کہ ۱۰۷۶ھ میں یعنی انیس سال بعد
تعمیر تاج جب شاہجہاں کا انتقال ہوا تو اورنگ زیب نے اسے اسی تاج میں ہی ممتاز کے پہلو میں دفن کیا اور اس
کے تعویذ پر ویسی ہی طرز کی پرچین کاری کرائی تاکہ ماحول میں فرق نہ آئے اور آج زائرین ممتاز اور شاہجہاں کے
دونوں کے تعویذوں میں ہرگز فرق نہیں کر سکتے ہیں یعنی دونوں ایک ہی ہاتھ اور ایک ہی زمانہ کے بنے
ہوئے معلوم ہوتے ہیں۔ اس سے ظاہر ہے کہ اورنگ زیب کو کس قدر احترام فن تھا کہ کہیں ماحول
میں کوئی فرق نہ آجائے۔ اگرچہ شاہجہاں کے تعویذ نے کسی قدر مرکزیت مجر کو بگاڑ دیا ہے جو کافی غور کے
بعد معلوم ہوتا ہے۔ شاہجہاں کے مقبرہ کے متعلق عرض ہے کہ اس نے خود اپنی زندگی میں ارادہ کیا
تھا کہ وہ اسے تاج کے مقابل جمنا کے دوسرے کنارے پر سیاہ مرمر کا تعمیر کرکے دونوں کو ایک پل
کے ذریعہ ملا دے مگر حالات نے مساعدت نہ کی۔ اگر یہ شاہکار بھی اس کے ہاتھوں انجام پا جاتا تو نہ
معلوم یہ دونوں مل کر کیا عظمت و شان پیدا کرتے۔ اس پرچین کاری سے بادی النظر میں نہ ناظر ہر طرف
سفید مرمر کو دیکھ کر اُکتاتا نہیں بلکہ اس کے معائنہ میں ساتھ ساتھ جو فرحت حاصل ہوتی ہے اس سے
مزید توجہ سے اس کی طرف راغب ہوتا ہے اور اس کے بنانے والے کی کاریگری کا کماحقہٗ حظ اٹھاتا
ہے۔ اور اپنے ہمراہ ایک آرزو لے کر نکلتا ہے کہ ابھی تک اسے دل بھر کر نہیں دیکھا پھر زندگی رہی تو
دیکھیں گے۔ جب اورنگ زیب نے لاہور میں جامع مسجد تعمیر کی تو اس نے مسجد کی سنگ سرخ کی محراب دار

دیواروں کو منبت کاری میں بیل بوٹوں سے مزین کیا جو بیان کرنا لازمی معلوم ہوتا ہے۔ خاص کر درمیانی
ڑی محراب کے کونوں پر سنگ سرخ کی سطح میں سنگ مرمر کے منبت کئے ہوئے نقش بھر دئے ہیں
ور ایسی منبت کاری اسلامی عمارات میں اس سے قبل نہیں ملتی۔ یہ اس نظریہ کے بھی خلاف ہے کہ
ورنگ زیب نے فنون میں کوئی دلچسپی نہیں لی۔ ان تمام بیل بوٹوں کی شکل و شباہت کی اصلیت کے متعلق
رض ہے کہ ان کے اصل نمونے دراصل ایران و توران سے لائے گئے ہیں جس کا بڑا ثبوت یہ ہے
مسلمانوں سے قبل یہاں ہندوستان کی عمارات میں موجود نہ تھے اور ایران و توران کی اسلامی عمارات
ں خواہ کاشی کاری میں خواہ گل کاری میں خواہ گچ کاری میں عام ملتے ہیں۔ مسٹر ہیول نے بیان کیا ہے:

"تاج محل کی پرچین کاری واضح طور پر ایرانی الاصل ہے . . . . اگرچہ مرمر اور پچی کاری کا ہندوستانی
مارات میں عام استعمال اغلب ہے۔ ایک عام طریقہ ہو گیا تھا جسے عربوں نے رائج کیا جنہوں نے خود اسے
نطینیوں سے حاصل کیا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ یہ عام استعمال ہندو روایات صنعت کا تاج کی تعمیر سے
ں قدر قبل ایک حصہ بن چکا تھا کہ نہایت موثر طریق سے اس نظریہ کی تردید کی جا سکتی ہے کہ تاج کی پرچین کاری
رنس کے سولھویں صدی کے کام سے اخذ کی گئی ہے۔ جسے سوائے طریق کار کے کوئی مشابہت نہیں ہے۔"

تمام پرچین کار جن کا ذکر مسٹر ہیول نے عام مخطوطہ سے بیان کیا ہے جس کو یہاں ان صفحات میں مکمل
ن کیا گیا ہے۔ مگر یہ ضرور تسلی بخش ہے کہ مسٹر ہیول نے اس پچی کاری کو ایرانی الاصل قرار دیا ہے۔

دیوان عام قلعہ دہلی کے نشیمن، ظل الٰہی کا جھروکہ ہماری خاص توجہ کا محتاج ہے جس کے متعلق بیان
جاتا ہے کہ اس کی پرچین کاری کو آسٹن ڈی بورڈو نے سرانجام دیا ہے اور ان نقش و نگار میں پھول، پھل،
ندے نہایت قدرتی طریق پر ظاہر کیے گئے ہیں۔ ان نقش و نگار کے علاوہ اس فرانسیسی آسٹن نے اپنی
ی شبیہ کو بھی اورفیس[1] کے لباس میں اپنی سارنگی کو بجاتے ہوئے ایسی حالت میں پیش کیا ہے جب کہ ایک شیر،
، خرگوش وغیرہ اس کے قدموں میں اس کی موسیقی سے مسحور نظر آتے ہیں۔ یہ بالکل واقعات و حقائق کے
ف ہے کیونکہ آسٹن ۱۶۳۲ء میں فوت ہوا اور اس قلعہ دہلی کی جس کے ایوان عام میں یہ جھروکہ ہے
۱۶...ء میں بنیاد پڑی۔ اسے کسی قدر وضاحت سے آسٹن کے تحت بیان کیا گیا ہے۔

خوش قسمتی سے دیوان عام قلعہ دہلی کے اس جھروکہ کا مفصل ذکر ہمیں معاصر تاریخ عمل صالح میں ملتا ہے
سے ہر قسم کا شک صاف ہو جاتا ہے کہ کسی فرنگی حسن کار یا تعمیر کار کا اس کی تعمیر یا اس خاص کام میں

(۱) وسیقی کا دیوتا

حصہ نہیں تھا۔ الفاظ ملاحظہ ہوں :

"سقف کے متصل جھروکہ خاص عام ہے جو بالکل سنگ مرمر کا بنگلہ نما بنا ہوا ہے۔ طول میں چار اور عرض میں تین گز ہے۔ اس کے چار ستون ہیں اور اس کے عقب میں ایک بنگلہ طاقی ہے جو درازی میں سات اور پہنائی میں اڑھائی گز ہے۔ اس میں مختلف رنگین پتھروں میں نقاشانِ بدائع نگار نے پرچین کاری کی ہے۔ یہ اپنے زیب و زینت میں اس قدر درخشاں ہے کہ اس کے سامنے آنکھیں ٹھیر نہیں سکتیں۔"

اس کے آگے تمام تفصیل دیوان عام اور ترتیب نشستِ امرا کا مفصل بیان ہے۔ مگر اس جھروکہ کی یہ تفصیل موجودہ تفصیل نقش و نگار سے بالکل مختلف ہے اور اس سے بھی بڑھ کر اس دیوانِ عام کی صحیح تفصیل فرانسیسی سیاح برنیر نے اپنے سفر نامہ میں ہم پہنچائی ہے جس کی موجودگی میں یہ تعمیر ہوا جو بآسانی بیان کر سکتا تھا اگر اس جھروکہ میں کسی قدر بھی فرنگی پرچین کاری یا فرنگی حسن کار کا دخل ہوتا۔ یا تاج محل کے ایسے کام میں بھی کسی قسم کا شائبہ ہوتا۔ خاص اس ضمن میں اس کے الفاظ متعلقہ پرچین کاری تاج ملاحظہ ہوں جن میں وہ تاج کے اس کام کو فلورنس کے کام سے بھی مقابلہ کرتا ہے :

"ہر جگہ یشب و یشم و دیگر قیمتی پتھر نظر آتے ہیں جن کے مشابہ ڈیوک اعظم فلورنس کے محل کی عبادت گاہ کی دیواریں مزین کرتے ہیں۔ بے شمار قیمتی اور کمیاب و لطیف انواع پتھر مرم کی سلوں میں جڑے گئے ہیں۔"

پرچین کاری تاج محل اور نشیمن ظل الٰہی دیوانِ عام قلعہ دہلی کے متعلق تمام شکوک کو دور کرنے کے لیے سر جان مارشل کے ذیل کے الفاظ ملاحظہ ہوں :

"نقش و نگار خصوصیت سے زیادہ تر سیاہ مرمر کے پچوکھٹوں کی وجہ سے مشہور ہیں جن میں پھول اور پرندے قسم قسم کے رنگین پتھروں میں نقش کیے گئے ہیں۔ ہندوستان بھر میں اس خاص کاریگری کے یہ چوکھٹے واحد نمونہ ہیں۔ ان میں سب سے زیادہ واقعی جو مشہور ہے وہ ہے جس میں اورفیس کی صورت ایک درخت کے زیر اپنے گرد جانوروں کو سارنگی سے محظوظ کرتا ہوا کھینچی گئی ہے۔"

۱۸۵۷ء کے غدر میں ان دِلّوں میں سے بعض جو چھوٹے ہیں اتار لیے گئے تھے اور ان کو بگاڑ دیا گیا تھا۔ ان میں سے

بعض وہ ہیں جن میں اورفیس والا اور چار بڑے اور سات چھوٹے بھی شامل تھے۔ کیپٹن سر جان جونز نے
ان کو حاصل کر کے پانچ سو پونڈ کے معاوضہ میں برٹش گورنمنٹ کے ہاتھ فروخت کر دیا جس نے ان کو
وتھ کینسنگٹن میوزیم لنڈن میں رکھ دیا۔ ۱۸۸۲ء میں دہلی کے اس جھروکہ کی پس دیوار کی تجدید کا کام میجر
کول کے زیر ہدایت مرمت و بحال کیا گیا جو اس وقت ہندوستان میں آثار قدیمہ کا داروغہ تھا۔ یہ کام
نہایت احتیاط سے کیا گیا مگر بدقسمتی سے بعض جو نئے پتھر کام میں لگائے گئے اصل پتھروں سے ٹھیک
نہیں بیٹھے تھے۔ ان میں یہ تفاوت ولوں کے پس منظر میں بالکل واضح ہے یعنی بھورا سا سیاہ مرمر
خالص سیاہ باریک دانہ دار مرمر کی جگہ استعمال کیا ہے جو محض اٹلی میں دستیاب ہوتا ہے اور بعض دیگر
وجوہات سے بھی نیا کام ادنٰے درجہ کا ہے۔ نقش و نگار کرخت اور صنعت کاری بھدی۔ اس دیوار
کا اوپر کا حصہ کیپٹن کول نے مرمت نہیں کیا تھا کیونکہ اسے توقع تھی کہ وہ تختے جو انگلینڈ میں ہیں ممکن ہے
آئندہ کبھی میسر آجائیں اور یہ ناقابل قبول عذر معلوم ہوا کہ اس وقت تک اصل کی طرح بناوٹی بنا لیے
جائیں جب کہ کسی اور جگہ اصل کی موجودگی کا علم ہو چکا تھا۔ گذشتہ سال ۱۹۰۲ء میں حکومت ہند نے
ایک نہایت موثر درخواست ان ولوں کی بحالی کے لیے کی اور معتمدان وکٹوریا البرٹ میوزیم نے ان کی
واپسی کا اقرار کر لیا۔ یہ امید کی جاتی تھی کہ یہ منقش تختے ہندوستان میں رسم عطلئے خطاب کی ادائیگی
کے موقع پر جو دہلی دربار کے سلسلہ میں منائی جاتی تھی پہنچ جائیں گے اور یہ موقع درحقیقت نہایت
موزوں ہو جائے گا۔ جب کہ ان منقش تختوں کی بحالی سے یہ ایک فیاض رویہ کی علامت ہوگا جسے
اب حکومت نے ان آثار قدیمہ کے ضمن میں اختیار کیا ہے کیونکہ ابتدائی ایام کے ضرب المثل وحشیانہ
سلوک کے برعکس کیا گیا۔ بدقسمتی سے یہ منقش تختے دسمبر کے اخیر ایام تک پہنچے اور ان کا وہاں جڑ دینا
دربار کے بعد تک ملتوی کر دیا گیا جنہیں اب تخت کے عقب میں لگا دیا گیا ہے اور بہت سے دوسرے
تختے دیوار کے بالائی حصہ میں لاکھ وغیرہ کو اتار کر جن سے یہ ڈھکے ہوئے تھے خوب صاف کر دیئے گئے
اور ان کی بگڑی ہوئی سطح از سر نو مصقل کر دی گئی ہے۔ ابھی تک بھی بعض شگاف رہ گئے ہیں جن میں
تختے مکمل یا ٹکڑوں کی صورت میں کم ہیں اور ان کو آہستہ آہستہ بھر دیا جائے گا جیسا کہ قدیم تشکل و شباہت
بیل بوٹوں کے مطابق موقع ہوگا۔ مگر یہ کچھ وقت لے گا بیشتر اس کے کہ صحیح پتھر استعمال کیا جائے۔
کی شناخت کی جا سکتی ہے اور یورپ سے حاصل کیا جا سکتا ہے اور یہ زیادہ اغلب ہے کہ یہ دقّے

فلورنس سے تیار کروا لیے جائیں یا اٹلی کے کاریگر منگوا لیے جائیں جو یہاں آکر اس کام کو کر دیں۔ ان تختوں کی طرز اور تاریخ کے متعلق کچھ معاملہ توضیح طلب ہے۔ عام روایت یہ ہے کہ اس جھروکہ کے نقش و نگار مشہور فرانسیسی صنعت کار آسٹن ڈی بورڈو کی کاریگری تھی جس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ شاہجہاں نے اسے دہلی کے ان محلات اور تاج محل آگرہ کے لیے مقرر کیا اور اورفیس کی صورت واقعی ہندوستانی گونڈ لوگ بیان کرتے ہیں کہ یہ آسٹن ڈی بورڈو کی ذاتی شبیہہ ہے۔ یہ قصہ بناوٹی معلوم ہوتا ہے۔ غالباً یہ قصہ اطالوی طرز کے وسیلے سے سمجھا گیا ہے مگر یہ خوب ملاحظہ کرنا چاہیے کہ پس منظر کا سیاہ مرمر اور جڑے ہوئے پتھروں کی کثرت اطالوی ہے اور ہندوستانی اصلیت کے نہیں ہیں اور اس لیے یہ فرض کر لینا بعید از عقل نہیں ہے کہ یہ تختے نہ محض منقش کیے گئے بلکہ ان کو اطالوی کارخانہ ہی میں طیار کیا گیا اور بعد میں ان کو یہاں اس ملک میں لایا گیا۔ عربی طرز ائی بیل بوٹے ایک طرف جن سے ان منقش دلوں کے مابین فاصلہ منقوش ہے خالصاً ہندوستانی طرز کے ہیں۔ اور بجز کسی غیر ملکی نشان کے ہندوستانی کاریگری ہے۔ مسٹر ہیول نے دہلی کے اس جھروکہ کے نقش و نگار کو پیش کرتے ہوئے تجویز پیش کی ہے کہ یہ غلطی سے شاہجہاں کے عہد سے منسوب کیے جاتے ہیں بلکہ ان کو اٹھارھویں صدی کے ابتدائی حصہ کا نتیجہ سمجھنا چاہیے۔ وہ صحیح طور پر اصرار کرتا ہے کہ یہ کام کام کی حیثیت سے تاج کے کام سے ادنیٰ ہے۔ اور مزید برآں بحث کرتا ہے کہ پرندوں اور جانوروں کا نقش و نگار میں قدرتی اظہار ضرور اورنگ زیب کے عہد میں بگاڑ دیا جاتا اگر وہ موجود تھے۔ مؤخر الذکر دلیل کوئی مطمئن کرنے والی نہیں ہے جب کہ اس کے مثل تصاویر حیوانات کی دیگر مثالیں دی جا سکتی ہیں جو ضرور اورنگ زیب کے ملاحظہ میں آئی ہوں گی اور اس کے ہاتھوں خراب ہونے سے بچ گئیں۔ بلکہ کام کا ادنیٰ معیار تاریخ کے ضمن میں بطور شہادت کوئی دلیل نہیں ہے۔ شاہجہاں کے عہد کی پرچین کاری جو لاہور کے قلعہ میں ہے وہ واقعی تاج کی پرچین کاری سے ادنیٰ ہے اور دہلی کے جھروکے کے پرچین کار کے سامنے بالخصوص مختلف النوع ہے۔ اس نقش و نگار کی بنیاد مختلف حجم اور بالکل غیر مانوس طرز کے مربع اور مستطیل دِلوں کی ایک تعداد ہے۔ بہت کم کاریگر ہیں جو اس سطح پر ایسے ہم آہنگ نقوش پیدا کر سکے۔ سب سے کم خاص کر مغل کاریگر کے لیے اصل شباہت ورنگ کی روایات کی کمال پابندی جو اس کے نزدیک نقش و نگار کے لیے ناموزوں ہے اس کے لیئے اس کا لحاظ ضروری تھا۔ ان حدود

کی وجہ سے یہ کوئی تحیر کن امر نہیں ہے جب کہ بے سرو پا نتیجہ ظاہر ہے یعنی عربی طغرائی بیل بوٹے جو دلو
لو عام ترتیب نقش و نگار میں رابطہ کے لیے کام میں لائے گئے ہیں ان کا با دل نا خواستہ طرز میں تاج کے
یسے نقش و نگار سے مقابلہ کیجئے۔"

پھر دو سال کے عرصہ بعد سر جان مارشل نے ایک اطالوی ماہر سنگ مرمر کے مشورہ سے اپنی متذکرہ
لارائے کو مزید زوردار الفاظ سے مستحکم کر دیا۔ اور وہ کہتا ہے:

"تاج کی پرچین کاری کے متعلق زیادہ سے زیادہ یہی ایک صنعت حیرت کا کام ہے جو مغرب
سے مستعار لی جا سکتی تھی۔ حالانکہ تمام نقش و نگار جو سر انجام کیے گئے ہیں لازماً مشرقی خصوصیت
کے ہیں بلکہ اس کی صنعت کاری کے متعلق یہ اندازہ سے زیادہ ہے کہ یہ جداگانہ طور پر اس ملک
ں پیدا ہوئی۔ یہ نظریہ کوئی نیا نہیں ہے بلکہ تھوڑے عرصہ سے شادی آباد مانڈو میں ہوشنگ شاہ خلجی
ے روضہ کے انکشاف پر پرچین کاری سے اس کی تصدیق حاصل ہوتی ہے۔ جو مقابلۃً بھدا اور ابتدائی نمونہ
م ہے جو اب تک معلوم ہو چکا ہے۔ دہلی کے جھروکہ کے منقش تختے جن کا اوپر ذکر آ چکا ہے ان کو
ضمن میں برائے مقابلہ لینا چاہیے۔ اور اپنی پہلی رائے کو جسے میں نے اس وقت ظاہر کیا تھا اطالوی
سنگ مرمر پچی کاری فلورنس کے فسیفسا کے کام کرنے والے نے اس کی تصدیق کی کہ یہ تختے بے شک
م کے فروغ کی غرض سے ہندوستانی سر زمین پر بنائے گئے۔ اور ان سے کسی قسم کا شک پیدا نہیں ہوتا
ن میں موخر الذکر کے لیے کوئی اثر تلاش کیا جائے۔ ان اطالوی منقش تختوں کی موجودگی سے اطالوی اور
دوستان کے تجارتی تعلقات پر روشنی پڑتی ہے اور کچھ نہیں۔"

پرچین کاری اور دیگر اقسام نقش و نگار کے علاوہ شاہجہاں نے اپنی تعمیرات کو آئینہ کاری سے بھی مزین
جیسا کہ ابتدا میں اس کی تعریف کی جا چکی ہے۔ جس کے ذریعہ عام طور پر مغلوں کی عمارات دہلی، آگرہ،
کے بڑے بڑے ایوانوں کی چھتیں مزین کی گئی ہیں مگر اس کا بہترین نمونہ جو میں اپنے نزدیک ہر حیثیت
اعلیٰ سمجھتا ہوں وہ لاہور کے قلعہ کا مثمن برج یا شیش محل ہے جس میں آئینہ کاری اس کے ستونوں پر، دیواروں
چھتوں پر، غرضیکہ سب جگہ موجود ہے۔ جب ناظر اس پر ذرا نظر ڈالتا ہے تو وہ بے شمار عکس اپنے ارد
اس شیش محل میں چاروں طرف دیکھتا ہے۔ کیونکہ چھوٹے چھوٹے رنگدار آئینوں کے ٹکڑے ہر سو بیل بوٹوں
ورت میں گچ پر جڑے ہیں اور اسی وجہ سے اس حصہ قلعہ لاہور کو شیش محل کہتے ہیں۔

مرزا محمد طاہر متخلص باشنا مورخ عہد شاہ جہان کے ذیل کے اشعار بعنوان "تعریف آئینہ خانہ" ملاحظہ ہوں اگرچہ ان سے صاف تو معلوم نہیں ہوتا کہ یہ اشعار اسی آئینہ خانہ یا آئینہ محل کے لیے لکھے گئے مگر ان کے بیان سے اور مرزا طاہر کا عہد شاہجہاں میں ہونے سے گمان یہی ہوتا ہے:

حبذا این نشیمن والا — کہ بود رشکِ عالم بالا

دل زکف بردہ حسن و جلوہ اش — طاق آئینہ چشم وابروش

کردہ بنای این نکو منزل — از یک آئینہ اش تمام چو دل

غرضیکہ شاہجہاں نے اپنے عہد میں تمام اقسامِ نقش و نگار کو اعلیٰ معراج پر پہنچا دیا اور بالخصوص پرچین کاری جو تاج میں کی گئی ہے اس میں کسی قسم کا یورپین یا اطالوی اثر نہیں ہے اور اطالوی پرچین کاری اس سے بالکل مختلف ہے جس کا بہترین نمونہ دیوانِ عام قلعہ دہلی کے جھروکہ میں ہے۔

اس ضمن میں فرانس کے بادشاہ لوئیس چہار دہم جو قریب قریب شاہ جہان کا ہمعصر تھا اس کی ایک میز کے اوپر کے تختے کے ایک کونہ کے نقش و نگار کا نمونہ جو پیسترا دورا طریقہ سے کئے گئے ہیں یہاں دئے جاتے ہیں (شکل ۳۹) ان میں اس کا نام و تاج بطرز طغرا موجود ہے یہ کام اطالوی کاریگروں نے کیا تھا۔ اس سے شاہ جہانی پرچین کاری میں فرق واضح ہو جائیگا۔

---

## حوالہ جات:-

۱۰۶ سنہ ۱۹۰۴-۱۹۰۵ء صفحہ ۱-۵ و ۵۷ پلیٹ ۳۱ و ۱۱۴- جون سنہ ۱۹۰۳ء و ۳۰ صفحہ ۴۲-۴۳/۳ و
۱۰۲ سنہ ۱۹۰۲-۱۹۰۳ء صفحہ ۲۶ و سنہ ۱۹۰۴-۱۹۰۵ء صفحہ ۱-۱۲ .

# آسٹن دی بورڈو (1)

جیرونیمو دیرو دینو (2) کی طرح ایک اور فرانسیسی آسٹن دی بورڈو (آسٹن باشندہ بورڈو) تاج کا نقشہ نویس
ان کیا جاتا ہے۔ لفٹننٹ کرنل سلیمان سب سے پہلا شخص ہے جس نے سب سے اول اپنی کتاب "سیاحت و
داشت" میں اس کا نام بیان کیا ہے۔ بہت افسوس کی بات ہے کہ کرنل سلیمان نے تاریخ کو پس
ست ڈال کر اپنے دلائل کو محض افواہ پر عجیب وغریب اور مضحکہ خیز طریق سے انحصار کیا۔ چنانچہ وہ کہتا ہے:
یہ عظیم الشان عمارت اور آگرہ و دہلی کے محلات کے نقشے مجھے یقین ہے آسٹن دی بورڈو ایک فرانسیسی نے
یز کیے تھے جو نہایت قابل و ہوشیار آدمی تھا جس کی لیاقت پر بادشاہ کو پورا یقین تھا۔ اسے مقامی لوگ
در العصر اوسٹن السیو کہتے تھے۔ وہ اپنے فریضہ نقشہ نویس پر ایک ہزار روپیہ مشاہرہ پر ملازم تھا۔
اکثر اوقات اسے تحفہ تحائف بھی عنایت ہوتے تھے۔ جن سے اس کی آمدنی بہت بڑھ جاتی
۔ اس نے دہلی کے محلات اور روضہ و محلات آگرہ کو سرانجام دیا اور موخرالذکر کی ایک شاہ نشین
چھت کے بنانے میں مصروف تھا جب کہ اس کو بادشاہ نے گوا بہت اہم سیاسی امور کو طے
نے کے لیے ارسال کیا۔ وہ کوچین میں واپسی پر فوت ہوگیا۔ اور تصور کیا جاتا ہے کہ اس کو کسی پرتگالی
ے زہر دیدیا تھا جو اس کے مغل دربار میں اثر کثیر کی وجہ سے بہت متعصب تھے۔ اس کا ایک لڑکا
شریف ہندوستانی بیوی سے باقی رہا جس کو پانچ سو روپیہ مشاہرہ پر بحیثیت تعمیر کار تھا اور وہ
سلمان ہوگیا جیسا کہ میں اس کے نام سے اخذ کرتا ہوں۔ آسٹن کی وفات اور شاہجہان کے لڑکوں کے
ن جنگ اس کام کے سرانجام ہونے میں حائل ہوئے۔"

خوش قسمتی سے آسٹن دی بورڈو کے چار خطوط آج تک پیرس کے کتب خانہ میں محفوظ ہیں جو
نے اپنے احباب کو ہندوستان سے یورپ ارسال کیے۔ ان میں سے تین خطوط لاہور سے مختلف
کا ذکر آگے آئیگا

(1) Austin de Bordeoux. (2) Geronemo Veroneo

تاریخوں پر یعنی ۲۰ جنوری ۱۶۲۰ء - ۲۶ اپریل ۱۶۲۶ء اور ۲۷ اپریل ۱۶۲۶ء کو لکھے گئے ہیں اور چوتھا خط مقام بمبئی کے نزدیک سے ۹ مارچ ۱۶۳۲ء کو لکھا گیا ہے - ان خطوط کے ضروری اقتباسات ذیل سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ اس کا اس تاج کی تعمیر میں شمہ بھر بھی حصہ نہیں تھا- ہاں یہ ضرور ہے کہ اس نے جہانگیر کے لیے ایک تخت بنایا تھا اور مزید برآں اس نے ایک ہندوستانی بیوی سے شادی کی تھی جس سے ایک لڑکا بھی پیدا ہوا تھا اور اس کی عمر بارہ سال تھی جب ممتاز الزمانی کا انتقال ہوا- شاہجہاں کے عہد میں اس نے دو سال ایک تخت کی تیاری میں صرف کیے جب کہ اس کو گوا ارسال کر دیا گیا- وہ اکثر اپنے دستخط آسٹن ہنر مند کرتا تھا- یہ ہنر مند نام اس کو جہانگیر سے بطور خطاب ملا تھا- اس کے خطوط کے اقتباسات حسبِ ذیل ہیں:

"میں اس ملک میں آٹھ سال کے عرصہ سے مقیم ہوں- میں نے جہانگیر کے دربار میں ملازمت حاصل کی ہے- میں نے اس کے لیے ایک شاہی تخت تیار کیا جس پر کئی لاکھ روپیہ کا سونا، چاندی و دیگر بے شمار قیمتی جواہر لگائے گئے ہیں-

یہ بالکل ناممکن ہے کہ ہم اس بادشاہ کی صحیح شان وشوکت کی خصوصیتیں اندازہ کر سکیں- میں محض تین ان میں سے بیان کروں گا- اس کے ہیرے- لعلوں کے بالے جو محض اسی کے پاس تمام عالم میں ہیں- میں نے یہاں شادی کی ہے اور میرا ایک لڑکا ہے اس وقت اس کی عمر دو سال ہے- دوسرے کاموں میں مجھے نقلی جواہرات بنانے خوب آتے ہیں مگر جس قدر میری عمر بڑھ رہی ہے اسی قدر مجھے خیال پیدا ہو گیا ہے کہ میں اپنے خداوند نعمت بادشاہ کی گراں قدر خدمت کر کے عوام میں شرفِ قبولیت حاصل کر لوں . . . . . میں نے شاہی تخت کے لیے ایک نقشہ تجویز کیا ہے جس پر بادشاہ سلامت نو روز کے موقع پر جلوہ گر ہوتا ہے جب کہ آفتاب برج حمل میں ہوتا ہے اور اسی روز سال کا آغاز ہوتا ہے- یہ تخت چار شیروں پر کھڑا ہے جن کا وزن ایک سو پچاس پونڈ چاندی ہے اور اس پر سنہری ورق کا ملمع ہے- اس کا بخارچہ بارہ کھمبوں پر کھڑا ہے جس پر دس ہزار اونس سونے کی ملمع کاری ہے- یہ بخارچہ جو ایک گنبد نما ہے میں نے اسے اپنے چار ہزار نقلی جواہر سے مرصع کیا ہے . . . . . سابق ولی نعمت جہانگیر نے یہ معلوم کر کے کہ میں جنگی انجن بنا سکتا ہوں دکنیوں کے خلاف بنانے کی خواہش ظاہر کی . . . . . میں نے ایک نیا تخت بنانے کے لیے آگرہ میں دو سال صرف کیے ہیں- جو بادشاہ

نے قبل سفر دکن بنانے کے لیے حکم دیا تھا بادشاہ کی خواہش تھی کہ دو کروڑ پونڈ ہیرے - جواہرات، لعل - موتی اس پر لگائے جائیں - مگر مجھے توقع نہیں کہ اس کے استعمال کا کبھی اتفاق ہو - میں برہانپور سے رخصت ہو کر گوا جا رہا ہوں اور بادشاہ سلامت اس وقت برہانپور میں ہیں ... میں سیاسی کام پر جا رہا ہوں مجھے دو مہینے درکار ہیں کہ میں اپنی بیوی اور بچے کے پاس واپس آؤں - جو میرے لیے اس تکلیف سے رہ گئے ہیں جو میں آپ کو پہلے تحریر کر چکا ہوں۔"

جہانگیر نے قریب قریب ایسا ہی واقعہ اپنی توزک میں تحریر کیا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ آسٹن کو کسی تخت کے بنانے کے صلے میں اعزاز ملا تھا اور اسے ہنر مند کا خطاب عطا ہوا تھا جیسا کہ وہ اپنا نام دستخط کرتا ہے - توزک میں یوں ملتا ہے:

"از جملہ پیش کش ہائے آں مدار السلطنت تختے است از طلا و نقرہ در نہایت تکلف و تصنع و پایہائے آں را بصورتِ شیر نمودہ کہ تخت را بر داشتہ اند در مدت سہ سال باہتمام تمام باتمام رسیدہ بود و چہار لک و پنجاہ ہزار روپیہ مرتب گشت - و ایں تخت ہنر مند نام فرنگی ساختہ کہ در فنونِ زرگری و حکاکی و انواع ہنر مندی عدیل و نظیر خود ندارد و بغایت خوب ساختہ و ایں خطاب را من باو عنایت فرمودم ..... ہنر مند فرنگی کہ تخت مرصع را ساختہ بانعام سہ ہزار درب و اسپ و فیل سرفراز شد۔" ۲۶۸ - ۲۶۹

(ترجمہ) اس مدار السلطنت کی عنایات میں ایک سونے چاندی و بہترین جڑاؤ اور زیبائشی کام کا تخت ہے جس کے پیل پائے شیروں کے مشابہ تھے ...... یہ تخت ایک فرنگی کاریگر کا بنایا ہوا جس کا نام ہنر مند تھا - یہ اپنے فن زرگری اور جوہری بلکہ تمام کاموں میں لاثانی تھا اس نے اسے خوب تیار کیا ہے میں نے اسے یہ خطاب ہنر مند عطا کیا ہے - اس ہنر مند فرنگی کو جس نے جواہرات کا تخت تیار کیا ہے تین سو ضرب ایک حویلی اور ایک ہاتھی انعام دیے گئے۔"

مزید برآں ہم آسٹن کے اپنے الفاظ سے پاتے ہیں کہ وہ ایک اور تخت شاہجہاں کے لیے تیار کر رہا تھا جس کا ہم تواریخ شاہجہاں میں کہیں ذکر نہیں پاتے مگر مشہور سیاح تیورنیر نے اس پر کسی قدر روشنی ڈالی ہے - وہ کہتا ہے:

---

مدار السلطنت سے مراد اعتماد الدولہ ہے۔

"شاہجہاں کا ارادہ تھا بڑے ایوانوں کی کمان کو جو دائیں جانب ہے چاندی سے ڈھانپے اور فرانسیسی آسٹن دی بورڈو نامی اس کام کے کرنے کو تھا اگر شاہنشاہ مغل یہ دیکھتے ہوئے کہ اس کے سوا اس کی سلطنت میں کوئی اور آدمی اس قابل نہیں تھا جو گوا جاکر پرتگیزوں سے ساز باز کر سکے اس لیے کام سرانجام نہیں پا سکا۔ آسٹن کی ذات کو صدمہ لاحق ہوا کیونکہ اس کو کوچین سے واپسی پر زہر دے دیا گیا۔"

آسٹن کا ذکر دیگر سیاح کے کارناموں میں ملتا ہے جو یا تو اس کو ملے ہیں یا انہوں نے اس کو آگرہ میں دیکھا ہے جیسا کہ فون پاسٹر وغیرہ۔ غرضیکہ یہ ضرور واضح ہوتا ہے کہ وہ ماہر تعمیر کار نہیں تھا اور اس نے کبھی اس کام میں دخل نہیں دیا تھا۔ کرنل سلیمان نے محض اس کو تاج کا نقشہ نویس بیان کیا ہے بلکہ اس کے لڑکے کو جو در اصل اس کی وفات پر مشکل سے دس بارہ سال کا تھا اس کو بحیثیت معاون تعمیر کار بیان کیا ہے اور اس کو بغیر کسی شہادت یا ثبوت کے محمد شریف نام سے تعبیر کیا ہے۔ کیونکہ آسٹن کے اپنے ذاتی خطوط سے ہمیں کہیں اس کے لڑکے کا نام نہیں ملتا جس کی عمر مشکل سے دس بارہ سال کی تھی جب کہ تاج آگرہ میں بنیاد پذیر ہو رہا تھا۔ ہمیں افسوس ہے کہ کوئی صحیح حالات خاندان بورڈو کے نہیں ملتے جب آسٹن گوا گیا تو اس کے چند ماہ بعد غالباً آگرہ میں تعمیر تاج شروع ہوئی۔

پیرس کے کتب خانہ ملی کے بڑے فاضل موسیو دی لارو نسٹے نے بھی ۱۹۰۵ء میں ان چار خطوط آسٹن کو مع ضروری حواشی کے شائع کر دیا ہے جس سے کسی قسم کا شائبہ تک نہیں رہتا کہ تاج کی تعمیر سے اس کا کبھی کوئی رشتہ بھی ہو سکتا ہے۔ بلکہ اس کے خاندانی حالات تک بھی نہیں ملتے جن سے مزید حالات پر بھی کوئی روشنی پڑے۔

یہاں نہایت وثوق سے کہنا چاہیے کہ عام مخطوطے جو تاج سے متعلق ملتے ہیں جن کو ان صفحات میں بعنوان ماخذ بیان کر دیا گیا ہے ان میں بے شمار اسمار کاریگراں ملتے ہیں جن کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ یہ تعمیر تاج پر کام کرتے تھے۔ وہاں ہم ایک استاد عیسیٰ نادر العصر اور اس کے ایک لڑکے محمد شریف کا نام ملتا ہے جن سے کرنل سلیمان کو مغالطہ ہو گیا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ آسٹن کو قطعی طور پر عہد مغل میں کسی عمارت سے سروکار نہیں رہا۔ سلیمان نے یہاں تک بیان کر دیا ہے کہ دہلی کی عمارات آسٹن کی تعمیر کردہ ہیں۔ یہ واضح رہے کہ شاہجہان نے نئی دہلی بنام شاہجہان آباد کی بنیاد ۱۰۴۸ھ (۱۶۳۸ء) میں رکھی یعنی سات سال

بعد وفات آسٹن اور یہ بھی واضح رہے کہ جہانگیر نے بھی کوئی عمارت دہلی میں تعمیر نہیں کی تھی جسے آسٹن کی طرف منسوب کر دیا جائے۔

ایک اور حوالہ متعلقہ آسٹن ملتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ہندوستانیوں میں فرنگی ہنرمند اپنے خاص نام کے ساتھ مقبول عام تھا۔ یعنی نعمت خاں عالی نے اپنی کتاب حسن و عشق میں دیگر ویسے ہی مشاہیر کے درمیان بیان کیا ہے اور اس نے سوائے نام کے کوئی اور مفید بات نہیں ملتی۔

آسٹن سے متعلق مسئلہ پر چین کاری الگ عنوان کے تحت بیان کر دیا گیا ہے۔

---

حوالہ جات :-

۹۲ ص ۲۷۵ و ۳۴/۲ و ۱۲۰ و ۳۰ ص ۸۵ و ۹۰/۲ و ۲۹ ص ۸۰ و ۸۲-۸۳/۲ ۹۹ ص ۱۰۸/۱ و

۲۸ ص ۲۰ .

# جیرونیمو ویرونیو

اکثر مولفین پیشتر ازیں جیرونیمو ویرونیو اٹلی کے باشندہ وینس سے متعلق بحیثیت معمار تاج بحث
کر چکے ہیں۔ بعض نے اس کو محض ایک گپ تصور کیا اور بعض نے اس کو سنجیدگی سے معمار تاج باور کر لیا۔ تاہم
ضروری معلوم ہوتا ہے کہ صحیح اور اصل شواہد و واقعات کی روشنی میں ضرور کچھ کہا جائے۔ جیرونیمو ویرونیو
کا نام دراصل محض ایک ہسپانی پادری سیاح اغسطس فرے مینرق کے سفرنامے میں ملتا ہے جس
نے تاج محل کی زیارت ۱۶۴۱ء میں بروقت تعمیر کی۔ جو بیان کرتا ہے:

"دو مقبرے یعنی اول مقبرہ اکبر جو زیادہ قدیم ہے اور دوسرا مقبرہ جیسا کہ میں نے بیان کیا ہے
بادشاہ کرم مبو (خرم شاہجہان) کی اپنی اعلیٰ اور نہایت چہیتی بیگم کی حسرت آیات وفات کی یاد میں وقف کیا گیا
ہے۔ یہ مقبرہ شہر کے دوسرے سرے پر واقع ہے یہ ابھی تک نامکمل تھا اور اس کا بہت سا باقی ماندہ حصہ
تجویز کردہ نقشہ کے مطابق مکمل ہونے کو تھا۔ جو کچھ میں نے یہاں بیان کیا ہے محض تا حال مکمل حصہ سے
متعلق ہے۔ یہ ایک نہایت خوش نما، عالیشان، سرخ تراشیدہ پتھر کا جو گوشہ دیوار دار ہے جو نہایت عمدگی
سے بلندی تک ترتیب دی گئی ہے۔ دیوار کے سرے کو بجائے عام برجوں کے اسی پتھر کے مضبوط کنگروں
سے آراستہ کیا گیا ہے۔ فصیل کے چاروں گوشوں پر چار محل ہیں جو بڑی خوبصورت مرمری سلوں کے بنائے گئے
ہیں جو چالیس لیگ سے زیادہ فاصلہ سے یہاں ان محلات کی تعمیر کے لیے لائی گئی ہیں۔ ان میں سے بعض پتھر کے
بڑے ٹکڑوں کو میں نے راستہ میں دیکھا جب کہ میں بیانہ شہر کی سیر کر رہا تھا۔ وہ اس قدر غیر معمولی حجم اور لمبائی
کے تھے کہ ان کی وجہ سے مضبوط اور طاقتور بیل اور خوفناک سینگدار بھینسے پسینہ پسینہ ہو رہے تھے
جو کافی مضبوط بنے ہوئے چھکڑوں کو بیس یا تیس کے گروہ میں مل کر کھینچ رہے تھے۔

یہ عظیم الشان فصیل مربع شکل کے احاطہ پر حاوی تھی جس کے مرکز میں ایک وسیع بلند مدور عمارت

جس کے وسط سے اس مشہور مہندس نے مساوی خطوط کھینچ کر سار اکیوس کے ارشمیدس سے زیادہ آسانی سے ایک صحیح دائرہ بنا دیا ہے۔ مزید برآں یہ مدور عمارت چمکدار سفید مرمر کی بنائی گئی ہے۔

اس عمارت پر اور دوسرے کاموں پر ایک ہزار آدمی لگائے گئے تھے۔ یعنی بے شمار مہتمم ۔ افسر و کاریگر تھے۔ بہت سے ان میں سے عمدہ باغ لگانے میں مصروف تھے۔ دیگر سایہ دار درخت اور آرائشی روشوں کو آراستہ کرنے میں ہمہ تن مصروف تھے جب کہ باقی لوگ شفاف پانی کے نظاروں کے لیے سڑکیں بنا رہے تھے جن کی محنت کے بغیر یہ انجام نہیں پا سکتے تھے۔ ان کاموں کا معمار ایک وینس کا باشندہ جیرونیمو ویرونیو تھا جو اس ملک میں ایک پرتگالی جہاز میں آیا اور میرے لاہور میں پہنچنے کے تھوڑی دیر قبل وہاں فوت ہوا۔ شاہنشاہ کرومبو (شاہجہان) اس کو بہت بڑا مشاہرہ دیتا تھا۔ مگر اس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ وہ نقدی کے معاملہ میں زیادہ محتاط نہیں تھا۔ جب اس کا انتقال ہوا تو پادری جوزف ڈی کاسٹرو رکن انجمن یسوعین لومبارڈی کے باشندہ کو توقع سے کم رقم اس کے مرنے کے بعد اس سے میسر آئی۔ نیک و بد کو پھیلانے والی شہرت نے یہ خبر پھیلا دی تھی کہ شاہنشاہ نے اسے بلا بھیجا اور اس کو اطلاع دی کہ میری خواہش ہے کہ ایک عظیم الشان مقبرہ میری مرحومہ بیوی کا تیار کر دے اور اسے کہا گیا کہ بادشاہ کے ملاحظہ کے لیے ایک مجوزہ نقشہ تیار کرے۔ معمار ویرونیو نے اس کی تعمیل میں چند روز کے اندر اندر بہت سے بہترین نمونے فن تعمیر کے مہیا کرنے میں اپنی اعلیٰ قابلیت کا ثبوت دیا۔ اس نے بادشاہ کو نقشوں کے ضمن میں خوش کیا۔ مگر اس نے اپنے وحشیانہ غرور و نخوت میں بادشاہ کو بوجہ کم اندازہ اخراجات عمارت ناراض کر لیا۔ اور یہ بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے ناراض ہو کر ویرونیو سے تین کروڑ روپیہ خرچ کرنے کے لیے کہا۔ اور اس کے ختم ہونے پر اطلاع دی جائے۔ اگرچہ یہ گراں بہا رقم خوف زدہ کرتی ہے۔ بیان کیا جاتا تھا کہ مقبرہ کو سونے کے پترے سے ڈھانک دینا تھا جیسا کہ مرحومہ کے مدفن کے ساتھ کیا گیا تھا غرضیکہ اس قدر زیادہ رقم کوئی حیران کن نہ تھی۔"

پادری مینرق کے متذکرہ بالا بیان سے ہمیں بلاشبہ یہ ملتا ہے کہ اس نے تاج کی تعمیر کو مشاہدہ کیا جب کہ اس کی تعمیر پر ہزارہا کاریگر کام کر رہے تھے جو اپنے مختلف پیشوں میں ماہر و یکتائے زمانہ تھے بلکہ یہاں تک کہ پتھر کی سلیں کس طرح بیانہ سے آگرہ میں چھکڑوں پر لائی جاتی تھیں۔ یہ بھی امر واقعہ ہے

ہ پادری میزق نے یہ تمام واقعہ پادری جوزف دی کاسٹر کی زبانی نقل کر دیا ہے جس نے اس غیر معروف اطالوی کو قتل کر دیا تھا۔ حالانکہ میزق نے اسے آگرہ میں بوقت تعمیر تاج خود اس کو نہیں دیکھا اور نہ ملاقات کی جب کہ وہ ڈی کاسٹر کے بیان کے مطابق تاج کا معمار تھا۔ کسی اور غیر ملکی سیاح یا یورپین نے نہیں دیکھا بلکہ میزق کے اس بیان کی کسی اور غیر ملکی یا ملکی سیاح و مورخ نے تصدیق نہیں کی۔ اگر ہم ورا میزق کے الفاظ کو باور کر لیں تو بے شک یہی کہنا پڑے گا کہ وینس کا باشندہ جیرو نیمو ویرونیو تاج کا معمار تھا مگر تصوریت اور تخیل جو تعمیر تاج میں خالص اسلامیت اور مشرقیت کے رنگ میں پنہاں ہے دیکھنے والے پر یہ نتیجہ تسلیم کرتے میں تامل پیدا کرتا ہے کہ کیا کسی اطالوی کا اس کا معمار ہونا ممکن ہے ؟

جب مغل سلطنت اکبر اعظم کے ماتحت قائم ہوئی تو بے شمار یورپین نے مختلف حیثیت سے اس ملک کی سیاحت کی۔ غرضیکہ یہ ہمیں عام نظر آتا ہے کہ خاص کر جہانگیر کے زمانہ سے جب کہ تھامس رو ہندوستان میں اس کے دربار میں وارد ہوا تو اس کے بعد مختلف ہندوستانی بندرگاہوں پر ۱۶۱۲ء میں انگریزی کوٹھیاں قائم ہو گئیں مگر پرتگالی لوگ پھر بھی جہاں تک جہاز رانی کے سفر وغیرہ کے اہتمام کا تعلق تھا پیش پیش تھے۔ جو اول یہاں آئے اور ان کا سب سے بڑا مقام گوا تھا۔ غرضیکہ اس وقت تک ہندوستان میں بے شمار یورپین لوگ تھے جو مختلف پیشوں اور شعبوں میں مصروف تھے۔ ابتدا میں یہ پرتگالی لوگ محض مذہبی تبلیغ میں مصروف نظر آتے ہیں اور ان کی مذہبی جدوجہد کا مرکز بنگال میں ہگلی تھا جہاں ان کا ایک قدیم گرجا جو ۱۵۹۹ء میں اکبر کے عہد میں قائم ہوا نہ ائرین کا مرجع ہے۔ مزید برآں شاہجہاں کے ابتدائی دور کی تاریخ اس امر کی شاہد ہے کہ پرتگالی مشن کا معاندانہ رویہ عام طور پر ہندوستانیو کے ساتھ بوجہ ایک عظیم سازش ۱۶۳۲ء کا ذمہ دار ہے۔ اس لیے ان حالات کے تحت پیشتر ازیں ویرونیو کے معمار تاج ہونے پر بحث کی جائے یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس سیاسی شاخسانہ ہگلی سے متعلق گفتگو کی جائے کہ اس وقت غیر ملکی مذہبی مشنریوں کا کیسا رویہ تھا کیونکہ تمام اشخاص جن کے نام میزق نے بیان کیے ہیں مع میزق خود واقعۂ ہائلہ ہگلی میں مغلوں کے خلاف شامل تھے۔ اس واقعہ کو سر ایڈورڈ میکلیگن نے اپنی کتاب "جیسوٹرز اینڈ دی گریٹ مغل" میں نہایت خوبی سے بیان کیا ہے :

" ہگلی کا واقعہ ابتدا میں کوئی مذہبی نہیں تھا۔ مقامی حکام نے پرتگالیوں کے راستہ میں کوئی رکاوٹ

پیش نہ کی تھی اور رومن کیتھولک کے پادریوں کی کما حقہ، عزت کی۔ فرنگیوں نے رعایا اور دیگر غلاموں کی کافی تعداد کو عیسائی بنا لیا تھا جیسا کہ برنیئر نے بیان کیا ہے کہ انہوں نے ایک سال کے اندر اندر اس قدر عیسائی کیے کہ وہ تمام مبلغین دس سال کے اندر اندر ہندوستان میں نہیں کر سکتے پرتگالی لوگ ہگلی میں نہ محض ان غلاموں میں لین دین کرتے تھے بلکہ اپنی بستی میں غیر عیسائیوں سے ناروا سلوک کرتے تھے۔ آگسطینی اور کسی قدر کم جسوئٹز جماعتوں نے وہاں خاصہ اثر پیدا کر رکھا تھا۔ کوئی شخص ان کی بستی میں نہیں جا سکتا تھا۔ کوئی نماز کے لیے اذان نہیں دے سکتا تھا۔ نابالغ ورثا کو جن کے والدین فوت ہو جاتے تھے غلام بنا کر عیسائی بنا لیتے تھے۔ تاہم مغلوں اور پرتگالیوں کے باہمی تعلقات کا مذہبی پہلو کوئی معمولی حیثیت نہ رکھتا تھا اس لیے علاوہ مذہب ہگلی کی سرزنش زیادہ حق بجانب تھی۔

"ہگلی کا نظم و نسق عملاً خود مختار تھا نہ محض مغلوں کی حکومت سے بلکہ پرتگالیوں کے گوا کے حاکم کا بھی کوئی اثر نہیں تھا۔ اس کی بنیاد ٹاوارز نے سولہویں صدی کے دوسرے نصف میں رکھی تھی اور تجارت کے لیے مغلوں کی قدیم بندرگاہ ساتگاؤں کے گر جانے کی وجہ سے بہت عمدگی سے بطور رالگو دام ترقی کی تھی۔ مقامی جہازی نقل و حرکت کو زچ کیا گیا۔ فرنگیوں اور ان کے غلاموں کی تجارت کو فروغ دیا گیا۔ اور بادشاہ اراکان کو مغلوں کے خلاف مدد دی گئی۔ ایک واقعہ ہوا جب کہ ممتاز عورتیں جن میں منکی کے قول کے مطابق دو غلام لڑکیاں خود ممتاز الزمانی کی تھیں بھگا دی گئیں اور مقامی مغل حاکم کی مخالفت نظم و نسق کو مغرور بغاوت پسند پرتگالیوں کے ذریعے تیز کیا گیا۔ اس چھوٹی سی چند آدمیوں کی حکومت کو ہگلی میں اپنی ذاتی اہمیت کے بہت زعم تھے اور اس نے مغل حکومت کے میل جول کو نظر انداز کر دیا تھا۔ ایک استبدادی فرمان صوبہ دار ڈھاکہ محمد قاسم کے نام جاری کیا گیا کہ فوری توجہ کر کے اس کا خاتمہ کر دے۔

پادری کبرال رقم طراز ہے کہ اس نے اور پادری جگوریلو نے فرمان کو ڈھاکہ میں دیکھا اور ایک واجبی فہمائش ہگلی میں پرتگالی نظم و نسق کے مالکوں کو کی گئی مگر وہ بے سود تھی۔ محمد قاسم صوبہ دار نے ایک خوفناک مسلح فوج کی بحری و بری تیاری کی۔ اس کی منزل مقصود کو پوشیدہ رکھا گیا اور اچانک ۲۶ جون ۱۶۳۲ء کو مغل فوج ہگلی سے ایک لیگ کے فاصلہ پر مع مغل بیڑے کے نمودار ہوئی۔ مورخین کا بیان ہے کہ یہ فوج ستر ہزار نفوس اور پانچ سو کشتیوں پر مشتمل تھی۔

قاسم خاں اور بہادر خاں اپنے ہمراہ عیسائی قیدی جو مرد، عورتیں، بچے، بوڑھے مع ان کی عبادت

کے دیوتاؤں پر مشتمل تھے دین پناہ بادشاہ کے روبرو لائے۔ بادشاہ نے ان کو ارکان اسلام کی تعلیم کا
رمان دیا تاکہ ان کو اسلام اختیار کرنے کے لیے کہا جائے۔ ان میں سے چند نے اس کو قبولیت کا شرف
شا اور رعایت کے مستحق ہوئے مگر بہتوں نے اس تجویز کو ٹھکرا دیا جن کو امرار کے مابین برائے قید
قسیم کیا گیا۔ قیدیوں کے رہا کرانے کے لیے گوا سے گفت وشنید شروع ہوئی۔ پادری فرانسسکو کو
تگالی حاکم کے ساتھ شرائط طے کرنے کے لیے ارسال کیا گیا۔ اس اثنا میں اول ایذارسانی کے ہیجان کے
ند پادریوں کو آگرہ میں آزادانہ نقل وحرکت کی اجازت ہو گئی۔ کسی شاہ علاؤالدین نے دربار میں اثر
یدا کر کے ۱۶۳۵ء کے ابتدا میں عیسائیوں کی ضمانت دی اور ایک ارمنی قطعاً مرزا ذوالقرنین تھا اور
ینس کے باشندے جیرونیمو ویرونیو نے روپیہ مہیا کیا جس کے ذریعہ اکثر قیدی رہا ہو گئے اور آگرہ میں ہی
قیم ہو گئے۔ یہی رعایت آخر باقی قیدیوں کو اس پر رہائی ہوئی کہ پادری انٹونیو بطور ضمانت قید خانہ
میں واپس آجائے جب تک گوا کے ساتھ گفت وشنید مکمل نہ ہو جائے۔ اس پر پادری نے فوراً قیدیوں
کے آگرہ سے بھگانے کے لیے اغماض کیا۔ اس کو قید خانہ میں روک دیا گیا اور بھاگنے کے لئے باوجود
و بار کوشش کے وہ وہیں نو سال رہا حتیٰ کہ پادری فرے میرق کی کوششوں سے رہا ہوا۔ مغلوں نے
ن کے دوست مرزا ذوالقرنین کے خزانہ کا پتہ لگانے کے لیے کافی جدوجہد کی۔ پادری ڈی کاسٹرو جو
ال ہی میں مشرقی صوبوں سے مرزا کے ہمراہ واپس آیا تھا اس بُری طرح پٹا کہ سینہ سے سر تک ایک زخم
ہو گیا تھا۔ اس اثنا میں تاہم گرجا کا اندرون بے دردی سے بے ترتیب کر دیا گیا۔ اور جسوئٹس کو مسلمانوں
کے درمیان وعظ کرنے سے روک دیا گیا۔ ان کو ان کے کالج سے نکال دیا گیا اور انہوں نے ایک
سرائے میں پناہ لی۔ بلکہ دربار سے فرمان جاری ہوا کہ ان کو گوا چلا جانا چاہیے اور یہ محض آصف خاں
کے مداخلت کرنے سے ہوا کہ یہ احکام منسوخ ہو گئے۔ پادری ڈی کاسٹرو نے بادشاہ کی قیام گاہ
میں پانچ ماہ تک بحالی کے لیے درخواست لے کر بھیجا گیا۔ آخر کار ایک فرمان ۹ دسمبر ۱۶۳۵ء کو نمودار
ہوا . . . . معتبر اطالوی اینگلیو گرادینو اور اس کے ساتھی برنارڈینو ایک حکیم اور جیرونیمو ویرونیو،
جوہری تھے۔ اطالوی ویرونیو جو لاہور میں ۱۶۴۰ء میں فوت ہوا اور پادری ڈی کاسٹرو جو ۱۶۴۶ء میں
فوت ہوا آگرہ میں لا کر دفن کیے گئے۔"

متذکرہ بالا تحریر بسر ایڈورڈ میکلگن کی موجودگی میں کسی قسم کی مزید ضرورت نظر نہیں آتی کہ ہم اس
بات پر زور دیں کہ تمام غیر ملکی حضرات مغلوں کے خلاف طاقت کے ارکان تھے۔ ویرو نیو کو جو مینرق نے
بطور معمار تاج بیان کیا ہے اسے نہیں بھی بحیثیت معمار پیشہ ور کے بیان نہیں کیا گیا ہے بلکہ بحیثیت ایک
جوہری پیشہ ور کے اور وہ نیز ۱۶۳۲ء میں قبل ہگلی کے واقعہ ہائلہ میں موجود تھا۔ وہ آگرہ میں ان قیدیوں
کے ہمراہ آیا جن کو قاسم خاں اور بہادر خاں ہگلی سے اپنے ہمراہ لائے تھے۔ ویرو نیو نے کثیر رقم بطور
تاوان اکثر افراد پرتگالی مشن کی رہائی کے لیے خرچ کی جن کو محاصرہ ہگلی کے بعد قید کر لیا گیا تھا۔ اور اس
کے تھوڑے عرصہ بعد وہ لاہور میں آیا جہاں وہ ۱۶۴۰ء میں فوت ہوا اور اس کی نعش کو برائے دفن آگرہ
لایا گیا۔ آگرہ میں قدیم قبرستان پادری سنٹور چاپیل میں ہیسنگ کی قبر کے قریب جیرونیمو ویرونیو کی قبر
ہے۔ یہ فرض کر لینا واقعی معقول معلوم ہوتا ہے کہ وہ شخص جس نے تاج کا نقشہ تجویز کیا اس کا اپنا
دفن اس شہر کی چار دیواری کے اندر ہوا گر کم از کم تاج کے احاطہ میں ممکن نہیں ہے۔ لیکن اگر مغل دربار
اس کے ہم مذہب نے آگرہ میں دفن کرنے کی عزت بخشی تو یہ ممکن تھا کہ وہ ایک سطر اس امر کی بھی لکھ
دیتے کہ یہ قبر جیرونیمو ویرونیو معمار تاج ہے۔ مگر موجودہ کتبہ حسب ذیل ہے:

"قبر جیرونیمو ویرونیو۔ لاہور میں ۲ اگست ۱۶۴۰ء فوت ہوا۔"

اگرچہ کسی قدر مینرق کے بیان سے مطابقت ہے مگر اس سے کسی قسم کا یہ اظہار نہیں ہوتا کہ اس کا تاج
کی تعمیر سے کوئی تعلق تھا۔ جب کتبہ کرنل ہیسنگ کی قبر کا اس کی حیات کے ضروری اہم واقعات بیان کرتا
ہے جو ویرونیو کے قریب ہے تو کیا اعتراض ہو سکتا تھا کہ اس پر یہ ثبت کر دیا جاتا کہ یہ واقعی معمار تاج تھا۔
بوجہ دلیل ادعا کو تسلیم کرنے میں ہندوستانی مورخین عہد مغل نے اپنی معاصر کتب میں ویرونیو کے نام کو
تاج کے مجوزہ نقشہ کے ساتھ شریک کرنا پسند نہیں کیا مگر اس حالت میں کیا دلیل ہو سکتی ہے کہ جس نے پادری
کی کاسٹر یا مختلف عیسائی مشن کے ارکان کو ایک سطر لکھنے سے روکا کہ ویرونیو نے تاج کا نقشہ
تجویز کیا تھا۔

مزید برآں یہ سوال بھی پیدا ہو سکتا ہے کہ یہ کس طرح ممکن تھا کہ شاہجہان مغلوں کے دشمن ترین شخص
کو اپنی نہایت چہیتی بیوی کا مقبرہ تعمیر کرنے کے لیے کہتا جس کی دو غلام دوشیزہ لڑکیاں یہ لوگ بھگا کر
لے گئے جو بالآخر ہگلی کے واقعہ ہائلہ ۱۶۳۲ء کا باعث ہوئیں جب کہ آگرہ میں تاج محل کی تعمیر کو شروع

کیا جا رہا تھا۔ پھر اس آدمی سے نقشہ بنوانا جس نے کھلم کھلا مغلوں کے خلاف حصہ لیا۔ غرضیکہ ان تمام حالات کے تحت نتیجہ پر پہنچنا کوئی مشکل نہیں کہ یہ بالکل بے بنیاد افسانہ ہے اور یہ باور کرنا ناممکن ہے کہ ایک غیر ملکی اس قسم کے اوصاف کے مالک کو بادشاہ تاج کا نقشہ تجویز کرنے کے لیے ملازم رکھتا جو بالآخر عجائبات روزگار بننے والا تھا۔

پیٹر منڈی کے ہاں آگرہ میں ۳ اور ۶ جنوری ۱۶۳۰-۳۱ء کے درمیان وہ انگلش مقام پر یہ ملنے کے لیے آیا۔ منڈی اسے بحیثیت باشندہ وینس اور جوہری کے شاہجہان کے ملازمین ۱۶۳۲-۳۳ء میں بیان کرتا ہے:

"۲۵ فروری ۱۶۳۲ء کو ہم صبح آگرہ سے روانہ ہو گئے اور ہمارے ہمراہ مسٹر جون روبنسن اطالوی جیرونیمو (ویرونیو) ویرسٹان اور ایک ولندیزی مارٹن تھے۔ ہم لوگ کچھ وقت کے لیے شہر کے باہر ایک تالاب کے کنارے قریب ایک میل کے فاصلہ پر جو رسمی طور پر الوداعی جگہ تھی بیٹھ گئے۔ ہم نے ایک دوسرے سے اجازت طلب کی۔ وہ آگرہ کو واپس ہو گئے اور میں اپنے سفر پر روانہ ہو گیا۔"

سر ریچرڈ سی ٹیمپل نے پیٹر منڈی کے سیاحت نامہ کے مقدمہ میں اس پر ذیل کا تبصرہ کیا ہے:

"منڈی کے زمانہ میں آگرہ شہر بوجہ مغلوں کے پایۂ سلطنت کے کافی آباد تھا اور وہاں کافی یورپین لوگ مقیم تھے۔ ان میں جیرونیمو ویرونیو ایک وینس کا باشندہ جوہری تھا جس کے لیے میزق تاج محل کا نقشہ تجویز کرنے کی شرف عزت کا دعویٰ کرتا ہے۔ تاہم یہ امر قابل بیان ہے کہ اگرچہ یہ تاج محل زیر تعمیر تھا جب منڈی آگرہ میں مقیم تھا اور ویرونیو کو شخصی طور پر جانتا تھا مگر وہ اس اطالوی کے کسی قسم کے تعلقات تعمیر سے متعلق کچھ بیان نہیں کرتا۔ اگر ویرونیو واقعی تعمیر کار اعلیٰ تھا تو یہ بالکل ناممکن تھا کہ منڈی جیسا صحیح مورخ اس بیان کو نظر انداز کرتا۔ اس نے تعمیر کو اپنے پورے زوروں پر کثیر خرچ اخراجات اور نہایت توجہ سے اختتام پذیر ہوتے دیکھا۔ . . . . . یہ واقعات خاص دلچسپی رکھتے ہیں کیونکہ ہمارے سامنے کسی انگریز سیاح کا بیان تاج سے متعلق کوئی نہیں ہے۔"

ہمارے نزدیک میزق کے بیان کی تردید کے لیے یہ نہایت کافی ہے کہ وہ تاج کا معمار نہیں تھا۔ مزید برآں خوش قسمتی سے یورپین سیاحوں کی کافی تعداد ہے جنہوں نے شاہجہاں کے زمانہ میں تاج کا خوب

**حوالہ جات:-** ۸۲ ص ۱۶۷-۱۶۸/۲ و ۸۰ ص ۱۱۷/۴ و ۸۱ ص ۱۲۶/۱ و ۸۰ ص ۱۰۰-۱۰۴ و ۳۳ ص ۵۳۴/۱ و ۱۲۱ ص ۸۲۳ و ۸۱ ص ۱۸۳/۱ و ۴۷ ص ۵۸-۵۹ و ۸۲ ص ۶۱-۶۵/۲ و ۷۷ ص ۶۳-۶۴ و ۹۹ و ۸۰ ص ۱۴۷-۱۴۸ و ۱۰۲ سنہ ۱۹۰۴-۱۹۰۵ء

مشاہدہ کیا اور اپنے مشاہدات کو بیان بھی کیا ہے۔ خاص کر بیانات ٹیورنیر اور برنیر فرانسیسی قابل بیان ہیں۔ اوّل الذکر نے تاج کی تعمیر کی ابتدا اور انتہا دونوں کا مشاہدہ کیا تھا۔ یہ سیاح متفق طور پر بحیثیت بہترین عمارت اور پُر از شان و شوکت سے تعریف کرتے ہیں۔ ان کے الفاظ سے کسی قسم کا شائبہ تک نہیں رہتا کہ تاج واقعی کسی غیر ملکی یورپین تعمیر کار کا نہیں بنایا ہوا ہے۔ چنانچہ ٹیورنیر بیان کرتا ہے :

"آگرہ کے تمام روضوں میں وہ جو شاہجہان کی بیگم کا ہے بہترین عظیم الشان ہے۔ اس نے ارادۃً تاج گنج کے قریب تعمیر کیا ہے جہاں تمام غیر ملکی آتے ہیں تاکہ تمام دنیا اس کا مشاہدہ کرے اور اس کی شان و شوکت کی تعریف کرے۔ تاج گنج ایک طویل بازار ہے اس میں چھ بڑے بڑے چوک ہیں جو پیش طاقوں سے گھرے ہوئے ہیں جن کے تحت سوداگروں کے لیے کمرے ہیں اور وہاں بے شمار روئی فروخت ہوتی ہے۔ اس بیگم کا روضہ شہر کے دوسرے کنارے پر دریا کے کنارے ایک وسیع چوگوشہ احاطہ میں ہے جو دیوار میں محیط ہے۔ جن پر ایک مختصر سی غلام گردش ہے جیسی کہ یورپ کے کئی شہروں میں دیواریں ہوتی ہے۔ یہ مربع احاطہ ایک طرح کا باغ ہے جو ہمارے خیاباں کی طرح مختلف حصوں میں منقسم ہے۔ جہاں ہم عام طور پر بجری بچھاتے ہیں یہاں سیاہ و سفید مرمر لگائے گئے ہیں۔ تم اس مربع احاطہ میں ایک نہایت وسیع صدر دروازہ سے داخل ہوتے ہو اور اول اپنے بائیں ہاتھ ایک خوش نما روش ملاحظہ کرتے ہو جس کا رخ مکہ کی طرف ہے جہاں تین یا چار محراب ہیں اور وہاں مفتی وقت مقررہ پر برائے صلوٰۃ آتا ہے۔ اس سے کچھ آگے باغ کے نصف پر سے پانی کی طرف آپ تین بڑے چبوترے ایک دوسرے پر اُٹھتے ہوئے مع چار کونوں پر چار برجوں کے جن کے اندر سیڑھی بھی ہے نماز کے لیے دیکھتے ہو۔ اوپر ایک گنبد ہے جو مشکل سے گرجا وال دی گرا س پیرس سے کم خوشنما ہے۔ یہ اندرون و بیرون مرمر کا بنا ہوا ہے گو کہ یہ معماری کا کام ہے۔ اس گنبد کے اندر ایک اور خالی گنبد ہے کیونکہ ملکہ زیر زمین سرداب میں اول فرش کے نیچے دفن ہے۔ وہی تبدیلیاں جو نیچے اس سرداب میں بنائی گئی ہیں اوپر قبر کے گرد بھی بنائی گئی ہیں۔ وقتاً فوقتاً قالین و قندیل وغیرہ تبدیل کر دیے جاتے ہیں اور ہر وقت وہاں ملا لوگ دعا و فاتحہ کے لیے موجود ہوتے ہیں۔ میں نے اس عظیم الشان عمارت کی ابتدا و انتہا کا مشاہدہ کیا جس پر بائیس سال کا عرصہ کام ہوتا رہا ہے۔ اور بیس ہزار کاریگروں نے لگاتار اس پر کام کیا ہے جس سے اس نتیجہ پر پہنچنا آسان ہے کہ کس قدر خرچ اخراجات کا سامنا ہوا ہوگا۔ یہ بیان کیا جاتا ہے صفقاتہً یا

الۃً یعنی بار باندھنے کے لیے ہی تمام کام پر کس قدر خرچ ہوا ہوگا۔ کیونکہ لکڑی کی کمی کی وجہ سے یہ بار
ر کمانوں کے قالب، تمام اینٹوں کے بنائے گئے تھے۔ جس پر کافی محنت اور خرچ ہوا۔ شاہجہاں نے
و اپنا روضہ دریا کے دوسرے کنارے پر بنانا شروع کیا مگر جنگ جو اس کی اولاد کے درمیان ہوئی
ہ اس کے ارادہ کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے میں حائل ہوئی۔ اورنگ زیب جو فی الحال عنانِ سلطنت
و سنبھالے ہے اس کو پایۂ تکمیل تک پہنچاتا نظر نہیں آتا۔ ایک خواجہ سرا دو ہزار آدمیوں کی مدد سے
وضہ بیگم اور تاج گنج کے انتظام کو سنبھالے ہے۔"

اسی طرح برنیر بیان کرتا ہے:

"یہ عمارت مستطیل نما سنگ سرخ و مرمر سے بے مثل بنی ہوئی ہے مگر یہ اس قدر سخت نہیں ہے۔ اس
کا چہر سینٹ لوئیس سے جو سینٹ انٹوائیو بازار میں ہے زیادہ لمبا اور زیادہ عظیم الشان بناوٹ
یں معلوم ہوتا ہے۔ اور اس کے برابر بلند ہے۔ ستون، مرغول، اور مدوّر حصے واقعی فنِ تعمیر کے دلبستان
تمسہ کے مطابق تناسب میں ہیں۔ یہ قریباً قریباً تمام تر کمان در کمان اور شاہ نشینوں سے آراستہ اور
ختلف یک صد طریق سے ان سب کو جوڑا گیا ہے۔ اس کے باوجود اس پرشوکت عمارت میں ایک
دلپذیر منظر ہے جسے محسوس کیا جاتا ہے اور اسے متاثرہ طریق سے سرانجام دیا گیا ہے۔ کوئی چیز بنی نوع
نسان کی چشم کو بیزار نہیں کرتی بلکہ اس کے برخلاف یہ اپنے ہر جزو سے دل کش اور اس کے دیکھنے سے
طبیعت کبھی نہیں اکتاتی۔ اخیر مرتبہ میں نے تاج محل کا مقبرہ دیکھا تو میں ایک فرانسیسی سوداگر کے ہمراہ
تھا اور ہم دونوں نے یہ تصور کر لیا کہ ہم اس غیر معمولی شکل وصورت کی کماحقہ تعریف نہیں کر سکتے۔ میں
و اس ڈر سے کہ شاید میرے طویل قیام مشرق سے میرا مذاق بگڑ نہ گیا ہو مگر میرے لیے یہ سن کر
نہایت اطمینان کا باعث تھا کہ اس نے یورپ میں اس قدر عمدہ اور شاہانہ عمارت کو نہیں دیکھا۔

یہ عمارت ایک وسیع سفید مرمر کا گنبد ہے جو قریب قریب گرجا وال دی گراس پیرس کے برابر بلند ہے۔
اور کافی تعداد کلسیوں یا برجیوں کی اس کے گرد ہے جو ایک دوسرے کے پیچھے برابر فاصلے پر اٹھتی ہیں۔
اس تمام عمارت کو چار بڑی کمانیں اٹھائے ہوئے ہیں۔ تین ان میں سے بالکل کھلی ہیں اور چوتھی کو دیوار
کے ذریعہ بند کر کے اس کے ساتھ ایک کمرہ لگا دیا ہے وہاں لگاتار تلاوت قرآن کریم نہایت احترام
اور زہد سے ممتاز محل مرحومہ کی یاد میں مُلّا کرتے ہیں جو اس خاص مقصد کے لیے رکھے ہوئے ہیں۔ ہر کمان

یا پیش طاق کا مرکز مرمری سلوں سے مرصع ہے جس پر قرآن کریم کی آیات سنگ موسی میں پچی کاری کی گئی ہیں جن سے شان دوبالا ہوتی ہے۔ گنبد کے نیچے ایک چھوٹا سا کمرہ ہے جس میں تاج محل کی قبر ہے یہ سال بھر میں محض ایک مرتبہ نہایت اہتمام سے کھولا جاتا ہے۔ کسی نصرانی کو داخل نہیں ہونے دیتے۔ خدانخواستہ کہیں اس کی عصمت کی بے حرمتی نہ ہو جائے۔ میں نے اس کا اندرون نہیں دیکھا، مگر میں خوب سمجھتا ہوں کہ اس سے زیادہ کوئی چیز عظیم الشان اور قیمتی تصور میں نہیں آسکتی۔"

موسیو برنیر اپنے مکتوب الیہ کی توجہ ایک چبوترہ یا کرسی کی طرف دلاتا ہے جو قریب پچیس قدم عرض میں ہے اس سے زیادہ اس کا طول ہے جو گنبد کی طرف سے باغ کی حد تک جاتی ہے۔ اس کرسی سے نیچے بہتا ہوا جمنا، نہایت وسیع باغ، آگرہ شہر کا ایک حصہ، قلعہ اور تمام امراء کی حویلیاں جو جمنا کے کنارے تعمیر ہیں نظر آتی ہیں۔ جب میں یہ بیان کرتا ہوں کہ یہ کرسی قریب قریب باغ کے ایک طرف تمام پھیلی ہوئی ہے تو یہ میں آپ پر چھوڑتا ہوں اگرچہ میرے پاس کوئی کافی دلیل بھی بیان کرنے کے لیے نہیں ہے کہ تاج محل کا مقبرہ واقعی ایک عجیب و غریب صنعت ہے۔ یہ ممکن ہے کہ میں ہندوستانی مذاق پیدا کر لیتا مگر میں فی الحال خیال کرتا ہوں کہ یہ روضہ اس امر کا مستحق ہے کہ اسے عجائبات روزگار میں اہرام مصری سے زیادہ شمار کیا جائے۔ اُس ان گھڑت بے تشکل ڈھیر کو جب میں نے دوبارہ دیکھا تھا تو مجھے کوئی تسلی نہیں ہوئی تھی جو بیرونی حیثیت سے محض بڑے پتھروں کے ڈھیر ایک دوسرے کے اوپر رکھ دیے گئے ہیں جب کہ اس کے اندر قابل ستائش خواہ انسانی قابلیت، خواہ انسانی جدت ایجاد اس میں بہت کم ہے۔"

موسیو تویینو بیان کرتا ہے:

"یہ عمارت اس امر کا کافی ثبوت ہے کہ ہندوستانی فن تعمیر سے ناواقف نہیں ہیں۔ اگرچہ یورپین کے لیے یہ طرز کچھ عجیب ہے مگر اس سے عمدہ مذاق ضرور واضح ہے اور یونانی و دیگر قدیم فنون سے بالکل صنعت ہے اور یہی کہا جاسکتا ہے کہ یہ عجیب و غریب ہے۔"

ڈوم مینتھیو آگرہ میں یکم فروری ۱۶۵۱ء کو پہنچا اور پادری بوکھوسے اس کا خیر مقدم کیا جو وہاں اس فت مشن کا سرپرست تھا۔ ہمیں یہ بیان ملتا ہے کہ ڈوم مینتھیو کا ایک حب الوطنی کے جذبہ میں باقی دراک میں پکار اٹھا: "اگرچہ میں نے فرانس، ہسپانیہ، روم میں سفر کیا ہے مگر میں نے اس قدر خوبصورت

کوئی شے نہیں دیکھی جیسا کہ تاج محل ہے جو حال ہی میں آگرہ میں پایۂ تکمیل کو پہنچا ہے۔"

متذکرۂ بالا تعریفی آراء معاصر یورپین سیاحوں سے ہم ایک مستقل نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ کسی قسم کے شاید کا امکان تک نہیں ہے کہ ہم ایک لمحہ بھر کے لیے یہ تصور کریں کہ اس کا نقشہ یا تعمیر اس جیرونیمو ویرونیو نے کی ہو۔

ان تمام بیانات کے علاوہ دو محققین کی آراء کو ذیل میں درج کیا جاتا ہے جنہوں نے بالخصوص ویرونیو کے نقشہ بنانے کی تردید کی ہے۔ سرجان مارشل بیان کرتا ہے:

"یہ غیر معتبر قصہ تاج کی تعمیر سے متعلق جو بغیر شک کیے سال بسال ہندوستان کی سیر کرنے والوں کے گروہ در گروہ تسلیم کرتے ہیں معلوم ہوتا ہے اس کی جدت کا سہرا پادری مینرق کے سر ہے۔ وہ بیان کرتا ہے کہ کس طرح پادری ڈی کاسٹر نے لاہور میں اس سے بیان کیا کہ کوئی جیرونیمو ویرونیو وینس کا باشندہ تھا جسے شاہجہاں نے ملکہ کے مقبرہ کا نقشہ تجویز کرنے کے لیے طلب کیا تھا۔ اس ویرونیو نے بادشاہ کے فرمان کی تعمیل میں چند روز کے اندر اندر بہت سے نمونے اعلیٰ فن تعمیر جن سے اس کی اعلیٰ قابلیت فن عیاں تھی پیش کیے۔ اور اس نے اعلیٰ حضرت بادشاہ کو اس کے متعلق بحث کر کے اپنے وحشیانہ اور متکبرانہ رویہ کے مطابق اپنے اندازہ اخراجات کے انکسار سے ناخوش کر لیا۔ مزید برآں غصہ میں بھرے ہوئے فرمان دیا کہ تین کروڑ خرچ کرو اور جب ختم ہو تو فوراً مطلع کرو۔ وحشیانہ بددیانتیاں حساب میں لائی گئیں جو کسی اور شہادت سے پایۂ ثبوت تک نہیں پہنچتیں جن کو کافی طور پر مسٹر ہیول نے واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ میں نے ایک فاضلانہ مضمون میں واضح کیا ہے کہ میرے اس امر کا از سر نو واضح کرنا ضروری نہیں تاہم ایک بات کہنی چاہیے جو مسٹر ہیول سے چھوٹ گئی ہے کہ جیرونیمو ویرونیو کی قبر آگرہ کے رومن کیتھولک کے قبرستان میں ہے یعنی اس کی تاریخ وفات جو قبر پر کندہ ہے پادری مینرق کی بیان کردہ تاریخ کے مطابق نہیں ہے جو ویرونیو کے غیر معتبر ہونے کا مزید ثبوت ہے۔"

پادری ہوسٹن کا جواب دیتے ہوئے لفٹننٹ کرنل لوارڈ نے بیان کیا ہے کہ وہ ماہر تعمیر کار نہیں تھا کیونکہ تاج جیسی تعمیر کرنے کے لیے کافی قابلیت کی ضرورت تھی۔ اس کے علاوہ وہ جوہری تھا اور اسے زیبائش کا علم تھا۔"

# مخطوطہ متعلقہ تاج

جہاں تک ممکن ہے ہر قسم کے مفید مآخذ تلاش کر کے مدد لی گئی ہے اور ان کا حوالہ بھی ان کی اصل
پر دیدیا گیا ہے۔ خاص کر ان کی صحت کو زیادہ ملحوظ رکھا گیا اسی وجہ سے بہت سے رطب و یابس کو
انداز کر دیا گیا ہے اور بعض جگہ ان پر تنقید بھی کی گئی ہے۔ مگر ان سب کے علاوہ یہ امرِ واقعہ ہے کہ
ج محل پر لکھنے والے ہمیشہ ایک استاد عیسیٰ کا نام پیش کرتے ہیں کہ اس نے تاج کا نقشہ تیار کیا تھا۔
یہ کسی نے نہیں دیکھا کہ مخطوطہ محولہ اسم عیسیٰ کی حقیقت کیا ہے۔ میری تحقیق نے مجھ پر واضح کیا ہے
یہ انیسویں صدی عیسوی کے سنہ ۱۸۲۵-۳۰ء سالوں میں آگرہ میں تیار ہوا اور جس قدر بھی دیگر ایسے مخطوطے
سب اس کے بعد کے ہیں۔ مگر زیادہ حیران کن امر یہ ہے کہ یہ مخطوطہ محققین کے لیے بہت
گمراہیوں کا باعث ہوا اور اس کی وجہ سے زیادہ تر اصلی مسودات سے غفلت رہی۔ یہ
قدر زیادہ تعداد میں ملتے ہیں کہ صاحبِ بصیرت کے لیے ایک معمہ سا بن جاتا ہے کہ کونسا مقدم
وخر ہے اور کونسا اصح ہے اور اس کا کونسا حصہ قابلِ اعتبار ہے۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ
کا مصنف کون ہے۔

اول تو کاغذ جو لکھنے والوں نے استعمال کیا وہ خالص انگریزی ساخت کا ہے۔ پھر جو عمارات
پیمائشیں درج ہیں انگریزی گز، فٹوں، انچوں میں ہیں اور بعض کاریگر جو غیر مسلم ہیں ان کو کابل
خارا، سمرقند، روم، بلخ کا باشندہ ظاہر کیا ہے۔ غرضیکہ یہ امور ہیں جو فوراً اس کے متعلق شک
ا کر دیتے ہیں۔

سب سے اوّل میں برٹش میوزیم[۱] کے مخطوطہ سے شروع کرتا ہوں جس کا مصنف مانک چند

---

[۱] فہرست فارسی مخطوطات - 2030 یہ برٹش میوزیم لنڈن

بیان کیا جاتا ہے۔ اس کے حصہ متعلقہ کاریگراں و معمارانِ تاج محل کو کرنل اینڈرسن نے ۱۸۷۳ء میں ترجمہ کر دیا ہے"۔ اور لطف یہ کہ اول نام علیسٰی کو "ایک عیسائی" ترجمہ کر دیا ہے۔ بجائے اس کے کہ اس کو عیسٰی بطور اسم معرفہ ہی رہنے دیا جاتا۔ یعنے اس نام کے متعلق مشکلات کی ابتدا ہو جاتی ہے۔ مگر اس مخطوطہ کے متعلق مسٹر ریو فہرست نگار مخطوطاتِ فارسی برٹش میوزیم کے الفاظ ذیل مزید دلچسپی سے خالی نہیں ہیں:

"یہ مسودہ مسٹر جیمس سٹیفن لشنگٹن نے بذریعہ اشتہار طلب کیا تھا۔ اور اس کا روئے سخن گورنمنٹ کالج آگرہ کے طلبا سے تھا۔ اور مسٹر مانک چند ان میں سے ایک طالب علم تھا۔ مسٹر لشنگٹن آگرہ میں ۱۸۲۵ء میں بطور کلکٹر تعینات تھا ..... (۲)"

میرے اپنے ذاتی کتب خانہ میں تاج کے متعلق ایسے ہی چار مخطوطات ہیں۔ ایک ان میں سے خوش قسمتی سے مصور بھی ہے۔ یعنی تاج محل۔ موتی مسجد۔ دیوان خاص آگرہ کے نقشے دیے ہیں۔ غالباً عتماد الدولہ کا نقشہ یا تو گم ہے، یا بنایا ہی نہیں گیا۔ اور اس کے آخری الفاظ یہ ہیں:

"بدستخط خام فقیر حقیر احقر العباد و اصغر الافراد ضعیف البنیان بندہ مرزا مغل بیگ ولد مرزا عباد اللہ بیگ ساکن اکبر آباد خاص تاج گنج کٹڑہ ابریشم د واقعہ تاریخ یازدہم ماہ ربیع الاول و سیوم ماہ جولائی روز جمعہ ۱۲۸۰ھ ہجری و ۱۸۶۳ء عیسوی صورت اختتام پذیرفت (۳)"

یہ مخطوطہ مجھے میرے فاضل دوست مولانا محمد عمر یافعی صاحب حیدر آبادی نے مرحمت کیا

---

(۱) کلکتہ ریویو ۱۸۷۳ء ص ۳۰۳-۲۳۳

اسی زمانہ میں ایک اور کتاب متعلقہ عمارات آگرہ "تفریح العمارات" کے نام سے تیار ہوئی جس کا مصنف لالہ سیل چند ہے۔ یہ بھی انہی مسٹر جیمس سٹیفن لشنگٹن کی پیداوار ہے۔ جیسا کہ ابتدائی مقدمہ کتاب میں بذیل "سبب تالیف ایں کتاب" لکھا گیا ہے۔ (از مخطوطہ برٹش میوزیم)۔

جرمنی میوزیم کے ایک مخطوطہ مرأت جہاں نما ع ۱۹۹۸ ھ کا اختتام یوں ہے: "تمت تمام شد ہذا الکتاب مرأت جہاں نما بتاریخ دہم شہر رجب المرجب ۱۲۲۰ھ ہجری معلی برائے خاطر عاطر کرم فرمائے غریباں دلجائے بیکساں مرزا مغل بیگ صاحب ساکن مستقر الخلافہ اکبر آباد کہاری بازار دام اقبالہ و حشمتہ۔ کاتب الحروف فقیر حقیر سید قیام الدین متوطن قاضی بارہ تحریر یافت۔" غرضیکہ یہی مرزا مغل بیگ ہے۔

تھا۔ جس کے لیے میں ان کا ممنون ہوں۔ مگر ایک ویسا ہی مخطوطہ کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد دکن[1] میں موجود ہے۔ جس کے اخیری الفاظ سے ظاہر ہے کہ یہ قریب آٹھ سال بعد کا ہے:

"ہفتم ماہ دسمبر روز پنجشنبہ ۱۸۶۶ء عیسوی۔ بقلم حقیر بہار علی ساکن تاج گنج کٹرہ پھیلیل۔"

مگر یہ نسخہ ہر اعتبار سے میرے نسخہ سے ادنیٰ ہے۔ میرا ایک اور نسخہ جو غالباً ٹونک کے کتب خانہ کے مخطوطہ کی نقل ہے۔ کیونکہ مجھے یہ قبلہ پروفیسر شیرانی صاحب نے مرحمت کیا اور وہ ٹونک سے لائے تھے۔ ایک ایسا مخطوطہ جس کا تعلق ٹونک سے ہے مسٹر ریو نے فہرست مخطوطات برٹش میوزیم میں حروف الہند[2] کے تحت میں بیان کیا ہے۔ اس کے اخیری اردو الفاظ یہ ہیں:

"...... اور لکھا روپیہ کا اسباب در عملداری جاٹ سورجمل بھرتپور والہ راجہ فرش قالین اور پردہ شامیانہ ہائی زریں اور جھاڑ فنوس روشنی اور زنجیر ہائی طلائی اور فانوس وغیرہ سب اسباب راجہ موصوف لے گئے۔"

تاریخ میں یہ تو ضرور ملتا ہے کہ بھرت پور کے جاٹوں نے بسرداری سورج مل ۱۷۶۰ء میں کافی لوٹ مار کی اور اعلیٰ عمارات کو بھی خراب کیا۔

ان مخطوطات کی مختصر تفصیل یہ ہے:

"احوال ممتاز محل۔ احوال سکندرہ۔ موتی مسجد۔ قلعہ اکبرآباد۔ فتح پور سیکری۔ اسم کاریگراں و زماں۔ نام سنگہای۔ تعداد مشاہرہ کاریگران روضہ۔ توپ ہائے قلعہ۔ مصارف عمارات محلات روضہ ممتاز محل۔ کتبات تاج محل۔ وفات شاہجہان۔ پیمائش تاج محل وغیرہ وغیرہ۔"

چنانچہ اس تفصیل سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یہ مخطوطے محض بطور گائڈ برائے زائرین آگرہ تیار کیے گئے تھے۔ بعد میں وہاں کے مجاوروں وغیرہ نے ان کو ایک ذریعہ تجارت بنالیا اور لکھوا فروخت کرتے رہے۔ اور اس طرح سے یہ مخطوطے تمام جگہ پھیل گئے۔ بعض نے مخطوطہ کو پن[3] ہیگن

---

(۱) فہرست کتب خانہ آصفیہ حیدرآباد دکن ص ۲۱۹ عدد ۶۵۶ (تاریخ) (۲) فہرست مخطوطات فارسی برٹش میوزیم ص 1035 6 تصنیف حسن زماں داروغہ روضہ تاج بی بی ہے اور ۱۸۶۳ء کا لکھا ہوا ہے۔ (۳) فہرست مخطوطات COPEN HAGEN

CODICES PERSIA TURCICI ETC PUB 1857 - 75.

کا بھی تذکرہ کیا ہے مگر میں نے اسے جب دیکھا تو یہ بھی ایسے نسخوں میں سے ایک ہے۔ جو آگرہ کالج میں تیار ہوئے تھے۔ اور اس کی تفصیل اور برٹش میوزیم کے نسخہ کی تفصیل میں کوئی فرق نہیں ہے۔ مگر رام پور سٹیٹ لائبریری کے مخطوطہ کے اخیری الفاظ سے اس امر کی وضاحت ہوتی ہے کہ واقعی اس میں مجاوروں کا بھی ہاتھ رہا ہے":

"تمت تمام شد من تصنیف سید حسن زماں داروغہ روضہ منورہ و نور افشاں بقلم بندہ حقیر بہار علی ساکن تاج گنج۔ کٹرہ پھولیل"

اور اس نسخہ کا کاتب بہار علی وہی ہے جس نے نسخہ کتب خانہ آصفیہ متذکرہ بالا لکھا ہے۔

ایک اور اہم امر یہاں واضح کر دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ آگرہ میں ایک خاندان عیسٰی معمار بیان کیا جاتا ہے۔ اور کہا جاتا ہے کہ اس نے تاج تعمیر کیا یا اس کا نقشہ تیار کیا۔ مگر افسوس ہے کہ اس بیان کی کوئی تصدیق کہیں نہیں ملتی۔ اگر ان لوگوں کے پاس کوئی کاغذات اس کے ثبوت میں ہیں تو ان کو اب تک معرض طباعت میں یا علم میں آنا چاہیے تھا۔ تاکہ اس سے بہت سی غلط فہمیاں دور ہو جاتیں۔ مگر جہاں تک میرا علم ہے کوئی نہیں ہے۔

ان مخطوطات میں ایک حصہ تاج کی پیمائشوں اور مصارف کا ہے جو قدرے توجہ کا محتاج ہے کیونکہ ان کو اصل عمارت کی موجودگی میں دیکھا جا سکتا ہے۔ ویسے بعض میں قدیم شاہجہانی پیمانے بھی ذرع، بسوہ، تسو وغیرہ کی صورت میں ملتے ہیں۔ جن سے معلوم ہوتا ہے کہ ممکن ہے عمارت کے تیار ہونے پر ایک یادداشت ضرور تیار کر لی گئی تھی تاکہ سرکاری دفاتر میں محفوظ رہے اور اسی طرح مصارف کو مقامی دفتر سے نقل کر لیا ہو۔ چنانچہ میرے اسی خیال نے جب مزید تحقیق کی طرف قدم بڑھایا تو خوش قسمتی سے مجھے پیرس کے کتب خانہ ملیہ میں ایک مخطوطہ ملا(۱) جس کی تاریخ کتابت ۱۱۸۰ھ درج ہے۔ اس میں بھی دو اہم امور پیمائش روضہ اور مصارف اور ایک مختصر فہرست پتھروں کی ملتی ہے۔ جو اس عمارت پر لگائے گئے۔ اس کی ابتدائی عبارت یہ ہے:

"بسم اللہ الخ۔ یادداشت حقیقت چہرہ عمارت روضہ مقدسہ مطہرہ حضرت ممتاز الزمانی

---

BIBLIOTHEQUE NATIONAL, PARIS, SUPPL:- PERSAM. 2.95 (1)

نواب تاج محل مہد علیا ارجمند بانو بیگم شروع تیاری در ۱۰۴۲ھ و در ۱۰۵۷ھ اتمام یافت باہتمام اگاہ خاں محلی[۱] . . . . . . "

اس مخطوطہ کے متعلق بآسانی کہا جاسکتا ہے کہ یہ سب سے قدیم اور اصح ہے۔ اور اس میں دیگر خرافات نہیں۔ اور اس میں تاریخ ابتدا اور اختتام عمارت روضہ دونوں وہی ہیں۔ اور اخیر کی تاریخ ۱۰۵۷ھ دروازہ تاج محل کے اندر کے چہرہ کے کتبہ کے اخیر میں یوں درج ہے:

"تمت بعونہ تعالیٰ ۱۰۵۷ھ"

جہاں کہیں کسی حصہ پیمائش کو بطور نیا باب شروع کیا ہے۔ وہاں الفاظ "حقیقت چہرۂ عمارت روضہ مقدسہ" سے ابتدا کی ہے۔

میرا اپنا ذاتی خیال ہے کہ اب بھی یہ مخطوطہ اگر کسی پرانی وضع کے معمار کو دیدیا جائے جو اصول عمارت اور شاہجہانی پیمانہ ذرع، بسوہ، تسو وغیرہ کو خوب جانتا ہو تو آسانی سے ایک ایسا ہی تاج محل بغیر موجودہ کو دیکھے تیار کر سکتا ہے۔ یعنی یہ اس قدر مکمل ہے۔ اور اسی لیے میں اس کو اہم سمجھ کر میں نے اسے علٰحدہ شائع کر دیا ہے۔ تاکہ آئندہ علمی حضرات بہت سی غلط فہمیوں کا شکار ہونے سے بچ جائیں۔ حصہ مصارف کے متعلق عرض ہے کہ تاریخ ۱۱۰۸ھ جو اس مخطوطہ کی ہے وہ ورق ۴۳ تک ہے۔ اور آگے ورق ۴۶ - ۴۸ مصارف کا حصہ بغیر تاریخ ہے جو نامکمل معلوم ہوتا ہے اور یا تو کسی نے بعد میں لگا دیا ہے یا اسی زمانہ کا ہے تاہم رسم الخط میں فرق ضرور ہے۔ اور اس سے قبل صرف چند پتھروں کے نام درج ہیں۔ اگرچہ من حیث المجموع بادشاہ نامہ اور عمل صالح میں خرچ عمارت تاج کو دیدیا گیا ہے۔ مگر یہاں فرداً فرداً حصہ عمارت کے خرچ کو درج کیا ہے جو معلوم ہوتا ہے کہ کسی دفتری یادداشت سے نقل ضرور ہے۔ میرے لیے مزید خوش قسمتی کا باعث یہ بھی ہے کہ ایک اور ایسا ہی مخطوطہ مجھے برلن کے کتب خانہ[۲] سے ملا جس کے فوٹو مجھے میرے معزز دوست ڈاکٹر کاکونل نے ارسال کروا دیئے[۲] جس کے لیے میں ان کا ممنون ہوں۔ اور مخطوطہ پیرس اور برلن میں فرق محض اسی قدر ہے کہ برلن کے نسخہ میں حصہ مصارف کو اول درج کیا ہے اور حصہ پیمائش کو بعد میں اور جہاں کہیں کچھ فرق

---

(۱) اگاہ خاں محلی عہد شاہ جہاں کے اُمرا سے تھا اور ایسے انتظامی امور پر متعین تھا (عمل صالح ص ۴۲۳/۲ و ص ۱۲۸/۳)

(۲) BERLIN PREUFSISCHE STAASBIBOTHEK. EAT. ACC 353

ہے۔ میں نے پیرس کے نسخہ سے مقابلہ کرلیا ہے اور وہی اول ہے۔ چنانچہ مصارف کے حصہ کی ابتدا "یادداشت عمارت مکانات روضہ مقدسہ متبرکہ ابتدائی ۵ جلوس ہمایونی کہ بمہر رودرداس[1] مشرف حضور . . . . . ."

ایک اور مختصر سی اطلاع تاج محل کے معماروں وغیرہ سے متعلق ہمیں بانکی پور خدابخش کے کتب خانہ سے ملتی ہے جو دیوان آفریدی[2] مصنفہ قاسم علی خاں آفریدی ۱۲۴۱ھ (۱۸۲۵ء) میں درج ہے۔ یہ دیوان دراصل نواب امیر خاں بانی ریاست ٹونک کے جنگی کارناموں کا بہت اہم مرقع ہے۔ میں نے اسے خود دیکھا ہے۔ اس میں محض آٹھ کاریگروں کے اسماء اور پتھروں کے اسماء وغیرہ ہیں۔ اور ان میں استاد عیسیٰ معمار بھی ملتا ہے معلوم ایسا ہوتا ہے کہ جب مصنف نواب میر خاں اور اس کی فوجوں کے ہمراہ روضہ میں سکونت گزیں ہوا تو ممکن ہے کہ اس نے بطور یادداشت کے مجاوروں سے دریافت کرنے پر یہ اطلاع درج کردی ہے۔ کیونکہ اس نے نہ تو کوئی اپنا ماخذ دیا ہے اور اس وقت یہ اطلاع مجاوروں میں عام تھی۔ ویسے تفصیل تاج کو آفریدی کی ضخیم کتاب سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ اسکا سرجادو ناتھ سرکار نے ترجمہ طبع کیا ہے۔

میں اخیر میں پھر عرض کردینا مناسب سمجھتا ہوں کہ تاج کے متعلق جس قدر بھی مخطوطات ایسے ملتے ہیں، جن کو میں نے یہاں بیان کردیا ہے بالکل بے بنیاد ہیں اور معاصر کتب کا صحیح طور پر مطالعہ کرنے کے لیے سدِّ باب ہیں۔ استاد عیسیٰ سے متعلق الگ بالتفصیل بحث کی ہے۔ مخطوطہ کتب خانہ ملیہ پیرس کو مفید سمجھتے ہوئے الگ شائع کیا گیا ہے[3]۔ جس کے عوض مجھے پیرس یونیورسٹی نے ایک خاص رقم بطور انعام بھی عطا کی تھی۔

اس میں ایک امر ضرور قابل وضاحت معلوم ہوتا ہے۔ وہ یہ ہے کہ شاہجہانی پیمائشیں اور پیمانہ آج کل کے انگریزی گز اور فرینچ سنٹی میٹر سے مقابلہ کیا جائے۔ چنانچہ الٰہی گز یا اکبری گز دو قسم کا تھا۔ ایک محض کپڑے کی پیمائش کے لیے جو ۴۶ انگل کا تھا۔ اور دیگر امور کے لیے محض (۴۱) اکتالیس انگل تھا۔ مگر اس سے قبل سکندری گز بھی ۳۲ انگل کا رائج تھا۔ شاہجہاں کے زمانہ میں الٰہی گز بیالیس انگل کا رائج تھا۔ شاہجہاں کے زمانہ میں الٰہی گز بیالیس (۴۲) انگل کا ہوگیا۔ فی انگل $\frac{۳}{۴}$ انچ انگریزی موجودہ شمار ہوتی ہے۔ غرضیکہ شاہجہانی گز المتوسط فی الحساب سے اکتیس اعشاریہ چار سو چھپن انچ (۳۱.۴۵۶ انچ)

---

(۱) رودرداس کے متعلق مجھے یہاں پیرس کی کمی کتب کی وجہ سے کچھ نہیں مل سکا۔ (۲) فہرست مخطوطات فارسی ضمیمہ جلد دوم ص ۵۰۔ ۲۲۴۷ (۳) یہ رسالہ ۱۹۲۱ء میں بطور ضمیمہ اورینٹل کالج میگزین لاہور میں شائع ہوچکا ہے۔

کا ہوتا ہے۔ یہ اطلاع ذاتی مشاہدہ عمارت و پیمائش مندرجہ مخطوطہ و عملِ صالح و خزانۃ العلم و معلوماتِ عامہ کتب پر مبنی ہے۔

برٹش میوزیم میں دو اور مخطوطے متعلقہ تاج ہیں۔ اوّل Stowe Or 17 A جس میں تاج کے بعض مفید نقشے اور نمونے نقاشی وغیرہ ہیں۔ اور دوسرا Stowe Or 17 B جس میں محض تاج کے کتبات کی مکمل تفصیل ہے۔ ویسے ایک مختصر سا عجائب خانہ دروازہ تاج محل میں بھی ہے جس میں کوئی مفید مسودہ نہیں ہے۔ محض چند فرامین ہیں جو تاج کے حفاظ کے نام پر ہیں اور کچھ قدیم تصاویر ہیں۔ البتہ ایک بہت بڑا نقشہ تاج مع خاکہ سطح و چہرہ جو غالباً کپڑے پر ہے۔ اور یہ نقشہ واقعی بہت محنت سے تیار کیا گیا ہے۔ اس مخطوطہ پیرس کا ذیل میں اصل ابتدائی حصہ بطور نمونہ درج کیا جاتا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

یادداشت

حقیقت چہرہ عمارت روضہ مقدسہ مطہرہ حضرت ممتاز الزمانی نواب تاج محل مہد علیا ارجمند بانو بیگم شروع تیاری در ۱۰۴۱ھ و در ۱۰۵۷ھ اتمام یافت بہ اہتمام اگاہ خاں محلی۔

طول از دیوار کنارہ دریا تا حد دیوار کترہ کل عمارت

[illegible] درعہ ۱۰ بسوہ

راہ روبعہ برآمد غلطان از لب

درعہ ۱۵ بسوہ

باغ

[illegible] درعہ

عرض ایوان در ایوان کہ بر دو جانب مجلس خانہ بر دروازہ تعمیر یافتہ

| ایوان در ایوان | اشار |
|---|---|
| ۹ درعہ ۱۱ بسوہ | درعہ [illegible] بسوہ |

و از دیوار شمالی تا کرسی سنگ سرخ کہ [illegible] درعہ

ارتفاع از روی جناں دارد [illegible] درعہ

چبوترہ پیش ایوان بعلی دو جانب دروازہ

[illegible] درعہ

عرض حجرہ جانب جنوب رویہ بابت جلوخانہ

| عرض حجرہ | اشارہ |
|---|---|
| [illegible] درعہ | درعہ |

---

آثار عقب ایوان

درعہ ۳ بسوہ

---

| صحن جلوخانہ | عرض حجرہ قریبہ جانب شمال پیوستہ ذروہ کترہ | |
|---|---|---|
| | آثار | عرض |
| مالعہ درعہ | درعہ | للعہ درعہ |

---

عرض از عقب آثار مسجد تا حد آثار مہمان خانہ کہ قریبہ مسجد است

مالعہ درعہ

| مسجد معہ آثار سوای بر آمد تاج محل | کرسی ہفت درعی کہ از سنگ مرمر است از بالای آں عمارت |
|---|---|
| لعہ درعہ ۴ بسوہ | روضہ منورہ ماست شدہ ماعہ درعہ ۱۰ بسوہ |

اسی طرح یہ تمام رسالہ ۳۴ اوراق پر ختم ہوتا ہے جس کا ترقیمہ یہ ہے:

"بتاریخ دوم ماہ ربیع الاوّل سنہ یک ہزار و یک صد ہشتاد و ہشت ہجری

قدسی"

مگر اس کے بعد پانچ اور اوراق ہیں جو دراصل ضمیمہ تصور کرنا چاہیے۔ ان میں سامان، اقسام سنگ ہا و دیگر عمارتی سامان کی مقدار و تعداد درج ہے۔ اس کے ابتدائی حصہ میں ایک جگہ یہ بھی ملتا ہے:

"خرچ عمارت محلات احصہ منورہ مہر کہ منورہ ابتدائی سکہ جلوس ہمایوں کہ بہرادہ ورداس مشرف حضور ریولا بعمل حالی مرتیب شدہ ...."

اس کا مطلب یہ ہوا کہ محاسب اس وقت کوئی شخص نامی "اوورداس" تھا۔ غرضکہ اگر ذرا توجہ سے کام لیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہ مخطوطہ بہت اہم ہے۔

Raisuddin

# استاد عیسٰی

کرنل سلیمان کے قیاس کے بعد مقامی لوگوں نے فرانسیسی آسٹن ڈی بورڈو کو استاد عیسٰو بھی کہا
ہے۔ ایک گروہ نقادان نے واقعی باور کرنا شروع کر دیا کہ ایک استاد عیسٰی تھا جس نے تاج کا نقشہ
ار کیا اور وہ یقینی طور پر عیسائی تھا۔ جسے مقامی مؤرخین نے عیسٰی لکھا ہے۔ یہ ایک بالکل بے بنیاد نظریہ
ہے۔ میرے نزدیک اس کا اصل باعث اس مخطوطہ کا انگریزی ترجمہ ہے جسے کرنل اینڈرسن نے کیا(۱)۔
ـف کی بات یہ ہے کہ اس نے مخطوطہ کا ترجمہ کرتے ہوئے سب سے اول نام جو عیسٰی تھا اس کو
ـٹین کر دیا۔ حالانکہ دوسرے ناموں کو ویسے ہی "اسمائے اعلام" کے طور پر رہنے دیا۔ یہی استاد عیسٰی میری
ـرسے مختلف مخطوطوں میں باشندہ قندھار، چین، روم، اکبر آباد آگرہ، ترکی، ایران، ترکستان
ـیرہ وغیرہ گزرا۔ اسی طرح ایک اور انگریزی ترجمہ کسی فارسی مخطوطہ کا بعنوان "گائڈ ٹو دی تاج آگرہ"
ـغالباً ان مخطوطوں میں سے تھا جو آگرہ کالج میں تیار ہوئے۔ یہ وکٹوریہ پریس لاہور میں باہتمام عزیز الدین
ـبار ۶۹-۱۸۶۵ء میں طبع ہوئی۔ اس میں لکھا ہے کہ شاہجہاں نے بہت سے ماہرین فن سے روضے
ـنقشے بطور آزمائش برائے انتخاب طلب کیے۔ اور ان کو اس کے روبرو پیش کیا گیا جن میں سے بہت
ـر کے بعد بادشاہ نے اس نقشہ کو انتخاب کیا جسے عیسٰی محمد آفندی نے تیار کیا تھا۔ جو ایک مشہور ماہر
ـکار تھا جسے سلطان روم ترکی نے ارسال کیا تھا۔ اسے ایک ہزار روپیہ ماہوار تنخواہ پر ملازم رکھا گیا۔
ـنہ کے گنبد کا سنہری کلس ایک طوفانی آندھی سے قبل از تکمیل ٹوٹ گیا اور محمد شریف ولد عیسٰی محمد آفندی
اس کی مرمت کو اپنے ذمہ لیا جس کے بدلے اسے پانچ سو روپیہ ماہوار ملا۔

---

ـرسالہ کلکتہ ۱۸۴۳ء کلکتہ ریویو۔ ج ۵۷ ص ۲۳۳ - ۳۷

یہ امر واقع ہے کہ اس وقت تک کوئی تاریخی مسودہ یا کوئی شہادت از قسم کتبات میسر نہیں آئی کہ جس سے استاد عیسیٰ ماہر تعمیر کار کا وجود ہندوستان میں نظر آئے۔ سوا اس کے کہ ہمارے پاس محض ایک بیرونی شہادت یا اطلاع ہے کہ ایک ترکی تعمیر کار بنام محمد عیسیٰ تلمیذ استاد اعظم معمار سنان تھا جسے محمد ثریا نے اپنی ضخیم تالیف سجل عثمانی میں معمار سنان کے ذکر کے تحت بیان کیا ہے کہ وہ عیسیٰ ہندوستان میں آیا جہاں اس نے اپنے کمالِ فن کی وجہ سے شہرت حاصل کی۔ اس کے علاوہ ایک اور حال کی مطبوعہ ترکی کتاب صنعی ترکی میں ملتا ہے کہ بابر بادشاہ ہندوستان میں دو بڑے ماہر تعمیر کار عیسیٰ و یوسف اپنے ہمراہ لایا تھا۔ اگرچہ ان کا ذکر توزک بابری میں نہیں ملتا۔ اگر ایک لمحہ بھر کے لیے ہم یہ باور کرلیں کہ عیسیٰ معمار یہاں آیا تب یہ بھی باور کرنا پڑے گا کہ یہ عیسیٰ تلمیذ سنان قریب ایک صدی قبل تعمیر تاج محل آگرہ یعنی اس عیسیٰ سے قبل تھا جسے قیاساً ایک عیسائی کی حیثیت سے شاہجہاں کے عہد میں بطور معمار تاج بیان کیا جاتا ہے۔ یعنی اسے کوئی تعلق نہیں ہے۔

ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ استاد عیسیٰ کی اصلیت اور تاج کے ضمن میں اس کی ہستی کافی نزاع کا باعث ہوئی ہے۔ تاہم ایک بات ضرور ہے کہ بعض نے اس ابہام سے فائدہ اٹھا کر جرأت کرکے عیسیٰ کو ارمنی کہنا شروع کر دیا ہے۔ اور اپنے دلائل کو اس نظریہ پر منحصر رکھا ہے کہ عیسیٰ ایک عیسائی کا نام ہے چنانچہ وہ لکھتا ہے "استاد عیسیٰ اصل معمار تاج جس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ وہ ایرانی تھا، اس کی قومیت کے متعلق کچھ شک معلوم ہوتا ہے۔ یہ معلوم نہیں ہوتا ہے کہ وہ ایرانی تھا کیونکہ مذہبی ایرانی کبھی عیسیٰ نام نہیں رکھتے جس کے معنی یسوع یا عیسائی ہے۔"[1] اس کا دعویٰ کافی خلاف وجوہات کے باعث ایک لمحہ بھر کے لیے بھی تسلیم نہیں کیا جاسکتا۔ بلکہ اس کا یہ بیان اسلامی تاریخ و ثقافت سے صریح ناواقفیت کی غمازی کرتا ہے اور اس کے طفلانہ اعتراض پر مبنی آتی ہے۔ یہ واضح رہے کہ مسلمان مساویانہ حیثیت سے تمام انبیاء عہد نامہ قدیم و جدید کی عزت کرتے ہیں اور اپنے بچوں کے اسماء ان انبیاء کے نام پر عیسیٰ۔ موسیٰ۔ سلیمان، داؤد۔ الیاس۔ اسحاق۔ یعقوب وغیرہ رکھتے ہیں۔ یہاں یہ کہنا کافی ہوگا کہ مسلمانوں کے ہاں صحاح ستہ یعنی حدیث کی چھ مستند کتب جو مختلف ائمہ نے اول دو صدیوں میں تدوین کی ہیں اتفاق سے

---

(۱) روزنامہ "اسٹیٹس مین"۔ کلکتہ۔ ۱۷ نومبر ۱۹۲۹ء

ان میں سے ایک جامع ترمذی کہلاتی ہے جسے ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ ترمذیؒ نے تدوین کیا ہے۔ یعنی امام ابو عیسیٰ محمد بن عیسیٰ مقام ترمذ (ایران) کے باشندہ تھے۔ اسی طرح اول صدی اسلام میں قریب قریب ایک درجن اصحاب ایسے مقتدر نظر آتے ہیں جن کے اسمار عیسے تھے۔ غرضیکہ اسلامی تاریخ میں بے شمار عظیم الشان ایسی ہستیاں ہیں جن کے اسمار عیسیٰ تھے۔ اور آج اسلامی تاریخ کا درخشاں پہلوان پر ناز کرتا ہے۔ بعض نے اس دعویٰ کے جواب میں کافی حصہ لیا اور اس کی تردید بھی کی مگر بعض نے عیسیٰ محض معمار تاج کی حیثیت سے بیان کرتے ہوئے یہاں تک مبالغہ کیا ہے کہ عیسیٰ کا نام شاہجہاں کے عہد کی معاصر کتب میں ملتا ہے جو واقعی بے بنیاد ہے

متذکرہ بالا مخطوطہ کے مترجم نے ارادتاً یا سہواً اسم معرفہ عیسیٰ کو عیسائی (کرسٹین) کر کے یہ کہنے پر مجبور کر دیا ہے کہ یہ ایک بیّن واقعیت کا انحراف ضرور ہے۔ اگر آگرہ کالج کے مسودہ نگاروں نے واقعی یہ لفظ عیسی یا نام عیسیٰ اس ارادہ سے اختیار کیا ہے کہ یہ غلط فہمی پیدا کرے تو یہ ایک اور بھی واضح ثبوت ہے کہ یہ مخطوطہ بالکل بے بنیاد چیز ہے۔ اس لیے اخیر میں ان تمام واقعات سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ عیسیٰ واقعی ایک افسانہ ہے اور اسے جہاں تک تاج کی تعمیر کا تعلق ہے کوئی واسطہ نہیں ہے۔

---

# معماران عہدِ مغلیہ

## استاد احمد و حامد

جہاں تک ممکن تھا تمام کاریگروں کے اسمار جمع کرنے کی کوشش کی گئی ہے خاص کر جن کے اسمار فنِ تعمیر سے وابستہ ہیں اور ان کو مختلف مآخذ سے جمع کیا گیا ہے۔ تاہم افسوس کے ساتھ کہنا پڑے گا کہ کوئی ایسا قدیم مسودہ ہماری رہنمائی نہیں کرتا جس سے ان لوگوں کے حالات و سوانح کچھ بھی دستیاب ہو سکیں۔

۱۰۴۸ھ میں شاہجہاں آباد کی عمارت کی داغ بیل ڈالی گئی۔ ہم عصر مؤرخین اس کی عمارت کے ذکر میں احمد و حامد دو معماروں کے نام اپنے مصنفات میں ذکر کرتے ہیں جن کی زیرِ نگرانی عمارات دہلی تعمیر ہوئیں جیساکہ عبارت ذیل سے عیاں ہے:

از عمل صالح: "بعد از پنج ساعت از شب جمعہ بیست و نہم ذی حجہ مطابق نہم اردی بہشت سال دوازدہم از جلوس اقدس مطابق ۱۰۴۸ھ در زمان محمود داں مسعود استاد احمد و حامد سر آمد[1] معماران نادرہ کار بسرکاری غیرت خاں صوبہ دار آنجا و صاحب اہتمام ایں کار مطابق طرحی تازہ نقشے بدیع کہ ہیچ وجہ نظیر آں در شش جہت دنیا بنظر نظارگیاں در نیامدہ بود ..... الخ"

"از بادشاہ نامہ محمد وارث: بحکم اشرف بعد از پنج ساعت از شب جمعہ بیست و نہم ذی حجہ مطابق نہم اردی بہشت سال دوازدہم از جلوس اقدس موافق سنہ ہزار و چہل و ہشت ہجری کہ مختار دانشوران انجم و افلاک بود۔ استاد احمد و استاد حامد کہ معماران ماہر بودند و کار عمارت

---

(۱) مطبوعہ نسخہ عمل صالح ص ۲۸ میں محض استاد احمد کا نام چھپا ہے جو سہو ہے تمام قلمی نسخوں میں دونوں نام احمد و حامد ملتے ہیں مخطوطہ برٹش میوزیم Add. 2622 ورق ۱۳۵

سرآمد بسرکار غیرت خاں برادر زادہ عبداللہ خاں فیروز جنگ کہ نظم صوبہ دہلی داہتمام تاسیس عمارات مذکورہ باو مفوض فرمود مطابق طرحی کہ در پیش گاہ خلافت مقرر گشتہ بود رنگ ریختند...الخ۔"[1]

غرضیکہ ان دونوں اقتباسات سے یہ ضرور واضح ہوتا ہے کہ ان عمارات کا اہتمام غیرت خاں صوبہ دار دہلی کے ہاتھ میں تھا اور تعمیر کا کام احمد و حامد دو معماروں کے سپرد تھا جو کام میں ماہر تھے اور بادشاہ سلامت اس کا نقشہ مجوزہ منظور فرما چکے تھے۔ ان دونوں معماروں کے اسماء سے متعلق عرض ہے کہ جہاں تک معاصر کتب کا تعلق ہے اور ان کے کام کی نسبت ذکر ملتا ہے وہ محض یہی متذکرہ بالا عبارت ہے اور تاج کے ضمن میں کچھ نہیں ملتا اگرچہ یہ عمارات قریب آٹھ سال بعد تاج محل دہلی میں شاہجہاں آباد کے نام سے شروع ہوئیں۔ اسی طرح ان دونوں معماروں کے نام کے علاوہ دیگر چند اسماء ماہر تعمیر کاروں کے کتبہ ذیل شادی آباد مانڈو مالوہ میں بڑی مسجد کے عقب میں ہوشنگ شاہ کے مقبرہ میں دروازہ کے پہلو بخط خفی تانبے کی لوح پر دیکھا:

"بتاریخ نہم ربیع الثانی سنہ ہزار و ہفتاد ہجری فقیر حقیر لطف اللہ مہندس ابن استاد احمد معمار شاہجہانی و خواجہ جادورائے و استاد سیورام داستاد حامد بجہت زیارت آمدہ بود و دو کلمہ یادگار نوشت۔"[2]

اگر فنی اعتبار سے دیکھیں تو اسی کتبہ مانڈو سے بہت سے امور پر روشنی پڑتی ہے۔ اول یہ کہ استاد ان دیگر عمارات و آثار کو دیکھنے کی غرض سے سفر کیا کرتے تھے۔ دوم کتبہ کے الفاظ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کاتب لطف اللہ مہندس خود ہے۔ سوم یہ کہ احمد معمار خود تو وہاں نہیں مگر اس کا لڑکا لطف اللہ وہاں گیا ہے اور احمد معمار کے ساتھ لفظ شاہجہانی ایزاد کیا جاتا ہے۔ جس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ اس کو شرف ملازمت شاہی حاصل تھا۔ خاص کر مانڈو میں یہ کتبہ مغل عمارات کے ضمن میں کافی اہمیت رکھتا ہے جبکہ وہاں محض ایک عمارت دروازۂ عالمگیر کے نام پر ہے جو مغل تعمیر کا بہترین نمونہ ہے۔ تزک جہانگیر میں ایک جگہ ملتا ہے کہ جہانگیر نے ایک مرتبہ میر عبدالکریم کو مانڈو کی شکست و ریخت کو درست کرنے کے لیے ارسال کیا مگر کوئی خاص عمارت کا ذکر نہیں ملتا جس سے طرز مغل کے قیام کا اندازہ ہو سکے۔ غرضیکہ اورنگزیب

---

(۱) از قلمی نسخہ باڈلین لائبریری، اوکسفورڈ Cop. Grd. 3 بادشاہ نامہ محمد وارث

(۲) اپی گرافیا انڈو مسلیکا ۱۹۰۹-۱۹۱۰ء ص ۳۰

عالمگیر کے وہاں دروازہ اور فصیل شہر بنوانے اور دروازہ پر کتبہ ذیل اس کی شہادت ہے

در زمانِ شاہ عالمگیر خاقانِ جہاں — از سر نو گشت برپا این در گردوں فشاں

در ہزار و ہفتاد و نہ آغاز و ہم انجام یافت — ز اہتمام خان عالی شاں محمد بیگ خاں

در جلوس این شہنشاہ جہاں اورنگ زیب — بود سال یازدہ از روی تحریر بیاں (۱)

میرا خیال ہے کہ متذکرہ معماراں جن کے اسمائے گرامی کتبہ مقبرہ ہوشنگ شاہ میں ثبت ہیں اورنگزیب کے عہد میں شکست و ریخت مانڈو کو ٹھیک کرنے کے لیے آئے تھے اور انہوں نے دروازۂ عالمگیر کو بھی از سرِ نو تعمیر کیا جو کسی طرح بھی فتح پور سیکری کے دروازہ مسجد سے بلندی یا خوبصورتی میں کم نہیں۔ اور یہ اورنگ زیب کے عہد کے دوسرے سال حکومت میں آئے۔ بعض کا خیال ہے کہ احمد و حامد دونوں بھائی تھے۔ اور اب تک دہلی میں ایک کوچہ اُستاد حامدؔ کے نام سے دریبہ کلاں اور جامع مسجد کے درمیان موجود ہے۔ ان کی اولاد وہیں سکونت پذیر ہے لاہور والے کہلاتے ہیں اور آج کل سادہ کاری کا کام کرتے ہیں۔ ممکن ہے یہ درست ہو لیکن نہ ان کتب تاریخ سے جن میں ان دونوں کا ذکر ہے نہ کتبہ متذکرۂ بالا سے جن میں دونوں کا نام ہے اور نہ لطف اللہ مہندس نے کہیں اپنی دیگر تحریر میں اس امر کی وضاحت کی ہے۔ حالانکہ وہ واقعات کی توضیح میں خاصہ مستعد نظر آتا ہے۔ مزید برآں افسوس کا مقام ہے کہ کہیں حامد کا ذکر کسی اور عمارت کے ضمن میں بھی نہیں ملتا۔ حالانکہ وہ ۱۰۷۹ھ میں مانڈو تک جاتا ہے۔

احمد کے لڑکے لطف اللہ نے اپنے خاندان کا ذکر اپنے دیوان میں ایک طویل مثنوی میں کیا ہے اور اپنے باپ احمد کو باضافہ لفظ شاہجہانی یوں یاد کرتا ہے:

نادر العصر استاد احمد معمار لاہوری شاہجہانی

اس کے بعد اپنے والد کے متعلق کہتا ہے کہ وہ ریاضیات فلکی کی سب سے بڑی کتاب مجسطی کا ماہر تھا اور خواجہ نصیر الدین طوسی کی تحریر اقلیدس کا عالم تھا۔ اس کے تین بیٹے عطاء اللہ، لطف اللہ مہندس اور نور اللہ تھے۔ یعنی تینوں صاحب فن تھے۔ (۲)

شاہ جہان داور گیتی ستاں — روشنی دودۂ صاحب قراں

---

(۱) ایضاً ص ۲۰ (۲) روئیداد ادارۂ معارف اسلامیہ لاہور ۱۹۳۳ء مضمون مولانا سید سلیمان ندوی "لاہور کا ایک معمار خاندان"

عرشِ بریں قبہ خرگاہ اوست — رشک فلک سدہ درگاہ اوست

احمد معمار کہ در فنِ خویش — صد قدم از اہل ہنر بود پیش

واقف تحریر و مقالات آں — آگہ اشکال و حوالات آں

حال کواکب شدہ معلوم او — سرّ مجسطی شدہ مفہومِ او

از طرفِ داور گیتی جناب — نادر عصر آمدہ اورا خطاب

بود عمارت گر آں بادشاہ — داشت دراں حضرت فرخندہ را

آگرہ چو شد مضرب رایات شاہ — بس کہ بدو بود عنایات شاہ

کرد بحکم شاہ کشور کشا — روضۂ ممتاز محل را بنا

باز بحکم شہ انجم سپاہ — شاہ جہاں داور گیتی پناہ

قلعہ دہلی کہ ندارد نظیر — کرد بنا احمد روشن ضمیر

ایں دو عمارت کہ بیاں کردہ ایم — در صفتش خامہ رواں کردہ ایم

یک ہزار از گنج ہنرہائے اوست — یک گہر از کان گہرہائے اوست

چوں بنمودہ عالم فانی مقر — کردہ سوی عالم باقی سفر

پس سہ پسر ماند ز مرد سترگ — زاں سہ عطاء اللہ رشیدی بزرگ

نادر عصر خود و مشہور شہر — عالم و علامہ و دانائے دہر

مرد ہنرپرور و استاد فن — فاضل و دانشور و فخر زمن

مخزن علم آمدہ تالیف او — گنج ہنرہاست تصانیف او

نثر وی از آب رواں پاک تر — نظم خوشش غیرت سلک گہر

منکہ سخن پرور دانش ورم — بندہ آں حبرِ سخن پرورم

منکہ ربودم ز جہاں گوی علم — از چمنش یافتہ ام بوی علم

منکہ شدہ آگہ سرّ نہاں — از دم او یافتہ ام قوت جاں

ثانی آں ہر سہ برادر منم — ہندسہ یک فن بود از صد فنم

گرچہ مہندس لقبم از شہ است — نام من دل شدہ لطف اللہ است

ثالث آں ہر سہ برادر بسال | آمدہ نوراللہ صاحب کمال
ما ہمہ معمار و عمارت گریم | ما ہمہ استاد و سخن پروریم
لیک بود قصر کلامش عجب | زاں شدہ معمار مرا او را لقب
گرچہ کم است سال وی از سال من | بیش بود حال وی از حال من
نثر وی از نظم گہر بار تر | نظم ز نثر آمدہ ہموار تر
دیدہ ز نور سخن پر ضیا | طبع ز لطف سخنش پر صفا
گنج ہنر آمدہ در مشت او | ہفت قلم راندہ سہ انگشت او
گرچہ منم بے سخن استاد فن | آں یک و ایں یک بود استاد من
گرچہ مرا ہست مہندس لقب | ہندسہ زاں ہر سہ برادر طلب

محمد شفیع نگینوی نے اپنی کتاب "مرأت واردات"(۱) میں شاہجہاں کے عہد کی عمارات۔ دولتخانہ شاہجہاں آباد۔ مسجد دہلی۔ مقبرہ ممتاز محل آگرہ۔ باغ شالامار لاہور۔ خانہ نواب آصف خاں لاہور کا ذکر کیا ہے۔ مؤخر الذکر عمارت کے متعلق ایک طویل بیان دیا ہے اور محض اس کی تعمیر کو احمد معمار کی طرف وضاحت سے منسوب کیا ہے:

"نہایت عظیم الشان عمارات آخر کار اس بادشاہ کے عہد میں اختتام کو پہنچیں جو کسی اور عہد یا زمانہ میں ماہر تعمیر کاروں نے نہیں بنائی تھیں۔ خاص کر پانچ عمارات جو مختلف شہروں میں صاحب قران ثانی شاہجہاں کے مناسب مجوزہ نقشہ سے تیار ہوئیں۔ وہ آج بھی خلد بریں کے حسن کی آئینہ دار ہیں۔ ان میں اول قلعہ معلی شاہجہاں آباد۔ دوسری مسجد جامع دہلی جو قلعہ کے بالمقابل بطور ہمسایہ بیت المعمور ہے۔ سوم روضہ ممتاز محل دختر نواب آصف خاں جو اس بادشاہ شیریں کردار کی زوجہ تھی اور اکبر آباد کے حدود میں دریا کے کنارے واقع ہے۔ چہارم شالامار باغ لاہور جس کو دولت اقبال کی بنا سمجھنا چاہئے جس نے دراصل صورت ہندوستان کو گلستاں بنا دیا ہے۔ پنجم خانہ آصف صفات لاہور شہر میں یکتائے روزگار ہے۔ چنانچہ سیاحان جہاں گرد اور مشاہدہ کرنے والوں نے ایسی شاندار عمارات کے حالات قلم بند کیے ہیں۔ لیکن سلاطین حال ہندوستان ان پانچ عالی عمارات کی وجہ سے ہفت اقلیم کے شہریاروں پر کامل افتخار رکھتے ہیں۔ خانہ نواب مذکور ایک ایسی عمارت ہے کہ معمار بصیرت اس کے جزویات سمجھنے

(۱) خطی نسخہ برٹش میوزیم، مرأت واردات، ورق ۷۵۔ MS. 6679

سے حیران ہے۔ حکایت کی جاتی ہے کہ قریب دو کروڑ روپیہ جو عرصہ کا جمع شدہ تھا اس پر خرچ ہوا ہے۔ اس تعمیر کی وسعت اور کمروں کی تعداد اس قدر ہے کہ دو بادشاہ بآسانی اپنے تمام سازوسامان سمیت اس کے اندر سما سکتے ہیں۔ یہ کہا جاتا ہے کہ جب آصف خاں اس جہاں کی چار دیواری سے کوچ کر گیا تو سلطان دارا شکوہ بلند اقبال نے بادشاہ سلامت سے اس خانہ میں اقامت کے لیے درخواست کی۔ اس نے خود اپنی طبع طراحی کے اظہار کے لیے دو نشیمن اس خانہ کے مقابل تعمیر کیے۔ مگر تعمیر کا کام ابھی نصف بھی ختم نہیں ہوا تھا جب کہ ان کی تعمیر کو بوجہ تمہید ستی اخراجات التوا میں ڈال دیا گیا۔ اور پایہ تکمیل تک نہ پہنچا سکا۔ باوجود ولیعہدی سلطنت ہندوستان اور منصب پانچ ہزاری سے سرفراز تھا حالانکہ نواب آصف خاں نے اس کے مثل بہت سی عمارات تعمیر کیں۔ جب یہ خانہ جو وسعت میں ایک دنیا اور خوبی میں مانند گلستانِ ارم ہے اپنے اختتام کو پہنچا تو اسے آصف خاں کے ملاحظہ کا شرف حاصل ہوا۔ اسے مکانات و مقامات کی سیر کرائی گئی مگر استاد احمد معمارِ خانہ آصف سے از روی ناخوشی و عتاب فرمایا۔ اے پست فطرت شاید تمہارے خیال میں میرے خزائن میں کمی آ گئی ہے تم نے بوجہ کمی ہمت اور قصور فطرت سے ایسا قصر بنایا ہے کہ اس کے اندر آدمی کے پاؤں تک نہیں سما سکتے۔ استاد احمد جو اس روز تحسین اور حصولِ انعامات کا متوقع تھا۔ ایک دم مایوس ہو گیا۔ اور عرض کی۔ بے شک جناب کے پائے عالی اس مکان میں سما نہیں سکتے جس کے مثل زیر فلک آدم کے زمانہ سے آج تک نہیں دیکھا گیا یقین کامل ہے جناب کے پائے عالی کہیں بھی سوائے کنج تاریک تنگ گور کے نہیں سمائیں گے:

درزیر خاک ای زجہاں واکشیدہ است   بارا مید عاے دل خود دراز کن

اس طرح دنیا واقعی اہل بصیرت کے لیے صورتِ حال ہے:

چشم تنگ مرد دنیا دار را   یا قناعت پر کند یا خاکِ گور

چونکہ نکتہ سنج اور صاحب انصاف تھا ہنسنے لگا۔ اور جلدی سے اس جواب باصواب کے ساتھ ہی ایک لاکھ روپیہ اور خلعت خاصہ سے اس کو عزت بخشی۔ دوسرے مکان میں متعدد مرصع شاہ نشین ہیں۔ مگر خانہ لاہور خوبصورتی اور چشم تماشائیوں کے لیے مختلف ہی سماں پیدا کرتا ہے۔ آصف خاں کے انتقال کے بعد یہ مکان سلاطین کے لیے مقرر رہا۔ اور اس کے بعد کوئی بادشاہ اس کے شکست و ریخت کی مرمت کی ہمت نہیں کر سکا۔

چشم عبرت بیں چرا در قصر شاہاں ننگرد      کو چساں از حادثات دور گردوں شد خراب

افسوس اس امر کا ہے کہ آج اس عظیم الشان محل کا لاہور میں کہیں پتہ نہیں چلتا۔ اسی طرح لاہور میں بے شمار عمارات کا بیان تاریخ میں ملتا ہے مگر آج ان کا کہیں علم نہیں۔ لاہور میں دارا شکوہ کے محلات کا تو پتہ نولکھہ کے قریب ملتا ہے اور اسی مقام کو نخاس یا چوک دارا کہتے تھے۔

احمد معمار کے متعلق ایک اور مخطوطہ میں ملتا ہے جس کا نسخہ مصنف کے پاس ہے۔ اس میں ایک خط مدار المہام نواب جعفر خاں کے نام ہے جس میں تعمیر مسجد و قلعہ حسن ابدال کا ذکر ہے۔ نواب جعفر خاں ۱۰۵۸ھ میں پنجاب کا گورنر تھا اور ۱۰۸۰ھ میں عالمگیر کا وزیر ہوا۔ اس خط سے بھی بہت سے امور پر روشنی پڑتی ہے یعنی کس طرح مصالح جمع کیا جاتا تھا۔ اور پھر کس طرح ماہرین کے فرائض کی تقسیم ہوتی تھی۔ اگرچہ اس سے خاص موضوع پر کم روشنی پڑتی ہے مگر تاہم یہ رقعہ فن تعمیر کے سلسلہ میں نہایت اہم ہے۔

"یہ امر مسلم ہے کہ محمد مومن کے لیے تحصیل حاصل ہے کہ نواب صاحب فیض مآب کے حضور میں رسائی حاصل کر کے کامیاب طریق سے معاملہ گوش گذار کرے، جس کو حسن ابدال میں بوجہ اعلیٰ کاروائی و معاملہ فہمی پاکیزہ صفات محلات، باغات و سرائے کا داروغہ مقرر کیا گیا ہے۔ جب جناب کی درگاہ سے شمشیر گڑھ کے قلعہ کی تعمیر کے احکام وصول ہوئے تو داروغہ اور معمار جو یہاں کاظم بیگ سے پیشتر پہنچ گئے تھے انہوں نے تعمیر کا مصالح جمع کرنے کی بے حد کوشش کی مگر وہ خاطر خواہ انجام نہ دے سکے۔ آخر کار کام کو تعویق میں ڈال دیا گیا۔ معمار کاہل جس نے اس کے ہمراہ کام کیا اس کی بے وقوفی کے نتائج کو جناب کے گوش گذار کر دیا ہوگا۔ آپ کی درگاہ سے تاکیدی احکام برائے تعمیر قلعہ جن کو فوراً ہر حالت میں تعمیل میں آنا چاہیے ہمیشہ عمدۃ الملک مہابت خاں نے وصول کیے ہیں۔ اس لیے تمام مصالح تعمیر وغیرہ حسن ابدال اور گرد و نواح سے لائے جاتے تھے۔ یہ کام حاجی اللہ قلی مہتمم عمارت قلعہ کے اہتمام سے انجام پذیر ہوا ہے جو معاملہ فہمی، کاروائی، وسنجیدگی کی وجہ سے عملی طور پر کام میں دلچسپی لینے میں مشہور ہے۔ یہ ذمہ داری کا کام اس سے بہتر کسی اور آدمی کو نہیں دیا جا سکتا تھا جس کی سرگرمی کو پیشتر ہی بادشاہ کے گوش گذار کر دیا گیا ہے۔ درحقیقت قابلیت معاملہ سنجی و فرائض شناسی محمد مومن جو اوپر بیان ہو چکا ہے اور استاد احمد معمار جو فن معماری و طراحی اور نقشوں کے فہم میں مہارت تام رکھتا ہے عمدۃ الملک کے پاس پہنچ گئے ہیں۔ عمدۃ الملک شاہی فرمان کی مطابقت میں دونوں کے پاس آیا اور ان کو کسی طرح مصالح کی حفاظت اور کام کی نگرانی کے لیے راضی کر لیا جو وہ علاوہ

ابقہ فرائض کی ادائیگی کے یعنے معہ فرائض داروغگی اور معماری نہایت رضامندی سے کرتے گئے۔ یہ واقعہ ہے
ان دونوں کو کام کا خوب تجربہ تھا جیسا کہ ان کے متعلق بیان کیا گیا تھا۔ وہ کئی ایسے تجربہ کاروں سے پیش پیش
ے۔ تعاون اور امداد باہمی سے جو نواب صاحب بہادر نے عملی طور پر پیش کی تھوڑے عرصہ میں قلعہ خام گرد شہر
تم ہو گیا ہے۔ اس کی تعمیر کنگروں تک پہنچ گئی ہے۔ بلکہ کئی جگہ پر کنگرے بنا دیے گئے ہیں اور قلعہ پختہ
ریب تیس ہزار اور اس سے کچھ اوپر تعمیر ہو چکا ہے۔ روز افزوں کام ترقی پر ہے بلکہ تمام عملہ کاریگران نہایت
ضامندی سے ہر کفایت شعاری کو مد نظر رکھ کر کام کو سرانجام دے رہا ہے جو بالکل واضح ہے۔ اسی طرح
ہ بہت مصروف ہیں اور اپنی تمام کوششوں کو حسن ابدال کی خدمات کے سرانجام دینے میں ہمہ تن صرف
ر رہے ہیں۔ مثلاً پرداخت باغ و منازل معلی۔ بند آب دروازہ کشمیری، سربراہی گلابخانہ و تعمیر سرائے مطابق مجوزہ
شتہ غرضیکہ اپنے فرائض کو نہایت توجہ سے فیض مآب نواب صاحب کی فیاضیوں پر انحصار کرتے ہوئے
ا کر رہے ہیں۔ اسی اثنا میں قابل مہتمم تعمیر تجویز کر رہے تھے کہ حسن ابدال کا کام دوسروں کے سپرد کر دیا
ئے کیونکہ انہوں نے اس حالت میں یہ تجویز کیا جب کہ مہتمم مصالح نے حسن ابدال میں دیکھ بھال کرنا ہے تو
ں کو اس مقام کے داروغہ سے خطاب کرنا ہوگا۔ وہ اجازت نہیں دے گا جب تک وہ احکام حاصل
ہ کے تعمیل نہ کر لے۔ فی الواقع وہاں مصالح اصل خزانہ سے دیا جاتا ہے اس لیے یقین غالب ہے کہ
م زیادہ تعویق میں پڑ جائے گا۔ چنانچہ (راقم خط) میں بحیثیت تابعدار ملازم کے آپ کے گوش گزار
نا لازمی خیال کرتا ہوں کہ محمد مومن اور استاد احمد جو ان حالات کے تحت یہاں مقرر کیے گئے ہیں شاید
پسند کریں۔ اس لیے امید ہے کہ ان فرائض کو یہاں کے کام کو سرانجام دینے کے لیے بدستور سابق محمد مومن
ر استاد احمد کے پاس ہی رہنے چاہئیں جو حسب سابق اپنے فرائض کی ادائیگی کرتے جائیں گے جو فیض مآب
گاہ اور قلعہ شمشیر گڈھ سے وابستہ ہیں۔ آگے آپ کے اختیار میں ہے۔ آپ کے جان و مال کو دعا دیتا ہوں۔

اسی طرح ملا طغرا نے ایک رقعہ اپنے خاص انداز میں ملا احمد معمار کو خطاب کیا ہے جب کہ شاہجہاں
یر سے لاہور آ رہا تھا۔ اس نے شاہانہ سواری کو شطرنج کی بساط سے مثال دی ہے اور اس کے اندر
ص کوئی تاریخی بات معلوم نہیں ہوتی۔

شاید بیادش آرد فرد سخن چو خشتم — از بہر یادگار این وصف را نوشتم

در وقتی کہ موکب خوش بساط ہمایوں را در عرصۂ کشمیر منصوبہ رجعت بلاہور رخ نمود جنبش

اسب وفیل وپیادہ از خانہا شبیہہ نقل مکان فوج شاہ شطرنج بود قدرواں صورت خانہ معنی تازہ پایہ شناس نقش کدہ الفاظ بلند آوازہ طرح پرواز قصر دانش پروری وکتابہ طراز ایوان بینش گستری بنائے بیت المعمور حجستگی اطوار فضیلت پناہی ملا احمد معمار خرابہ دل ایں بیگانہ راحت را بآب وگل آشنائی تعمیر نمود وصنم کدہ مجموعہ فقرہ ابتصرف یادگاری از غبار کمنگی برآورد۔ امید کہ یک بیت الصنم ازیں ہندوستان رقم برجاست۔ شرافت خانۂ وجود آں بانی فضل بفرش استحکام تو اند آراست۔"

انشاء ہرکرن میں ایک دستک استاد احمد کے متعلق ملتی ہے جس میں لکھا ہے کہ جب کبھی استاد احمد سرکاری کام کے لیے اکثر اوقات اس دریا کو عبور کرے تو اس کو روکا نہ جائے اور اس کو لازماً قرار دیدیا جائے۔ مگر حسن اتفاق سے ایک کتبہ ملتا ہے جس میں احمد معمار کا ذکر ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ احمد نے راولپنڈی کے قریب ایک درہ مارگلہ کی تعمیر کی تھی مگر تاریخ اختتام سے کچھ شک معلوم ہوتا ہے۔ یہ ممکن ہے کہ یہ کام احمد نے شروع کیا ہو اور اس کے بعد تک برابر جاری رہ کر کسی اور کی تحویل میں ختم ہوگیا۔ اور کتبہ کی عبارت بھی کسی قدر صاف نہیں ہے اور اکثر جگہ شکست وریخت کی وجہ سے صاف نہیں ہے۔

ہوالقادر

خان قوی پنجہ مہابت شکوہ — شیر از سرپنجۂ او ناتواں

درکتل مارگلہ آنکہ بود — باکرہ چرخ بریں تواماں

ساخت چناں شاہراہی شرف — .... چرخ .... برزماں

گفت مغل دربی تاریخ سال — ناصیہ ہوش ہندوستاں

باہتمام مرزا محمد .... داروغہ

احمد معمار جوگیداس .... شرف

ودیالداس تحویلدار در ۱۰۸۳ھ (۱)

(۲)

ملا فرید ابراہیم منجم متوفی ۱۰۳۹ھ نے زیج شاہجہانی کے مقدمہ میں لکھا ہے کہ اس نے ایک ماہر ملا احمد

---

(۱) ۱۱۱ سنہ ۲۴-۱۹۲۳ء ص ۲۱ - ۲۲ (۲) برٹش میوزم ص ۳۷۲

سے کافی استفادہ کیا۔ ہم یقینی طور پر نہیں کہہ سکتے کہ آیا یہی احمد ہے یا کوئی اور بہرحال قرائن سے یہی معلوم ہوتا ہے۔

ان تمام حالات مندرجہ بالا متعلقہ احمد معمار سے ہم اس نتیجہ پر بلا شبہ پہنچتے ہیں کہ احمد واقعی ایک بہت بڑی ہستی فن تعمیر میں تھی جو ریاضیات۔ علوم ادبیہ۔ فن تعمیر میں یکتائے زمانہ تھا۔ اور اس قابلیت کے شواہد مغلوں کے سب بڑے بڑے شہروں میں ملتے ہیں۔ مثلاً آگرہ، دہلی، لاہور، کشمیر، حسن ابدال، بارگلہ وغیرہ وغیرہ جہاں عہد مغلیہ کی شاندار عمارتیں ابھی تک موجود ہیں۔ لطف اللہ نے اپنے باپ کی تاریخ وفات یوں لکھی ہے:

نادر العصر رفت و گفت خرد     شد بفردوس احمد معمار

تاریخ وفات او خرد گفت     محمود العافیت شد احمد

جن سے ۱۰۵۹ھ نکلتی ہے۔

ان تمام متذکرۂ بالا بیانات سے مزید برآں ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ احمد معمار تاج اور دیگر عمارات شاہجہانی کا واقعی معمار تھا۔ مگر تاج کے ضمن میں ہمیں کسی قدر توقف کرنا چاہیے اس کو محض لطف اللہ نے اپنی مثنوی میں بیان کیا ہے مگر معاصر مؤرخین نے اسے بیان نہیں کیا۔ وہ بآسانی بیان کر سکتے تھے جس طرح انہوں نے احمد و حامد کا ذکر دہلی کی عمارات کے ضمن میں بالوضاحت کیا ہے۔ اور اس کے بڑے لڑکے عطاء اللہ نے بھی اس کی وضاحت نہیں کی۔ ہاں یہ ضرور ہے کہ عمارات شاہجہاں کو اس کی طرف منسوب کر دیا ہے۔ مگر ہمیں نہایت وثوق سے ماننا پڑے گا کہ احمد واقعی بہت بڑی ہستی تھی اور بہت ہی قابل معمار تھا۔"

## عطاء اللہ رشدی

متذکرۂ بالا اشعار مثنوی کے مطابق استاد احمد کا سب سے بڑا لڑکا عطاء اللہ رشدی ہے۔ اس کی تصانیف الجبرا، بیج گنت اور خلاصہ راز جن کے مخطوطے اکثر کتب خانوں میں محفوظ ہیں مگر میرے سامنے اس ضمن میں برٹش میوزیم کے مخطوطے ہیں۔ الجبرا کی ابتدا یوں ہے:

---

(۱) راقم نے احمد معمار لاہوری کے عنوان سے الگ ایک کتابچہ بھی طبع کر دیا ہے۔

"..... الجبر مصنف عطاء اللہ رشدی ابن احمد نادر کہ بتوفیق الٰہی در سنہ اربع و اربعین و الف ہجری مطابق ہشتم سال جلوس حضرت صاحب قران براورنگ لطف و جہانبانی کتاب جبر مقابلہ ہندوی موسوم بیج گنت تصنیف بھاسکر اچارج مصنف لیلاوتی را کہ در علم حساب کتابی است بحقائق را ........ از زبان ہندوی بفارسی آوردم و دیباچہ کتاب را ..... ابو المظفر شہاب الدین محمد قران ثانی شاہجہاں بادشاہ غازی ...... حلیۂ آرائش دادم ..... الخ"

عطاء اللہ کی دوسری کتاب خلاصۃ الحساب دارا شکوہ کے نام پر منسوب ہے۔ اور کچھ اشعار اپنے متعلق ہیں مگر عطاء اللہ اور لطف اللہ دونوں کے بیانات سے یہ ضرور واضح ہوتا ہے کہ اس خاندان کا تعلق خصوصیت کے ساتھ دارا شکوہ کے ساتھ تھا۔ شفیع لکھنوی کے متذکرہ بالا الفاظ کے مطابق احمد معمار نے دارا شکوہ کے لیے آصف خاں کے محل لاہور کے زائد حصے تعمیر کیے تھے۔ خلاصۃ الحساب کا دیباچہ یہ ہے:

حمد

شکر بے حد بواحد ازلی — حمد بے حد بعزو لم یزلی
آں خدائے کہ قسمت ہر فرد — رقم اندر سطور نامیہ کرد
پادشاہِ ممالک جبروت — خالقِ خلق و مالک ملکوت

نعت

بر محمد صلوٰۃ نامحصور — باد تاج زر باشد مجزور
ذات او در مدارج ایجاد — چوں یکے در مراتبِ اعداد
فضل کل از جمالِ او پیدا — عقلِ کل در کمالِ او شیدا
از خدا بر وی و صحابہ وی — صلوٰۃ سلام پی در پی

در مدح شاہ شہاب الدین شاہجہاں

بعد نعت رسولؐ و حمد اللہ — نہ سزد جز دعای دولت شاہ
سایۂ رحمت الٰہ جہاں — شاہ آفاق گیر شاہجہاں
باسط مسند طغر بزمیں — بو المظفر شہاب دولت و دیں
نائب مصطفےٰ باستحقاق — بادشاہ جہاں علی الاطلاق

رستمان جہان تنگ بندہ او | صد چو افراسیاب بندہ او
خامہ اوست رایت منصور | کہ نویسد بشش جہت منشور

## صفت شہزادہ داراشکوہ

بعد الحمد ایں سپہ پیکہ ماہ | شد مجلی بنام داراشاہ
نیر اعظم سپہر کمال | بادشاہزادہ بلند اقبال
قطب آفاق سرور عادل | شاہ داراشکوہ یار دل
فخر دنیا و دین پناہ جہان | شرف دودمان شاہجہان
تا بود بر فلک مہ و خورشید | آں پسر و یں پسر بود جاوید

بدر

باقی قصر دولت و اقبال | در دریائے رفعت و اجلال
قرت العین دیدہ ہستی | علم عالم زبردستی
بر شکوہش قبای دریا تنگ | کوہ در وزن علم او پاسنگ

## اظہار عجز حال مصنف ایں کتاب

میکند نظم ایں خلاصہ راز | بندہ مقدم بکمال نیاز
خانہ زادہ غلام حضرت شاہ | ذرۂ بے نوا عطاء اللہ
پور استاد احمد معمار | کہ ہنر بود مرکز او پرکار
آں وحید جہاں کہ در ہر فن | بود برہان قدرت ذوالمنن
آں ہنر پیشہ کز سر تیشہ | زنگ بردی ز روی اندیشہ
بود ہر جز از ہنر ایں راہ | گشت معمار کل ایں درگاہ
ورنہ ہر خستہ چو من عامی | اندریں باغ کہ شود نامی
سنگ ایں آستان گوہر بار | جوہر بخت را بود معمار
من کہ از بندگان درگاہم | خانہ زادہ کمینہ شاہم
گرچہ نادان و گول و بے ہنرم | منقبت خواں شاہ بحر و برم

نشناسم سیاہ را از سپید | خاصہ بر لطف بادشاہت امید
کاندریں درگہ غریب نواز | درِ رحمت ہمیشہ باشد باز

ان اشعار کے بعد کتاب کا اصل موضوع "صفت عدد و شروع کتاب" کے عنوان سے ہوتا ہے اور متذکرۂ بالا اشعار سے یہ ضرور واضح ہے کہ شاہجہان زندہ تھا اور دارا شکوہ اس وقت اسم بامسمیٰ بلند اقبال تھا۔ "صفت دارا شکوہ" میں سے چند اشعار حذف کر دیے گئے ہیں اس میں اس کے دو لڑکوں سلیمان شکوہ اور سپہر شکوہ کا بھی ذکر ملتا ہے۔ اور اس سے یہ بھی بالوضاحت ملتا ہے کہ احمد معمار شاہی ملازمت میں منسلک تھا۔ یعنی اسے شاہجہان نے معمار کل لکھا ہے جس میں بے شک تاج محل بھی آجاتا ہے جسے لطف اللہ نے اپنے باپ کی طرف منسوب کیا ہے۔ اور عطار اللہ نے اپنے متعلق صراحت سے لکھا ہے کہ میرا بھی اسی درگاہ شاہجہانی سے تعلق ہے۔[1]

حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ عطاء اللہ رشدی عالمگیر کے زمانہ میں بھی شاہی ملازمت سے منسلک رہا کیونکہ جب دلرس بانو بیگم رابعہ دورانی زوجہ اورنگ زیب کا انتقال ہوا تو ضرورت محسوس ہوئی کہ اورنگ آباد میں ایک تاج محل کے مثل روضہ تعمیر کیا جائے لہٰذا یہ کام عطار اللہ معمار کے سپرد ہوا۔ فن کے اعتبار سے یہ عمارت بھی انہی روایات کی حامل ہے اور یہ روضہ بالکل تاج محل کی نقل ہے۔ اور کوشش کی گئی ہے کہ ویسا ہی تعمیر ہو۔ اگرچہ وہ بات حاصل نہیں ہوئی تاہم ظاہری صورت میں تاج کا تصور ضرور آتا ہے۔ اس پر خوش قسمتی سے کتبات موجود ہیں جن سے واضح ہے کہ اس کا معمار عطار اللہ تھا، جو مقبرے کے دروازہ پر پیتل کے ٹکڑے پر ہیں: (اگرچہ اس سے واضح نہیں کہ یہ عطار اللہ، احمد کا لڑکا تھا)

۱۔ ایں دروازہ باہتمام رفعت پناہ ابوالقاسم بیگ داروغہ طیار شد
۲۔ ایں روضۂ منورہ در معماری عطار اللہ بہ عمل ہیبت رائے طیار شد
} سنہ ۱۰۷۲

## لطف اللہ مہندس

کم و بیش تمام حالات خاندان احمد معمار لاہوری لطف اللہ مہندس کی مثنوی متذکرۂ بالا پر مبنی ہیں مگر اس کا نہایت مشہور علمی کارنامہ منتخب الحساب ہے جس کی ابتدا یوں ہے:

"الحمد للہ رب العالمین ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اما بعد می گوید فقیر لطف اللہ مہندس ابن استاد احمد معمار لاہوری

(1) ۱۶

غفر اللہ لہ و لوالدیہ و احسن الیہما والیہ کہ کتاب حساب را تصنیف است او محقق و تحریر مدقق شیخ بہاء الدین محمد بن حسن عاملی است رحمت اللہ تعالیٰ علیہ مشتمل است بر قواعد شریفہ و فواید لطیفہ باشارت خلاصہ دودمان سیادت منتخب خاندان وزارت میر محمد سعید ابن میر محمد یحییٰ ادام اللہ اقبالہ و ضاعف اجلالہ ترجمہ کردم چوں آں نسخہ خلاصہ نام داشت ایں نسخہ را منتخب (۱۰۹۶ھ) نام نہادم نام تاریخ تالیف ایں رسالہ است ..... الخ"

لطف اللہ کی تصنیف رسالہ خواص اعداد چار مقالوں میں ہے اور یہ اس نے ابن سینا کے تتبع میں حساب پر لکھا ہے:

"الحمد للہ..... اما بعد میگوید فقیر لطف اللہ مہندس متخلص بمہندس ابن استاد احمد معمار لاہوری کہ ایں رسالہ ایست کہ علم ارثماطیقی خواص اعداد بدال اسعدک اللہ تصنیف پیش از کندا وج الزوج ..... شیخ الرئیس ....." (۱)

قبلہ سید سلیمان ندوی کے پیش کردہ دیوان لطف اللہ مہندس سے بہت سے امور پر روشنی پڑی ہے جو ہمیں اوراق تاریخ سے حاصل نہیں ہے۔ اشعار سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے داراشکوہ کا محل بنوایا تھا جس کی تاریخ یوں نکالی ہے:

| | |
|---|---|
| چوں بنا کردہ قصر جاہ و جلال | ظل حق بادشاہ عالی ملک |
| شیشہ ایں عمارت والا | تافت چوں مہر بر حوالی فلک |
| گفت معمار قصر تاریخش | قصر داراشکوہ والی ملک |

مصنف کے لیے یہ ایک معمہ بن جاتا ہے کہ یہ عمارت کہاں واقع تھی۔ میرے خیال میں یہ وہی عمارت ہے جو داراشکوہ نے لاہور میں خانہ آصف کے سامنے دو نشیمن بنوائے تھے اور اس تمام عمارت کی تعمیر کا معمار، شفیع نگینوی کے بیان کے مطابق احمد خود ہے مگر اس سے تاریخ ۱۰۶۱ھ نکلتی ہے جب کہ احمد فوت ہو چکا تھا۔ یہ ممکن ہے کہ لطف اللہ نے یہی عمارت بعد انتقال والد خود مکمل کی ہو۔ غرضیکہ اس دیوان میں بہت سے امور پر بالخصوص داراشکوہ کے متعلق روشنی پڑتی ہے جیسا کہ قبلہ سید سلیمان ندوی صاحب

(۱) ۱۶

نے مفصل بحث کر دی ہے مگر ان امور کا تعین کرنا قدرے مشکل ہے۔ غرضیکہ اس کا دیوان ایک نہایت عمدہ علم ادب کا مجموعہ ہے۔

لطف اللہ نے تذکرۂ دولت شاہ کا اختصار "آسمانِ سخن" کے عنوان سے نظم کیا اور اس نے "صُور صوفی" مصنفہ عبدالرحمٰن صوفی المتوفی ۳۷۶ھ کا ترجمہ اپنے باپ کے کہنے پر ۱۰۵۰ھ میں کیا جو ستاروں کے اشکال و صور پر ہے۔ اس کے مصور قدیم نسخے پیرس کے کتب خانہ ملی میں موجود ہیں جن سے قدیم مصوری پر روشنی پڑتی ہے۔ لطف اللہ اس قدر فاضل تھا کہ اس نے ایک رسالہ علم الاخلاق میں سحر حلال کے عنوان سے ۱۰۷۰ھ میں بے نقط تحریر کیا۔ یہ مختصر سا ہے اس میں اس نے عجیب پیرائے سے اپنے خاندان کا ذکر کیا ہے۔

ملا طغرا نے اپنے خاص انداز میں ایک رقعہ لطف اللہ کے نام پر لکھا ہے جس میں اس کے فنِ خطاطی ریاضی کی تعریف کرتا ہے اور لطف اللہ کے ارسال کردہ رسالہ نمونہ خطاطی کی رسید پیش کرتا ہے:

فیض ازلی بطبعش ارزانی باد  حرفش ہمہ از علوم ربانی باد
یک جزو کتنی درسگہ اول او  استاد دو صد معلم ثانی باد

غرضیکہ لطف اللہ مہندس ہر فن مولا تھا۔

## نور اللہ (۱)

مثنوی لطف اللہ مہندس متذکرۂ بالا سے احمد معمار کے تیسرے لڑکے نور اللہ کا پتہ چلتا ہے۔ عام طور پر اس کا کوئی کام یا کارنامہ وضاحتہً نہیں ملتا۔ افسوس ہے کہ ہم نے اپنی یادگاروں کو بغور نہیں دیکھا۔ جن لوگوں نے دہلی کی جامع مسجد کو بغور دیکھا ہے اور اس کے گیارہ دروں کے کتبات کو بغور پڑھا ہے ان کو معلوم ہے کہ ان کے کاتب کا نام نور اللہ ابن احمد ہے۔ جس نے اپنے نام کو لطف اللہ کے اتباع میں نور اللہ احمد لکھا ہے۔ اس سے صاف واضح ہے کہ یہ شخص بر موقع تعمیر مسجد ہذا اپنے بزرگوں کے ہمراہ تھا اور کتبات لکھنے میں ماہر تھا جیسا کہ لطف اللہ نے خود بھی اپنی مثنوی میں اس کے متعلق لکھا ہے:

ما ہمہ معمار و عمارت گریم  ما ہمہ استاد و سخن پروریم

---

(۱) ۴۰ ص 9/2

گنج ہنر آمدہ در مشت او    ہفت قلم راندہ بہ انگشت او

---

ان تمام متذکرۂ بالا بیان متعلقہ ہر سہ برادر اور والد احمد معمار سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ یہ تینوں
عمارت گری کے علاوہ دیگر علوم و فنون میں بھی یکتائے زمانہ تھے خصوصیت سے تصنیف و تالیف میں۔
افسوس یہ ہے کہ زیادہ حالات نہیں ملتے خاص کر معاصر کتب تاریخ میں کہیں ذکر نہیں ملتا۔ یہ نہایت دلچسپ
امر ہے کہ عطار اللہ نے تمام علوم اپنے باپ احمد سے حاصل کیے اور عطار اللہ سے لطف اللہ نے اور نور اللہ نے
لطف اللہ سے یعنی یکے بعد دیگرے ایک دوسرے کے تلمیذ و استاد ہوتے رہے۔

## عیسیٰ و یوسف (۱)

ترکی مؤرخین نے دو معماروں کے نام یوسف و عیسیٰ بیان کیے ہیں جن کو بابر بادشاہ اپنے ہمراہ ہندوستان
لایا تھا اور انہوں نے اس کی ہدایات کے مطابق بے شمار عمارات تعمیر کیں مگر افسوس اس امر کا ہے کہ ان کا
نام تو زک بابری میں کہیں نہیں ملتا اور اس سے بھی انکار نہیں ہو سکتا کہ اسی نام کے دو معمار یوسف و عیسیٰ ترکی
معمار سنان کے تلمیذ تھے"۔ برلن لائبریری میں ایک مخطوطہ تذکرۃ الاولیاء فرید الدین عطار ہے جسے اتفاق سے
لطف اللہ نے ۱۰۹۹ھ میں لکھا ہے اور اس نے اپنے دستخط یوں کیے ہیں: لطف اللہ بن احمد بن یوسف بن
حسین بن عبداللطیف جسے کسی محمد ثم کے مکان پر تحریر کیا گیا ہے۔ قیاساً اگر لمحہ بھر کے لیے باور کرلیں تو ہم دیکھتے ہیں
کہ ہندوستان میں ہمایوں کے زمانہ میں ایک معمار محمد یوسف نامی تھا جو دہلی کے کتبہ سے واضح ہے۔ چنانچہ اگر ہم برلن
کے مخطوطہ کے آخری الفاظ احمد بن یوسف اور ذیل کے کتبہ سلطنت بیجاپور کو تطبیق دیں تو ممکن ہے کہ احمد کا باپ
یوسف وہی تھا جسے بابر ہمراہ لایا تھا:

"ایں قلعہ مبارک بسال سلطنت پناہ، ابو المظفر ابراہیم عادل شاہ خلد اللہ تعالیٰ ملکہ و سلطنتہ
کار کرد محمد یوسف ۱۲ رمضان سنہ ۹۶۲ھ"

---

(۱) عیسیٰ معمار ترکی الاصل سے متعلق بعنوان عیسیٰ معمار کے تحت مفصل بیان کر دیا گیا ہے۔ د ۲۷ ص ۲۳

مرحتا

## استاد خدا قلی (۱)

دہلی میں نظام الدین اولیا کے احاطہ میں ایک مقبرہ شمس الدین محمد خاں غزنوی مشہور باتکہ خاں مربع سطح پر متوسط پیمائشوں مقبرہ ہمایوں دہلی کی تعمیر کے معاصر ہے ۹۷۴ھ میں تعمیر ہوا اگر مقبرہ ہمایوں سے کافی چھوٹا ہے تاہم سامانِ زیبائش پتھر کے کام وغیرہ کے لحاظ سے دونوں میں کم فرق ہے۔ خاص کر ان کے گنبد بالکل ایک ہی شکل کے ہیں۔ اس کے اندر اور باہر بہت سے کتبات نہایت عمدہ خط نسخ میں سنگ مرمر پر منبت کیے گئے ہیں اور اندرونِ گنبد گچ کاری کا اعلیٰ کام ہے۔ اس مقبرہ کے مشرقی دروازہ کی چوکھٹ پر ذیل کا کتبہ ہے جس سے اس کے معمار خدا قلی کا نام ملتا ہے:

"تمت ہذہ العمارۃ الشریفۃ فی سنہ اربع وسبعین وتسعمایۃ باہتمام استاد خدا قلی"

اور ان تمام کتبات کے کاتب کا نام باقی محمد بخاری ہے۔

میرے خیال میں تمام دہلی میں یہی ایک عمارت ہے جس پر معمار کا نام اس قدر وضاحت سے ملتا ہے۔

## استاد ہروی (۲)

مآثر رحیمی میں ملتا ہے کہ آگرہ عرصہ سے سلاطین گورگان کا پایۂ تخت رہا ہے جنھوں نے یہاں بلند، خوبصورت اور شاندار عمارات تعمیر کیں۔ معمارانِ روزگار میں ایک استاد ہروی معمار نادر روزگار تھا جس کی مدح میں مولانا دہشی ہروی نے اس کی قابلیت سے متاثر ہو کر اشعار میں عبدالرحیم خانخاناں کی عمارات کی تعریف کرتا ہے:

بنائے سرآب از نہادی — اساسش تا قیامت ایستادی
اگر با فلک کروی گِل اندود — سرانگشتش نگشتی با گِل آلود

مآثر رحیمی میں عبدالرحیم خانخاناں کی زوجہ کے مقبرہ دہلی نزد مقبرہ ہمایوں کی تفصیل دی ہے جس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ تھوڑے ہی عرصہ میں معماران و مہتمان کار کے اہتمام سے دو لاکھ روپیہ کے صرفہ سے تیار ہوا۔ فنی حیثیت سے اس کی تفصیل اور روضہ ممتاز محل تاج کی تفصیل میں کوئی بڑا فرق نہیں ہے۔

---

(۱) ۵۴ حصہ (۲) ۳۵ صفحہ ۶۰۰ - ۶۰۱ / ۲

خاص کر شکل گنبد اور زیر زمین سرداب بلکہ پروفیسر کریسویل کا نظریہ ہے کہ یہ تاج کا اصل نمونہ ہے۔ میرا خیال ہے کہ یہ روضہ اسی استاد ہردی کا تعمیر کردہ ہے جس کی تعریف خاص طور پر کی گئی ہے۔ جب سنہ ۱۰۳۶ھ میں خانخاناں کا خود انتقال ہوا تو اس کو بھی وہیں اس کی بیوی کے پہلو میں دفن کیا گیا۔ یہ مقبرہ تمام سنگ سرخ کا بنا ہوا ہے۔ اور اس کے گنبد اور دیواروں کے اکثر مقامات سے پتھر اتار لیا گیا ہے جس طرح لاہور میں مقبرہ آصف خاں کے ساتھ واقع ہو چکا ہے۔ گنبد کی شکل کے اعتبار سے ہمیں کہنا پڑے گا کہ گنبد ہمایوں اور گنبد اتکہ خاں اس کے قدرے مشابہ ہیں مگر گنبد عبدالرحیم خان خانان ان سے زیادہ بلب نما اور نوکدار جو تاج کے گنبد کے قدرے مشابہ ہے۔ غرضیکہ یہ حالات ہیں جن سے ہندوستان میں از روئے مقابلہ گنبد کے ارتقا کا مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔

## غلام علی و جعفر علی (۲)

آگرہ کے قدیم قبرستان واقع اعتماد پور سعد آباد کی پختہ سڑکوں کے مابین ایک ٹیلے پر چند پرانی قبریں آگرہ کے آباد ہونے کے وقت کی موجود ہیں جن سے سکندر اور ابراہیم لودھی کے عہد کی اس جانب آبادی کا پتہ چلتا ہے۔ ان میں سے مزار چہارم کے تعویذ کے اطراف میں آیۃ الکرسی بالین پر اللہ تعالیٰ اور پائین پر تاریخ وفات معصومہ مرحومہ سعد بیگی بنت استاد غلام علی معمار سنہ نہصد و چہل و پنج (۹۴۵ھ) ملتا ہے۔ اور اسی طرح کیمبرج یونیورسٹی کی لائبریری میں ایک مخطوطہ کتاب اللوامع الربانیہ فی رد الشبہ النصرانیہ ہے اور اس کو کاتب نے یوں ختم کیا ہے:

"تمام شد این نسخہ شریف فی یوم الاربعا شہر شعبان المعظم سنہ ۱۰۳۱ھ حررۃ العبد صدرالدین ابن جعفر علی معمار۔"

غرضیکہ ان دو معماران غلام علی اور جعفر علی کے اسمار اتفاقیہ ملتے ہیں مگر ان کے کاموں کا کچھ علم نہیں ہے۔

## استاد حسن علی (۱)

خوش قسمتی سے عہد شاہجہانی میں ایک معمار استاد حسن علی کا بیان ملتا ہے جو کافی اہم معلوم ہوتا ہے اور اس کا کام زیادہ تر سرحد شمال مشرقی تک محدود رہا ہے۔ جب نواب سعد اللہ خاں بلخ میں نذر محمد کے خلاف برسر کار تھا۔ اس کے پاس شاہی فرمان پہنچا کہ فوراً استاد حسن کی خدمات سے استفادہ کیا جائے جو اس وقت کابل کی عمارات میں مصروف تھا اور اس کو فوراً کام پر لگا دیا گیا۔ ایک خط جو ملا عطار الملک تونی کو خطاب کیا گیا ہے جس سے واضح ہے کہ ملا سعد اللہ ہدایت کرتا ہے کہ معماروں کو باغ اغر آباد دہلی کا مجوزہ نقشہ نہایت احتیاط سے مدنظر رکھنا

---

(۱) ااا ۱۹۳۳-۱۹۳۴ء صہ ۱۵-۱۶

(۲) ۳۴ صہ ۹۰

ہیے جو بادشاہ سلامت نے بذاتِ خود پسند فرمایا ہے۔ ایک اور خط سے واضح ہے کہ سعد اللہ سے خاص طور پر
خواست کی گئی ہے کہ استاد حسن علی کو ارسال کردے مع اپنے عملہ کاریگران کے آکر تہ باغ مذکور کو دیکھے اور
ی طرح ایک کتبہ کلیا دیب گوالہ ریاست میں جہانگیر کے عہد کا موجود ہے جس سے استاد حسن کا نام ملتا ہے:

## شکر اللہ

اورنگ زیب نے ایک خط اپنے ایک شہزادہ کو اورنگ آباد لکھا کہ اپنی والدہ ماجدہ نواب رابعہ دورانی
کے مقبرہ کی زیارت چوکیدار کی اجازت سے کیے اور اپنی ہمشیرہ کی قبر کی مرمت کرے جو اس روضہ کے باہر
سجد کے مقابل ہے۔ خاص اس مطلب کے لیے معمار شکر اللہ کی خدمات حاصل کرے۔

# شاہجہان کے دربار میں ماہرینِ فنِ تعمیر

یہ ایک مسلمہ اصول ہے کہ ہر بادشاہ یا رئیس کوئی نہ کوئی خاص ذوقِ فن یا میلانِ طبع رکھتا ہے جس کی وجہ سے اس کے اردگرد ویسا ہی ماحول پیدا ہو جاتا ہے اور وہ ماحول ہی زیادہ تر اس فن کے فروغ کا باعث ہوتا ہے۔ اور اس کے دربار میں بعض امرا بھی ایسے جمع ہو جاتے ہیں جو اپنے بادشاہ کے ذوق کو پورا کرنے اور فروغ دینے میں کماحقہ عملی طور پر خاص دلچسپی لیتے ہیں۔ چنانچہ جب ہمیں شاہجہاں کے عہد کے فنِ تعمیر سے متعلق مکمل طور پر تحریر کرنا مقصود ہے جس کا ذوقِ تعمیر ضرب المثل ہو چکا تھا تو یہ بھی لازمی ہو جاتا ہے کہ اس کے چند ایسے امرا کے متعلق ضرور کچھ تحریر کیا جائے جنھوں نے خصوصیت سے شاہجہان کے اعلیٰ معیار فنِ تعمیر کے مطابق ماحول کو قائم رکھنے کے لیے خاص خاص تعمیرات کرکے حصہ لیا اور آج ان کے تعمیری کارناموں کا ذکر تاریخ فنِ تعمیر میں ناگزیر ہے۔ اور اس کے عہد کو چار چاند لگا دیے۔

## آصف خاں

جسے عرفِ عام میں آصف جاہ بھی کہا جاتا تھا یہ ممتاز الزمانی کا والد اور نورجہاں کا بھائی تھا۔ شاہجہان نے اسے یمین السلطنت کا خطاب دے رکھا تھا۔ اور اس کے عہد میں وزیر اعظم بھی تھا۔ اس کا لاہور میں ۱۰۵۱ھ میں انتقال ہوا۔ جہاں اس کا روضہ آج بھی مثمن سطح پر امرودی گنبد لیے شاہدرہ میں جہانگیر کے مقبرہ کے ساتھ ہی جلوخانہ کے مغربی طرف پر ہے اور اس عہد کا ایک شاہکار شمار ہوتا ہے۔ افسوس کا مقام ہے کہ اس کی تمام ہی خوبصورتی کو سکھوں نے تباہ کر دیا ہے۔ آصف جاہ بذاتِ خود بہت بڑا ماہر تعمیر کار تھا جس کی وجہ سے اس کے ذمہ یہ فرائض تھے کہ تمام مہندسوں اور معماروں کو سرکاری حیثیت سے بادشاہ کے منظور شدہ عمارات کے نقشوں کو بادشاہ کی خاص ہدایات کے ساتھ گوش گزار کرکے ان کے سپرد کر دے۔ اس نے خود بے شمار عظیم الشان

عمارات دہلی، آگرہ، لاہور اور کشمیر میں تعمیر کیں جن پر اس نے تین کروڑ روپیہ کی رقم کثیر خرچ کی۔ اس کے علاوہ اس کے محل کا کسی قدر مفصل ذکر احمد معمار کے تحت بھی آچکا ہے جو بد قسمتی سے آج موجود نہیں ہے۔ (۱)

## ملا شکر اللہ المخاطب بہ افضل خاں شیرازی (۲)

یہ علوم و فنون میں یکتائے روزگار تھا۔ جب شیراز سے ہندوستان آیا تو سید صابر صاحب عبدالرحیم خانخاناں سے ملنے کے لیے گیا جو اس زمانہ میں ایسے فضلا کے لیے مقناطیس کا حکم رکھتا تھا اور اس نے فوراً افضل خان کو اپنی مصاحبت میں لے لیا۔ جہانگیر کی وفات پر اس نے شاہجہان کے سریر آرائے تخت ہونے کے لیے کافی جد و جہد کی۔ شاہجہان نے اس کو میر سامان مقرر کیا اور اس کو افضل خان کا خطاب دیا۔ اس نے لاہور میں ایک حویلی تعمیر کی جس کا تاریخی نام افضل منزل رکھا (۱۰۳۸ھ) اور اس کے اختتام پر بادشاہ سے اس کے افتتاح کی درخواست کی۔ چنانچہ شاہجہاں نے اس کی درخواست کو پورا کیا۔ افضل خاں نے بادشاہ کی سواری کے راستہ سے لے کر عمارت کے دروازہ تک جو پچیس جریب کا فاصلہ تھا مختلف انواع کے قالین بچھائے تھے اور اس کے علاوہ عمارت کو خوب سجایا تھا۔ اس مکان کا لاہور میں آج پتہ لگانا کسی قدر مشکل معلوم ہوتا ہے۔ جس کی خاص وجہ یہ بھی ہے کہ کسی نے آج تک اس امر کی طرف توجہ نہیں کی حالانکہ یہ بہت اہم امر ہے۔ منشی چندربھان برہمن جو افضل خان کی ملازمت میں تھا اپنے ایک خط میں اپنے آقا افضل خان کو لاہور سے اس عمارت کی تعمیر اور کیفیت کام کی تفصیل پیش کرتا ہے:

"کمترین بندگان عقیدت کیش، دعاگو، خیراندیش چندربھان جس کی گردن میں بندگی کا رشتہ اور جس کی پیشانی پر غلامی کا چندن لگا ہے صاحب قبلہ حقیقی کی خدمت میں ذرہ کی طرح عرض کرتا ہے کہ خدمت فیض ولایت سے رخصت حاصل کرنے کے بعد جو دو جہاں کی سعادت ہے سفر طے کر کے عنایت الٰہی کے بدرقے اور قبلہ گاہی کی ظاہری و باطنی توجہ کے ساتھ جو ہر وقت ہر جگہ اس نیازمند کے شامل حال ہے دارالسلطنت لاہور پہنچا جو اپنی آب و ہوا کی مختلف خوبیوں کی وجہ سے جنت الماوا کا مقابلہ کرتا ہے خدا کی درگاہ میں شکر کے سجدے بجا لا کر نواب خدائیگانی کی عمر و دولت کی زیادتی کی دعا میں مشغول ہوا اور جنت نظیر عمارتوں کا جو حسن مکان اور وسعت فضا اور قسم قسم کی آرائش اور آراستگی کے اقتضا سے بہشت کی یاد دلاتی ہیں ملاحظہ کیا۔ ہر مکان اور ہر منزل میں نواب معلی القاب کے اوصاف و محامد کو ورد زبان بنایا۔ خلد نشان عمارتوں کے اہتمام میں عمارتوں

(۱) ۳۵ ص ۱۵۱/۱ (۲) ص ۲۵۹-۲۶۱/۱ و ۹۳ ص ۱/۱

کے مہتمم و متصدی ایشرداس نیک خدمتی اور حسن سلیقہ کا اظہار کرتے ہیں۔ امید ہے کہ عنقریب قدوم سعادت لزوم کے اثر سے ان اعلیٰ مکانوں کو رشکِ بریں بنائیں گے اور سالہا سال تک قسم قسم کی عشرت و شادمانی اور کامبخشی کے ساتھ بسر کریں گے۔ دولت و اقبال دائماً باد۔"

اب ان تمام حالات سے اس عمارت کی عظمت کا اندازہ خود بخود ہی ہو جاتا ہے۔ افضل خاں ۱۰۴۸ھ میں بمقام لاہور فوت ہوا۔ یہ شخص ریاضی، شعر و شاعری، علوم نجوم اور عمارات میں یکتائے روزگار تھا۔ تاریخ میں اگرچہ کہیں نہیں ملتا کہ یہ کہاں دفن ہوا مگر میں قرینے سے یہی سمجھتا ہوں کہ یہ لاہور ہی میں اپنی تیار کردہ عمارت کے اندر ہی دفن ہوا۔ لوگ اکثر آگرہ کا چینی کا روضہ افضل خاں کا مقبرہ بیان کرتے ہیں جو واقعی بذاتِ خود ایک شاہکار فن تعمیر ہے۔ اگر آگرہ میں چینی کے کام کو ہی معیار عمارت تصور کیا جائے تو یہ تاج سے اس ضمن میں سبقت رکھتا ہے۔ یہ اعتماد الدولہ کے آگے ایک میل کے اندر جمنا دریا کے کنارے پر واقع ہے۔ میرا اپنا ذاتی خیال ہے کہ لاہور میں نوئیں کوٹ کی جو عمارات ہیں وہ افضل خاں کی افضل منزل کے آثار ہیں اور اس کے درمیان میں اس کی قبر ہے جس پر ایک اہرام نما گنبد بھی ہے۔ جسے لوگ غلطی سے زیب النسا کی قبر کہتے ہیں جو سراسر غلط ہے کیونکہ وہ دہلی میں مدفون ہے۔

## حکیم علی الدین[1] المخاطب بہ وزیر خاں

چنیوٹ اس کا گھر تھا اور اپنے پیشہ حکمت کی وجہ سے بہت مشہور تھا جس کی وجہ سے یہ شاہجہاں کی ملازمت میں اس کے ایام شہزادگی سے ہی تھا۔ اول اول وہ داروغہ افواج تھا جس کے بعد وہ خان ساماں اور اتالیق مقرر ہوا۔ جب شاہجہاں تخت نشین ہوا تو اس کے عہدہ میں بھی اضافہ ہوا۔ ۱۶۳۲ء میں وہ پنجاب کا صوبہ دار مقرر ہوا جس کے فوراً بعد وہ اکبرآباد کا صوبہ دار بھی مقرر ہوا جہاں اس کا انتقال ہوا۔ اس نے پنجاب میں اپنے زمانہ صوبہ داری کے دوران میں اکثر موقعوں پر اپنی قابلیت تعمیر دانی اور اعلیٰ ذوق عمارات کا اظہار کیا جیسا کہ اس نے لاہور میں اپنے آباد کردہ چوک وزیر خاں میں ایک وسیع مسجد جامع ۱۰۴۵ھ میں تعمیر کی۔ جو اس وقت تک عہد مغلیہ کی دوسرے درجہ کی مسجد سمجھی جاتی تھی۔ اس کی کاشی کاری ضرب المثل ہے اور یہ اس کے ہر حصہ میں موجود

---

(۱) علی الدین نام ہمیں ذخیرۃ الخوانین میں ملتا ہے اگرچہ بعضوں نے علم الدین لکھا ہے۔ ۳۵ ص ۹۳۳/۳

ہے۔ اس نے بازار سمیاں میں ایک اور مسجد اور اس کے ہمراہ ایک حمام تعمیر کیے جن پر بھی وہی اعلیٰ کاشی کاری کا کام کیا گیا۔ افسوس کہ مؤخر الذکر مسجد اپنی اصلی حالت پر موجود نہیں ہے اور نہ حمام موجود ہے۔ میں نے حمام کو اپنی اصلی حالت میں دیکھا ہے جو اپنی نوعیت کا ایک نمونہ فن تعمیر تھا اور اس سے مسلمانوں کے تمدن پر خاصی روشنی پڑتی ہے۔ اس نے اپنے وطن چنیوٹ میں مسجد، شہر پناہ، سرائے، شفا خانے، بازار، حوض، چاہ، باغات وغیرہ تعمیر کیے تھے۔ غرضیکہ اس نے ان اعلیٰ عمارات سے ایک خاص شہر بنا دیا جو اپنی نوعیت میں خاص تھیں۔ اس نے اپنے نام پر ایک اور شہر وزیر آباد قائم کیا جو آج گوجرانوالہ کی تحصیل ہے۔ جب ممتاز کا برھانپور میں انتقال ہوا تو وزیر خاں بہ حیثیت طبیب شاہی وہیں موجود تھا بلکہ وفات کے بعد بھی مرحومہ کی نعش کو اکبر آباد شہزادہ شجاع کی معیت میں لانے میں شریک تھا۔ غرضیکہ جب روضہ تاج محل کی بنیاد رکھی گئی تو اس وقت بھی موجود تھا۔

## فاضل خاں ملا علاء الملک تونی (۱)

علوم و فنون میں یہ ایک ہمہ گیر قابلیت کا آدمی تھا۔ خاص کر علوم ریاضیہ میں اس کا کوئی ثانی نہیں تھا جن میں یہ ضرب المثل تھا اور اسے ملکۂ تقریر خوب حاصل تھا جس سے سامعین کو مسحور کر دیتا تھا۔ شاہجہان کے ساتویں سال عہد میں ایران سے تشریف لایا اور ان علوم و فنون میں وہیں تکمیل کر کے آیا تھا۔ اول اول وہ آصف خاں کی ملازمت میں داخل ہوا۔ شاہجہان کے تیرھویں سال جب علی مردان خاں شہر لاہور کو کامیاب بنانے میں ناکامیاب رہا تو اس کو بحیثیت ماہر مہندس انہار اس کام کے لیے انتخاب کیا گیا۔ اس نے محض پانچ کروہ نہر علی مردان خاں کو رہنے دیا اور شہر کے طرف اس نے از سر نو دریائے راوی سے پچیس کروہ فاصلہ کی نہر تعمیر کی جو کامیاب رہی ۔ یہ خان سامان اور اس کے بعد میر سامان مقرر ہوا اور اسے فاضل خاں کا خطاب دیا گیا۔ یہ اپنی ذاتی قابلیت کی وجہ سے اس قدر ہر دلعزیز ہوا کہ اورنگ زیب نے اسے راجہ رگھوناتھ کی وفات پر اپنا وزیر اعظم مقرر کیا مگر بدقسمتی سے یہ اس عہدہ کو بوجہ مرگ ناگہانی محض ایک ہفتہ سنبھال سکا یعنی ۱۰۷۳ھ میں اس کا انتقال ہوا۔ خاص کر تعمیرات کے ضمن میں یہ ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ۱۰۵۱ھ میں آصف خاں کی وفات کے بعد شاہجہان نے اسے منظور شدہ نقشوں وغیرہ کے متعلق معماروں و مہندسوں کو ہدایات دینے کے لیے اس کی جگہ مقرر کیا جسے اس نے نہایت احسن طریق پر ادا کیا۔

---

(۱) ۳۶

## ...ر الامرا علی مردان خاں

تاج محل کے بیان میں علی مردان خاں کا ذکر ضروری معلوم ہوتا ہے کیونکہ مسٹر فرگسن کی مشہور تالیف ہندوستانی
...تعمیر کی تاریخ میں جہاں تاج محل کا ذکر ہے وہاں ڈاکٹر برگیس نے ایک حاشیہ میں لکھا ہے:

"...... اغلب ہے کہ تاج محل کا نقشہ علی مردان خاں ایک ایرانی مہاجر نے بنایا۔"

اسی طرح علی مردان خاں کی ایک تصویر قلعہ دہلی کے عجائب گھر میں ہے جو فنی حیثیت سے معاصر معلوم ہوتی ہے
...ں کے نیچے انگریزی میں لکھا ہے:

"...... اس کے متعلق بیان کیا جاتا ہے کہ اس نے ہندوستانی فن تعمیر میں امرود نما تاتاری گنبد
رائج کیا جس کی مثالیں جامع مسجد دہلی اور تاج محل آگرہ میں دیکھی جا سکتی ہیں۔"

تاریخی اعتبار سے یہ امور اہم نظر آتے ہیں مگر بالکل بے بنیاد ہیں کیونکہ علی مردان خاں کے ہندوستان میں
(...) میں آنے سے قبل تاج نصف سے زیادہ تعمیر ہو چکا تھا بالخصوص اس کا گنبد مکمل ہو چکا تھا۔ اور امرود نما گنبد
...سے بھی قبل مغل اپنی عمارات میں استعمال کر رہے تھے جس کی اکثر مثالیں موجود ہیں۔ بہر حال اس سے علی مردان خاں
...شخصیت فن تعمیر میں متمیز ضرور نظر آتی ہے۔

علی مردان خاں کا والد گنج علی خاں ازبک قبائل کا کرد اور شاہ عباس کا ملازم تھا۔ اور ایام طفولیت سے
...اس نے ازبکیہ خراسان اور گرد و نواح کی لڑائیوں میں بہادرانہ خدمات انجام دی تھیں۔ اس کے انتقال کے
...اس کا لڑکا علی مردان خاں جانشین ہوا۔ ادھر شاہجہان کی آنکھیں حصار قندھار پر لگ رہی تھیں وہ چاہتا تھا
...سی طرح اسے تسخیر کرے۔ چنانچہ اس نے شاہجہاں کی اطاعت قبول کر لی اور ۱۰۴۸ھ میں عازم لاہور ہوا اور
...ت تزک و احتشام سے خیر مقدم کیا گیا۔ بادشاہ بھی اس وقت لاہور میں مقیم تھا۔ لاہور میں اعتماد الدولہ کی حویلی
...ونت کے لیے عطا ہوئی۔ بادشاہ نے اس کے ہمراہیوں کو بھی اعزاز سے سرفراز کیا اور اس کو صوبہ کشمیر و پنجاب
...صوبہ دار مقرر کیا۔

خاص کر وہ عمارتیں جو شاہجہانی عہد میں علی مردان خاں کے اہتمام میں تعمیر ہوئیں ان میں کاشی کاری کے
...دہ اور بہت سی وسط ایشیائی فن کی خصوصیات پائی جاتی ہیں۔ اس ضمن میں پنجاب زیادہ ممنون احسان
...ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ علی مردان خاں نے فن تعمیر وراثت میں پایا تھا۔ قندھار میں اب تک ایک باغ

س کے والد گنج علی کے نام منسوب ہے۔ ممکن ہے قندھار اور کابل میں اور عمارتیں بھی اس خاندان کی یادگار ہوں۔ مختلف
کتابوں میں متفرق حالات ملتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے ہندوستان میں بہت سی عمارتیں بنائی تھیں۔

جب یہ لاہور میں تھا تو اس نے شاہجہان کے روبرو ایک تجویز پیش کی کہ اتفاق سے میرے ہمراہ ایک ماہر
سار ہے اور وہ اس امر کا عہد کرتا ہے کہ دریائے راوی جہاں سے ہموار جگہ پر آکر بہنا شروع ہوتا ہے وہاں سے
ک نہر کاٹ کر لاہور تک لائی جائے جس سے خشک علاقہ ضلع گورداسپور، امرتسر و لاہور سیراب ہو جائیں۔ بادشاہ
و یہ تجویز پسند آئی اور فوراً ایک لاکھ روپیہ شاہی خزانہ سے منظور ہوا اور نہر کو مقام راجپور قریب نورپور سے کاٹنا
شروع کیا۔ مگر تھوڑے عرصہ میں معلوم ہو گیا تھا کہ یہ تجویز کامیاب ثابت ہوئی اور ایک لاکھ روپیہ اس تمام کام کے
یے کافی نہیں تھا تو اس کو ملا علاء الملک کی مدد سے ایک لاکھ روپیہ مزید دے کر کام کو باسلوب احسن سرانجام کیا گیا۔
ور اس سے شالامار باغ وغیرہ کو بھی پانی ملا۔ ١٣٢٥ء میں ایک نہر جمنا دریا سے فیروز شاہ تغلق نے اپنے دار الخلافہ دہلی
سیراب کرنے کے لیے تیار کروائی مگر یہ کافی عرصہ سے بند ہو گئی تھی۔ جب شاہجہان نے ١٦۴٨ء میں شاہجہان آباد کی
نیاد رکھی، تو اسی فیروز شاہ کی نہر کو از سر نو نہایت عمدگی سے علی مردان خاں کے ذریعہ تجدید کیا اور اسی کی ایک شاخ چاندنی
ک تک لائی گئی جسے انگریزوں نے بند کر دیا ہے۔ گورنمنٹ گزٹ میں بالوضاحت ملتا ہے کہ روہتک و رچنا دو آب
یرہ نہر علی مردان خاں کی ہی جاری کردہ ہیں۔

اس کی دیگر عمارتیں مقبرہ شاہ برہان چنیوٹ میں جو ابھی تک موجود ہے۔ جالندھر کی تحصیل نورمحل میں دکھنی سرائے
لے نمونہ کاشی کاری ہیں۔ ضلع گوجرانوالہ موضع سودھرہ میں اس نے شاہجہان کے حکم سے اپنے لڑکے ابراہیم کے نام
براہیم آباد کیا جو اب مٹ چکا ہے۔ میں نے اس مقام کو دیکھا ہے اب ٹیلہ سا رہ گیا ہے جس پر جدید سودھرہ آباد
ہے۔ جس زمانہ میں وہ کابل کا صوبہ دار تھا اس زمانہ میں اس نے پشاور کے قریب ایک باغ تعمیر کیا اور کابل میں
ک منڈی بنوائی جو آج تک فن تعمیر کا عمدہ نمونہ تصور کی جاتی ہے۔ پشاور میں اصفہان کے نمونہ پر ایک مسقف بازار
ر کیا اور اس کے کونوں پر مثمن برج بنوائے۔ اس کا ایک نقشہ اس نے مکرمت خاں شیرازی کو دہلی روانہ کیا جب کہ
ں کا قلعہ اور دوسری عمارتیں اس کی نگرانی میں تعمیر ہو رہی تھیں تاکہ مکرمت خاں اس نقشہ سے ان عمارتوں میں فائدہ
ا سکے۔ جب وہ بحیثیت صوبہ دار پنجاب کشمیر گیا تو وہاں اکثر عمارتیں بنوائیں۔ چنانچہ شہر میں ایک ایسی سنگین، پاکیزہ
خوش منظر حویلی تعمیر کرائی جو راہ گذر کے لیے اس کی ایک بے مثال یادگار رہے۔ اس میں نہایت عمدہ جابجا آبشار اور
ے ہیں۔ پرگنہ پھاگ موضع تیل بل میں ایک باغ مع پختہ چہار دیواری تیار کرایا اور اس کی سیرابی کے لیے پہاڑ سے نہر

ٹ کرلائی گئی اور اس میں بہت بڑے بڑے حوض بنوائے۔ ایسے حوض کشمیر میں اس سے پیشتر کسی باغ میں نہیں پائے
تے تھے۔ تھوڑے ہی عرصہ میں اس باغ کو میوہ دار درختوں سے بھر دیا۔ اس کو معلوم ہوا کہ مسافر اکثر ایسی جگہ پیدل
ر کرتے ہیں جہاں کوئی قیام گاہ نہیں ہے اور راستہ دشوار ہے اس لیے اس نے کوہ پیر پنجال میں ایک سرائے بنوائی
بارہ مولا کے راستہ میں حضرت علیؓ کے نام پر موضع علی آباد کیا۔ کشمیر کے ان راستوں کو جن پر مسافر ہلاکت کے خوف سے
ں سے سفر کرتے تھے درست کرایا۔ غرض کشمیر کے دشوار گذار راستوں کو مسافروں کے لیے بہت آرام دہ بنا دیا۔ نوزگر
ع شاہجہان پور میں ایک شکارگاہ بنوائی۔ اس کی تعمیرات میں اکثر پل بھی ہیں جس کی ایک عمدہ مثال کابل میں کابل دریا پر
خ پل کے نام سے موسوم ہے۔ جس پر اس کے نام کا کتبہ موجود ہے:

سال تاریخش چو جستم از خرد وادایں جواب — بانیٔ ایں پل علی مردان شد از لطف مجید

جب وہ لاہور میں تھا تو اس کی والدہ کا انتقال ہوا۔ اس نے اس کا ایک نہایت عالیشان مقبرہ شالامار کی سڑک پر
یا جو اب بھی ریلوے ورکشاپ کے قریب مغل پورہ انجینئرنگ کالج کے سامنے نظر آتا ہے۔ اور جب وہ خود ۱۰۶۶ھ
فوت ہوا تو اس کو بھی وہیں دفن کیا گیا۔ اس گنبد اور آصف خاں کے گنبد میں کافی مماثلت ہے۔ (۱)

---

حوالہ جات متعلق علی مردان خاں :-

۶۲ ص ۳۰۶/۲ و ۳۰ ص ۱۱۰-۱۱۱/۲ و ۳۶ ص ۱۵۹-۱۶۰/۳ و ۱۱۰ ص ۹۳/۱۰ و ص ۳۶۹/۱۶
ص ۳۲۸/۳۲ ص ۱۶-۱۷/۷ و ۱۱۹ ۱۹۳۹ء

# منتظمانِ تعمیرِ تاج

تاج محل کی معاصر تفصیل میں جو اوپر درج ہو چکی ہے اس میں دو اسماء میر عبدالکریم اور مکرمت خاں ملتے ہیں جن
ے زیر نگرانی یہ تعمیر ہوا اور شاہجہان نے ان کو کافی انعام و اکرام ان کے اس حسنِ کارکردگی اور بوجہ تمام جان فشانی
بلیت عطا کیے۔ انہوں نے یہ تمام خدمات بحیثیت اعلےٰ مہندس اور ماہر فنِ تعمیر انجام دیں۔ مزید برآں اس سے ان
اعلےٰ قابلیت اور حسنِ انتظام کا پتہ چلتا ہے کہ خود شاہجہان جیسے ماہر تعمیرات نے ان کا انتخاب کیا اور ان کے خدمات
ے مطمئن رہا۔

میر عبدالکریم جہانگیر کے زمانہ سے ہی ماہر تعمیر کار مشہور تھا۔ خاص کر اس کی قابلیت بحیثیت مہندس اعلےٰ مسلّم
ہ کیونکہ اس کا ذکر اکثر جہانگیر اپنی توزک میں کرتا ہے کہ میرا ارادہ دکن جانے کا تھا اور میں نے عبدالکریم معموری کو مانڈو
نے کے لیے حکم دیا کہ وہاں جاکر میرے لیے جدید عمارات تیار کرے اور سابق بادشاہوں کی عمارات کی مرمت کرے:

"عبدالکریم معموری را کہ بجہت تعمیر عمارات حکام سابق در ماندو فرستادہ بودم مشارٌ الیہ در مدتے کہ رایاتِ
اقبال اجمیر نزول داشت بعضے از عمارات قدیم کہ قابلِ مرمت نمودہ بعضے جاہا را مجدداً احداث نمود مجملاً
منزلے ترتیب دادہ کہ غایت و ہیچ جا بداں نزاہت و لطافت عمارتے معلوم نیست کہ باتمام رسیدہ باشد
قریب سہ لک روپیہ کہ دو ہزار تومان ولایت بودہ باشد صرف آں شد بایستے کہ ایں عمارت رفیع در شہر ہائے
رفیع کہ قابلیت نزول و اجلال میداشت"[۱]۔

اس کے بعد توزک میں ان تمام عمارات کی تفصیل مکمل دی ہے اور عبدالکریم کے کام کو نہایت خوبی سے بیان
ہے اور اس کو اس حسنِ کارکردگی کے صلہ میں جہانگیر نے معمور خاں کا خطاب دیا ہے:

---

[۱] زک اص ۱۸۰، ۱۸۲، ۱۸۳

"عبدالکریم را بہ جلدوی عمارات مانڈو کہ بحسن سعی واہتمام او باتمام رسیدہ بود بر منصب ہشت صدی ذات چہار صد سوار از اصل و اضافہ سرفراز ساختہ بخطاب معمور خانی بلند نام گردانیدم۔"

غرضیکہ میر عبدالکریم اپنے فن مہندسی میں خوب شہرت رکھتا تھا اور اسی عہد میں ہم پھر اس کا ذکر اقبال نامہ جہانگیری میں لاہور کے قلعہ کی عمارات کے ضمن میں ملتا ہے جو اس نے تعمیر کیں:

"پنجم شہر محرم ہزار و سی در ساعت مسعود و زمان محمود بدولت خانہ دارالسلطنت کہ مجدد باہتمام معمور خاں میر عمارت حسن سرانجام پذیرفتہ بمبارکی و خرمی نزول اقبال ارزانی فرمودند پے اغراق منازل دلکشا و نشیمن ہائے روح افزا در غایت نزاہت ہمہ مصور و منقش بعمل استادان نادرہ کار آراستگی یافتہ۔"

عہد جہانگیری میں عمارت قلعہ لاہور بالکل واضح ہے خاص کر اس کی پچھلی مصور دیوار جس پر اس قدر اعلےٰ تصاویر امرائے عہد کاشی کاری میں موجود ہیں کہ اس کا ثانی تلاش کرنا محال ہے اور یہی کام شاہجہاں کے عہد تک غالباً جاری رہا کیونکہ اندرون دروازہ قلعہ پر ہم ایک کتبہ خطِ نستعلیق میں پاتے ہیں جس میں عبدالکریم کا نام موجود ہے اور اس کی تاریخ اختتام ۱۰۴۱ھ ہے جسے کسی قدر اور جگہ بھی ان اوراق میں بیان کیا گیا ہے وہ کتبہ حسب ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| بندہ یکدل مرید معتقد عبدالکریم | بعد اتمام عمارت یافت ایں تاریخ سال |
| دائماً چوں دولت ایں بادشاہ جم سپاہ | ایں ہمایوں برج عالی بادا از آفت زوال |

۱۰۴۱ ہجری ۴ جلوس (۱)

لاہور کے قلعہ میں جو شاہجہاں نے جدتیں کیں وہ لاہور کے قلعہ کے مثمن محل یعنی شیش محل یا شاہ برج سے عیاں ہیں اور یہ سب عبدالکریم کے ہاتھوں سرانجام ہوا اور اس کی تعمیر کے بعد آگرہ میں تبدیل کر دیا گیا جیسا کہ عمل صالح میں ملتا ہے:

"میر عبدالکریم بخدمت داروغگی عمارت دارالخلافہ سربلندی یافتند۔" (۲)

یعنی خاص کر روضہ ممتاز کی تعمیر کے لیے یہ تبادلہ عمل میں آیا اور اسی زمانہ میں تاج کی تعمیر کی ابتدا ہوئی تھی جسے اس نے عمدگی سے سرانجام دیا جس کا بیان وضاحت سے عمل صالح اور بادشاہ نامہ میں ملتا ہے۔ شاہجہاں کے اکیسویں سال جلوس میں میر عبدالکریم کا انتقال ہوا اور اس وقت وہ منصب ہزار، پانصدی و صد سوار پر سرفراز تھا۔

ملا مرشد شیرازی المخاطب بہ مکرمت خاں ایران سے جہانگیر کے عہد میں آیا اور یہ خاندانی اعتبار سے فن تعمیر میں ماہر

---

(۱) لطیف لاہور ص ۱۹۲ (۲) ۳۰ ص ۲۸۵/۲

تھا۔ اسے ابتدا سے ہی عہد شاہجہانی میں خدمت دیوانی بیوتات اور منصب ہزاری دو صد سوار سے عزت بخشی گئی۔ چوتھے سال عہد شاہجہاں میں جب محمد علی بیگ ایلچی ایران آگرہ آیا تو مکرمت خاں کو آگرہ سے مالوہ تک لانے کے لیے مقرر کیا گیا اور قلعہ اکبر آباد کی حراست بھی اسے اسی سال سپرد ہوئی۔ اور باقی بیگ قلماق کو جب نواحی دتیہ میں جنگلوں میں تلاش وقائع کے لیے مامور کیا گیا تھا تو مکرمت خاں ہمراہ تھا۔ مگر اس سے پیشتر آگرہ میں روضہ تاج محل کی تعمیر کی دیکھ بھال اس کے سپرد ہو چکی تھی کہ جسے اس نے میر عبدالکریم کے ہمراہ بحیثیت حاکم آگرہ تعاون کیا جیسا کہ معاصر کتب میں آتا ہے مگر جب ۱۰۴۸ھ میں شاہجہاں نے شاہجہاں آباد کی بنیاد رکھی اور کام شروع ہوا تو اسے بھی غیرت خاں کے بعد یہاں کا حاکم بنایا گیا۔ غرضیکہ تمام نئی تعمیر شاہجہاں آباد اس کے اہتمام کے تحت ہوئی اور اس نے ان عمارات میں کافی دلچسپی لی۔ چنانچہ جب علی مردان خاں نے پشاور میں ایک مسقف بازار بدستور ایران تعمیر کیا تو اس کا نقشہ اسے وہاں ارسال کیا تاکہ وہ وہاں ایسا ہی تعمیر کرے: (۱)

"پشاور اگرچہ اصل عمارت ہای آنجا کہ بدستور ایران ساختہ بودند خوش نمو ونداما رستہای بازار کہ علی مردان خاں موافق دستور اصفہان مسقف ساختہ بکمال صفا چہار سوی بازار رابطرح مثمن بغدادی آراستہ بود بسیار مرغوب طبع افتاد و فرمودند کہ نقشہ نمونہ آں نزد مکرمت خاں ناظم دہلی کہ اہتمام قلعہ نو احداث شاہجہاں آباد کہ مفصل بزبان خامہ دار د خواہد شد"

دہلی یعنی شاہجہاں آباد کی مفصل تفصیل یہاں ان صفحات میں الگ دی جاتی ہے۔ قلعہ کی تفصیل میں اس مسقف بازار کا ذکر بھی ملتا ہے۔ غرضیکہ مکرمت خاں کو تعمیرات کا بہت شوق تھا خاص کر ایک تو اپنے آقائے ولی نعمت شاہجہاں کے اعلےٰ ذوق اور شغف کی وجہ سے دوسرے اس کا ذوق زیادہ تر ایرانیت پسند تھا۔ اس لیے ممکن ہے اور بھی بیشمار عمارات اس کے اہتمام سے تعمیر کی گئی ہوں۔ چنانچہ ایک مسجد قلعہ کہنہ دہلی کے باہر درگاہ حضرت نظام الدین اولیاء کے مشرقی دروازہ کے جانب تعمیر کرائی جس کا کتبہ حسب ذیل تھا:

| | |
|---|---|
| در زمان شہ غریب نواز | داور دیں پناہ پاک نفس |
| شاہ انجم سپاہ شاہجہاں | کہ جہاں را ازوست زینت و بس |
| بندۂ اخلاص خاں والا قدر | مکرمت خاں مربی ہر کس |

(۱) ۳۰ ص ۲۹/۳

بختارِ فرشتہ طینت ساخت — مسجدِ ہمچو گنبدِ اطلس
آمد از غیب سالِ آغازش — خانہ کعبہ قبلہ اقدس

۱۰۵۵ھ

۱۰۵۸ھ میں دہلی کے لال قلعہ کی عمارات اختتام کو پہنچ گئی تھیں جن کا خود شاہجہاں نے ملاحظہ کیا اور ان
ے متعلق یوں ملتا ہے:

"۔۔۔۔ و بعد از فراغ شکار سوم ذی حجہ داخل نور گدھ شدہ فردای آں بسیر عمارات شاہجہاں آباد
پرداختہ تصرفات شایاں و نمایاں کہ بخاطر مبارک رسید خاطر نشانِ مکرمت خاں و معماراں نمودہ حکم
فرمودند کہ تا مراجعت لشکر جاہ و جلال از اکبرآباد و رسیدن بیست و چہارم ربیع الاول کہ ساعت
ورود اشرف دریں دولت خانہ است ایں عمارات دل کش باید کہ زیب و زینت تمام باتمام رسید
و بنا بر مزید تاکید عاقل خاں و آقا یوسف را نیز در اہتمام شریک مکرمت خاں نمودند۔"

عہد شاہجہانی میں یہ پنج ہزاری منصب اور چار ہزار سوار دو اسپہ پر سرفراز تھا۔ اکیسویں سال عہدِ
اہجہان میں دہلی کی عمارات اختتام کو پہنچیں اور اس کا انتقال ۲۲ سال جلوس میں ہوا۔

غرضیکہ یہ دونوں میر عبدالکریم اور مکرمت خاں فن تعمیر میں اس قدر اعلیٰ قابلیت رکھتے تھے کہ شاہجہاں
نے ان کو روضہ تاج محل کی تعمیر کی نگہداشت کے لیے انتخاب کیا۔ ان کی یہ قابلیت مندرجہ بالا بیانات سے
بکل واضح ہے۔ ان کو اس خدمت کے عوض شاہجہاں نے گراں بہا انعام و اکرام سے سرفراز فرمایا۔

---

# کتبات و کتابہ نویس

یہ عام طور پر بیان کیا جاتا ہے کہ تاج محل پر تمام قرآن کریم کتبات میں کندہ کر کے سنگ موسیٰ کے حروف کاٹ
کر بھر دیے گئے ہیں۔ تمام قرآن تو نہیں مگر اکثر ضروری ضروری حصے روضہ کے اندر و باہر، مسجد و دروازہ وغیرہ
ر کندہ ہیں۔ ان تمام کتبات کی مختصر تفصیل بحوالہ قرآن کریم ذیل میں بیان کردی گئی ہے۔ ان تمام میں سے تین
کتبات کے آخری حصوں میں نہایت اہم تاریخیں ۱۰۴۶ھ و ۱۰۴۸ھ اور ۱۰۵۷ھ ملتی ہیں۔ اور ان میں سے محض
۱۰۴۸ھ کے ساتھ جو اندرون گنبد ہے کاتب کا نام بھی ہے اور باقی کسی اور کتبہ میں سوا آیاتِ قرآنی کے کوئی
ور تاریخی اطلاع نہیں ہے۔ (شکل ۵۱، ۵۲، ۵۳، ۵۴)

اوّل تاریخ ۱۰۴۶ھ روضہ کے باہر مغربی جانب "...... الآیہ منذ فی ۱۰۴۶ھ" ملتی ہے جس سے کم از کم
ضرور معلوم ہوتا ہے کہ قریب قریب چار پانچ سال کے اندر اندر مقبرہ کا اکثر اندرونی حصہ مکمل ہو چکا تھا۔ اور آخیر تاریخ
۱۰۵۷ھ صدر دروازہ کے اندرونی چہرے پر سورہ والتین کے اختتام پر یوں ملتی ہے " الحاکمین تمت بعونہ تعالیٰ
۱۰۵۷ھ" جس سے بالکل واضح ہے کہ یہ روضہ اس سال ختم ہوا جو زیادہ تر بالفاظ "بعونہ تعالیٰ" سے بھی واضح
ہے جو عام طور پر اختتام پر ہی استعمال کیے جاتے ہیں

دوسری تاریخ جو اندرون گنبد اندر داخل ہوتے ہی شمال کے رخ معترنس کے ذرا نیچے ہے یوں درج
ہے: "تنفرون ثم بعونہ کتبہ الفقیر الحقیر امانت خاں شیرازی فی ہزار و چہل و ہشت ہجری سنہ مطابق دوازدہم
جلوس مبارک" اس سے بعض اہم امور پر روشنی پڑتی ہے۔ اول یہ کہ یہ تاریخ اختتام محض روضہ ہے جو خالص مرمر
کا بنا ہوا ہے اور دوسرا کاتب کا نام امانت خاں شیرازی ہے اور تیسرا یہ کہ محض مقبرہ کی عمارت قریب قریب آٹھ
سال میں ختم ہوگئی تھی۔ جیسا کہ تفصیل روضہ میں درج کیا جا چکا ہے کہ روضہ کا افتتاح سترھویں عرس وفات
حضرت ممتاز الزمانی ہوا جو ۱۰۵۷ھ سے مطابقت کھاتا ہے یعنی روضہ اس وقت کامل طور پر تعمیر ہو چکا تھا۔ اس

تفصیل کو معاصر مصنفین سے ۱۰۵۲ھ کے حالات میں درج کی ہے۔ جس سے کسی قسم کا تضاد واقع نہیں ہوتا اور نہ اس کو کوئی اہمیت دینی چاہیے۔

امانت خاں کا اصل نام عبدالحق بن محمد قاسم شیرازی تھا اور یہ علامی افضل خاں کا بھائی تھا۔ شاہجہاں نے اسے امانت خاں کا خطاب دیا تھا۔ بحیثیت اعلےٰ کتابہ نویس یہ جہانگیر کے عہد سے مشہور تھا کیونکہ اس کا نام سکندرہ روضہ اکبر آباد کے دروازہ کے بڑے کتبات میں جو خط نسخ میں ہیں۔ اندرونی اور بیرونی چہرۂ دروازہ پر یوں ملتا ہے "کتبہ عبدالحق بن محمد قاسم الشیرازی ۱۰۲۱ھ اور کتبہ عبدالحق الشیرازی فی ۱۰۲۲ھ" ملتا ہے۔ اور یہ کتبات مرمریں منبت کاری میں ہیں۔ آگرہ میں مسجد مدرسہ شاہی میں چند نہایت عمدہ کتبات مرمر پر منبت کاری میں ہیں اور یہ ۱۰۲۱ھ و ۱۰۴۵ھ کی تاریخوں کے ہیں۔ موخر الذکر میں یوں ملتا ہے: "کتبہ عبدالحق مخاطب بہ امانت خاں شیرازی ۱۰۴۵ھ" یعنے اس وقت عبدالحق کو شاہجہاں سے امانت خاں کا خطاب مل چکا تھا۔ عمل صالح میں ملتا ہے:

"عبدالحق برادر افضل خاں مخاطب بہ امانت خاں بر طبق فرمان ہمایوں بادشاہی بجہت تقدیم خدمت مہمانداری و ہمراہی محمد علی ایلچی از دار الخلافہ تا پانی پت شتافتہ ...... غرہ شعبان امانت خاں کہ خط نو آئینش رقم نسخ بر خط سبز خطاں خط خوبی کشیدہ در جائزہ کتابہ کہ درون گنبد آسماں رفت مزار فیض آثار نواب مہد علیا نگاشتہ بود بعنایت فیل سربلندی یافت"(۱)

متذکرۂ بالا عبارت کمبوہ سے دو امور پر روشنی پڑتی ہے۔ ایک تو یہ کہ سیاسی حیثیت سے بھی یہ خاصی اہمیت رکھتا تھا اور دوسرے اس کو کتبات لکھنے کی خدمت تفویض ہوئی تھی جس کے صلے میں اسے ہاتھی وغیرہ انعام میں ملے ویسے بھی یہ دربار شاہی میں ایک ہزار ذات و دو سو سوار سے سرفراز تھا۔

عہد شاہجہاں میں اس کا سولھویں سال ۱۰۵۲ھ میں انتقال ہوا اور ضلع امرتسر میں ایک سرائے میں مدفون ہے جسے اس نے خود اپنی زندگی میں تعمیر کرایا تھا اور آج بھی یہ سرائے اس کے اپنے ذاتی نام سرائے امانت خاں کے نام سے مشہور ہے۔ وفات سے کچھ عرصہ پہلے اس نے شاہی ملازمت سے سبکدوش ہو کر سرائے کو تعمیر کیا تھا اور یہیں مقیم رہا۔ (۲)

---

(۱) عمل صالح کمبوہ صـ ۴۲۸/۱ و صـ ۲۶۹/۲ و ۳۴ صـ ۱۲۶ و ۳۰ صـ ۴۲۸/۲ (۲) گزٹ امرتسر صـ ۱۰-۱۱

امانت خاں کے شاہی ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد کئی سال تک تاج کی تعمیر جاری رہی اس سے ظاہر ہے کہ باقی کتبات کسی اور کاتب نے لکھے ہوں گے۔ خاص کر اندروں چہرۂ دروازہ تاج کے کتبہ کے ساتھ تاریخ ۱۰۵۷ھ واضح کرتی ہے کہ ضرور کسی اور کاتب نے بعد میں اس تمام کام کو سرانجام دیا مگر افسوس کا مقام ہے کہ کسی اور کاتب کا نام نہیں ملتا۔ مؤلف تذکرہ مخزن الغرائب نے ایک شاعر خواجہ غیاث الدین المتخلص بغارابی کا ذکر کیا ہے کہ جہانگیر کے عہد میں ہندوستان میں آیا اور یہ بہت بڑا کاتب تھا۔ اس نے خط نسخ و ثلث میں تاج محل میں مزار ممتاز پر کتبات لکھے۔ اسی طرح ممکن ہے کہ دیگر خطاط نے بھی وہاں کام کیا ہو۔

فنی اعتبار سے تاج کے چاروں چہروں کے کتبات پر ایک اعتراض بھی ہے۔ وہ یہ ہے ان کتبات کے اکثر حصص کو از سرِ نو ٹھیک کر کے بعد میں دونوں سفید و سیاہ مرمر کے ٹکڑے کاٹ کر خطاطی کے فن کی روح سے بھر دیا ہے۔ یہ تو ضرور ہے کہ فن کتابت کے اعتبار سے یہ کتبات خاصہ عمدہ ہو گئے ہیں مگر یہ بدنما داغ ضرور نظر آتے ہیں بشرطیکہ بغور دیکھا جائے۔

کتبات کی تفصیل صدر دروازہ سے شروع کی جاتی ہے:

۱۔ دروازہ کے بیرونی چہرہ پر۔ سورہ الفجر۔ بسم الخ۔ والفجر ...... وادخلی جنتی

۲۔ دروازہ کے اندرونی چہرہ پر۔ سورہ والضحیٰ۔ بسم الخ۔ والضحیٰ ..... فحدث

سورہ دوم۔ سورہ الم نشرح۔ سورہ والتین۔ اس کے اخیر میں "تمت بعونہ تعالیٰ ۱۰۵۷ھ۔"

۳۔ اول جنوب رویہ حوالی روضہ۔ بسم الخ۔ یٰس والقرآن۔ .....

دوم مغرب رویہ حوالی روضہ ومالیٔ لا اعبد الذی ..... معرضین

سوم شمال رویہ واذا قیل لھم انفقوا ....... فانی یبصرون

چہارم مشرق رویہ ولو نشاء لمسخنا ...... والیہ ترجعون۔

۴۔ حوالی پیش طاق روضہ چہار سو۔ اول جنوب رویہ بسم الخ والشمس کورت .... رب العالمین

دوم مغرب رویہ۔ بسم الخ۔ اذا السماء انفطرت ....... یومئذ للہ۔

سوم شمال رویہ۔ بسم الخ۔ اذا السماء انشقت ....... غیر ممنون۔

چہارم مشرق رویہ۔ بسم الخ۔ لم یکن ..... حتی ربہٗ

۵۔ اندرونی حوالی روضہ۔ سہ سورہ۔ بسم الخ۔ تبارک الذی ... بماءٍ معین دوم سورہ۔ انا فتحنا۔

بسم الخ - انا فتحنا لک ... عظیما - سورہ دھر - بسم الخ ھل اتی علی الانسان ..... لھم عذابا الیما

۶- تربت ممتاز محل - تعویذ بالا کے سینہ پر - یا حی یا قیوم برحمتک استغیث ... حکیم -

تعویذ کے دوسری طرف - قال اللہ تعالیٰ ... ان الابرار لفی نعیم ... علی القوم الکفرین -

تعویذ کے بالیں شمال رویہ - ھو اللہ ..... الرحیم -

تعویذ کے دوسری طرف بالیں پر : تاریخ مرقد منور ارجمند بانو بیگم مخاطب بہ ممتاز محل فی سنہ ۱۰۴۰ھ - اسی کے ہمراہ تعویذ بادشاہ شاہجہان پر

مرقد مطہر اعلحضرت فردوس آشیانی - صاحب قران ثانی - بادشاہ طاب ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ ۱۰۷۶ھ

۷- تربت ممتاز محل اندرون تہ خانہ - اول بالیں تعویذ شمال رویہ ھو الذی .... الرحیم -

سمت دوم بائیں تعویذ جنوب رویہ

تعویذ کے سینہ پر - ھو الغفور الرحیم - قال اللہ تعالیٰ - تبارک وتعالیٰ قل یا عبادی الذین اسرفوا علیٰ انفسھم لا تقنطوا من رحمۃ اللہ - ان اللہ یغفر الذنوب جمیعا - انہ ھو الغفور الرحیم - کل نفس ذائقۃ الموت وانما توفون .... متاع الغرور - قل رب اغفر وارحم وانت ارحم الراحمین -

مرقد شاہجہان غازی اندرون تہ خانہ - مرقد منور مضجع مطہرہ بادشاہ رضوان وستگاہ خلد آرام گاہ اعلحضرت علیین مکانی فردوس آشیانی، صاحب قران ثانی شاہجہان بادشاہ غازی طاب ثراہ وجعل الجنۃ مثواہ در ۱۰۷۶ھ وہفتاد و شش ہجری مقدسہ تاریخ بست و ششم از جہان فانی نزہت گاہ جاودانی انتقال فرمودند -

---

# تعمیراتِ عالم میں تاج محل کا پایہ!

اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ ہر ملک و قوم کی اپنی خصوصیاتِ فنون اور ان کے شاہکار ہیں۔ مگر ان میں چند ہی ایسے ہیں جو آج تاریخِ فنون میں بین المللی حیثیت رکھتے ہیں۔ یہ ایک مسلمہ امر ہے کہ تاج محل آج بیشک اپنی فنی خصوصیات کے اعتبار سے فنِ تعمیرِ عالم میں عجائباتِ روزگار میں شمار ہوتا ہے۔ مگر یہ کسی نے خوب کہا ہے کہ تاج محل کو کما حقہٗ بیان کرنا ناممکن ہے۔ اس میں اعلٰے فنِ تعمیر کا تغزل اور غیر فانی شاہانہ عشق پنہاں ہیں۔ اس لیے ان وجوہ کی بنا پر لازمی معلوم ہوتا ہے کہ تاج محل کا رتبہ فنِ تعمیرِ عالم میں کسی قدر بیان کیا جائے۔ یہاں محض چند نکات بطور موازنہ اور مقابلہ واضح کرنا مقصود ہے۔ کہ تاج محل کو دنیا کی گنبد دار عمارات میں کیا درجہ حاصل ہے کیونکہ یہی اس کی عظیم الشان خوبی فن ناظر کو فوراً متوجہ کرتی ہے۔ (شکل ۲۸)

ماہرین نے اس امر پر طویل بحث کی ہے کہ آیا گنبد کی ابتدا مغرب میں ہوئی یا مشرق میں۔ مگر جدید تحقیقات اور انکشافاتِ حفریات نے واضح کر دیا ہے کہ مشرق میں گنبد قدیم زمانہ سے ہی موجود تھا تاہم یہ آسانی سے کہا جا سکتا ہے کہ یروشلم میں قبۃ الصخرہ جو کافی بڑی اور نہایت وجیہہ عمارت ۷۲ھ ہجری سے مثمن سطح پر خلیفہ عبدالملک اموی نے بنائی تھی زمانہ سے چلی آتی ہے اگرچہ اس میں قدیم زمانہ سے آج تک کافی تدریجی ترقی ہو چکی ہے اور یہ بھی واضح ہے کہ فنی اعتبار سے قبہ کا اطلاق اسی قبۃ الصخرہ پر ہوتا ہے اور بعد میں اسی قسم کے گنبد دیگر عمارات میں گرد و نواح کے ممالک میں مثلاً شام، قسطنطنیہ، مصر، الجزائر میں نمودار ہوئے۔ خاص کر مصر میں گنبد ابن طولون، قیروان میں گنبد مسجد جامع وغیرہ قبۃ الصخرہ کے مثنی اور موخر ہیں۔

ابتدا سے ہی قبہ یا گنبد عربوں کے ہاں معماری خصوصیات کی وجہ سے ضرب المثل ہو چکا تھا۔ یہاں تک کہ جہاں اسلامی ممالک میں قبے کثرت سے پائے جاتے ہیں ان مقام کو قبہ یا قباب ہی نام دیدیا ہے۔ جیسا کہ یاقوت حموی نے اپنی مشہور کتاب معجم البلدان میں سمرقند، نیشاپور، بغداد، نجد وغیرہ کے تحت اور قبۃ الکوفہ و اسکندریہ مصر

ہیں قبہ جالینوس ، قبۃ الرحمۃ ، قبۃ الحمار ، وغیرہ بیان کیے ہیں ۔

آٹھویں صدی ہجری میں جب مسلمانوں نے اپنی مختلف سلطنتوں کو مختلف حصصِ عالم میں مستحکم کیا اور عالم اسلامی کی وسعت سلطنت روما سے بھی بڑھ گئی ۔ اور بے شمار اقوام کے افراد نے اسلام قبول کیا جن کا طرزِ فن تعمیر اگرچہ طرزِ روما سے مختلف تھا اور بعض حالات میں اس سے بھی زیادہ قدیم تھا ۔ یہ کشادہ دلی سے یاد رکھ لینا چاہیے کہ ابتدا میں مسلمانوں نے غیر مسلم معمار مختلف اقوام و ممالک سے اپنی مساجد اور مساکن کے لیے حاصل کیے ۔ زیادہ تر ان میں ارمنی تھے ۔ خاص کر گنبد کو اختیار کرنے سے متعلق عرض ہے کہ عربوں نے خاص کر اس کا استعمال اپنی مقابر کے لیے ایک خصوصیت بنائی تھی جس کے استعمال میں انہوں نے مزید بصیرت کا ثبوت دیا اگرچہ ان سے قبل بازنطینی ، رومی اور عبرانی گنبد استعمال کر چکے تھے ۔ پروفیسر سٹرزی گووسکی ایرانی تحریک کا بہت بڑا حامی ، استدلال کرتا ہے کہ مشرقی ونے میں گنبد کی ابتدا ہوئی اور آرمینیا سے بازنطینی سلطنت میں آیا جہاں سے بلقان اور روس میں یونانی گرجوں کی سرپرستی میں لایا گیا ۔

آرتھر کنگز لے پورٹر نے نہایت عمدگی سے بیان کیا ہے کہ مقرنس یعنے نصف کرہ کا مثلثی کٹا ہوا حصہ اور مربع سطح جو قبہ کی بناوٹ کا اصل اصول ہے مشرق میں قدیم زمانہ سے ہی معلوم تھا ۔ اور عربوں میں (آرچ) ، کمان یا محراب وس یا قالب دار چھت ان کی تعمیرات میں اس قدر عام تھی کہ ان کے ہاں ایک محاورہ ہو گیا تھا کہ محراب کبھی سوتی نہیں ے صحیح کمان جو اصولِ فن کے تحت میں بنائی جائے کبھی بیٹھتی نہیں ۔

اسی طرح قسطنطنیہ میں جو بازنطینی سلطنت کا دارالحکومت تھا بہترین مقرنس دار گنبد آیا صوفیہ میں ابتداءً نمودار ہوئے اگرچہ اس میں بھی ہمارے زمانہ تک کافی تبدیلیاں ہو چکی ہیں بلکہ سلطان محمد ثانی کی فتح قسطنطنیہ ۸۵۷ھ ۱۴۵۳ء سے قبل ہی قریب قریب تمام ممالکِ مشرق و مغرب میں اپنے اپنے مخصوص طرز میں فنِ تعمیر میں اختیار کر چکے تھے اور خاص یہ وہ وقت تھا جبکہ یونانی ، رومی ، بازنطینی ، ایرانی ، عراقی فنون کے قدیم آثار بحیثیت مستند فنون کے شمار نے لگے تھے ۔ اور اٹلی نے اسی زمانہ سے دوسری طاقتوں سے علیحدگی اختیار کر کے ایک خاص خوشگوار زندگی پہلو میں قدم رکھا جسے محققین نے نہایت موزوں لفظ رینیسانس یعنے دورِ احیاء علوم و فنون سے یاد کیا ہے ۔ اٹلی کے اس دور کے فنِ تعمیر کو یوں بیان کیا ہے : "اہل ٹسقن اپنے آباؤ اجداد کے قبوں کو کبھی نہیں بھولے ۔ انہوں نے بڑے غور و خوض کے بعد لاطینی روایات کو وابستہ رکھا ۔ اہلِ جنوب پر بازنطینی اور اسلامی نمونہ ہائے نے اثر کیا جن کو اٹلی کے باشندوں نے اپنی تعمیرات میں کھپا دیا ۔ اٹلی کے دورِ احیاء علوم و فنون نے دراصل مشرق

سے فیضان حاصل کیا اور اس لیے اٹلی کو علوم و فنون کے ہر شعبہ میں غیر فانی حیات عطا ہوئی جس کا کبھی کسی قوم یا ملک نے خواب تک بھی نہیں دیکھا تھا۔ چنانچہ یہ زمانہ اٹلی میں دیگر ممالک کے بہترین صناع اور فضلار کے لیے کشش کا باعث ہوا جنہوں نے واپسی پر اپنے اپنے ممالک میں علوم و فنون میں مزید زندگی کی آبیاری کی۔ دراصل اس دورِ احیار نے اٹلی کو جذبۂ خود دارانہ و آزادی کی تکمیل کا بنی نوع انسان کے لیے ذریعہ بنایا جو یورپین اقوام میں ودیعت رکھا گیا ہے اس لیے اس دورِ احیار کے اسباب و علل نے تمام یورپ پر سیاسی و ثقافتی حیثیت میں بہت بڑی تبدیلی پیدا کی خاص کر فرانس میں لوئی چہاردہم کے عہد میں علوم و فنون کو خاصی ترقی ہوئی۔ جیسا کہ اس سے پیشتر اٹلی نے اپنے دورِ احیار میں کی تھی۔ غرضیکہ سترھویں صدی عیسوی سے مشرق اور مغرب کے سیاح کی کثیر جماعت سیاحتِ عالم کے لیے نکلی اور ایشیا و یورپ میں کسی قدر ثقافتی رابطہ قائم ہوا۔ اور ان سیاحوں نے دیگر ممالک کے فنون کے اعلےٰ نمونوں کے اپنے اپنے مشاہدات کو نقادانہ نگاہ سے اپنے اپنے ملک کے ویسے نمونوں سے مقابلہ کر کے بیان کرنا شروع کیا۔ چنانچہ بہت سے انگریز و فرانسیسی سیاحوں نے بحری و بری راستوں سے ہندوستان پہنچ کر مغلوں کے دربار میں رسائی حاصل کی۔ اکثر ان میں سے قبل تعمیر تاج آئے۔ اکثر ایسے ہیں جنہوں نے تاج محل کا بغور مشاہدہ کیا اور انہوں نے تاج کا اطالوی اور فرانسیسی فنِ تعمیر کے شاہکاروں سے مقابلہ کیا جو بالاتفاق بیان کرتے ہیں کہ یورپ میں ایسی کوئی عمارت نہیں ہے خاص کر برنیئر فرانسیسی سیاح جس نے تاج کو زیرِ تعمیر اور تکمیل کو دیکھا ہے تاج کا مقابلہ پیرس کے سینٹ لوئیس اور سینٹ انٹوائن، وال دی گراس، اور فلورنس کے ڈیوک اعظم کی عبادت گاہ سے کرتا ہے اور اس نتیجہ پر پہنچتا ہے کہ یہ بالکل اپنے رنگ میں بذاتِ خود ایک حیثیت رکھتا ہے۔ عمارات میں تاج محل سے ایک مقبرہ کی عمارت کے لحاظ سے یورپ کی محض دو عمارتیں دکھائی دیتی ہیں مثلاً پانتھیوں روم اور پانتھیوں پیرس۔ اول الذکر آج سینٹ ماریا روٹنڈا کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اور اس کا گنبد نصف کرّی ہے۔ اس کی بنیاد دراصل ۱۱۲ء میں گول سطح پر رکھی گئی تھی۔ بعض محققین نے رومی سیاحوں کے اقوال سے متاثر ہو کر اسے دنیا میں سب سے بڑا گنبد شمار کیا ہے۔ مگر بعض نے اس گنبد کا بیجاپور کے گول گنبد سے مقابلہ کر کے ثابت کیا ہے کہ بیجاپور کا گنبد دنیا بھر میں سب سے بڑا ہے۔ دوسری عمارت پانتھیوں پیرس ۱۷۳۵ء میں تعمیر ہوئی۔ تمام یورپ میں گنبدی عمارات کثیر الاضلاع سطح پر بہت کمیاب ہیں جیسا کہ ایشیا میں بے شمار خاص کر اسلامی عمارات ہیں۔ سلطانیہ (ایران) میں سلطان اولجائتو خدابندہ کا مقبرہ و مسجد جو ۱۳۰۰ء میں مثمن سطح پر تعمیر ہوئے فنی اعتبار سے مشرق میں بہترین خوبصورت عمارت ہے۔ اسی طرح ہندو پاکستان میں اس قسم کی سب سے پہلی اسلامی عمارت ملتان میں روضہ رکن عالم ہے جو ۱۳۲۰ء میں

تعمیر ہوئی مگر مغلوں نے اپنے عہد میں اس مثمن سطح کو مثمن بغدادی میں تبدیل کر دیا۔ یعنی مربع سطح کو کونوں پر کاٹ دیا ہے، اور مساوی الضلع مثمن ہموار نہیں رہی۔ جیسا کہ تاج محل کی سطح ہے۔

فرنچ مؤلف موسیو دورند نے اپنے شاہکار فنِ تعمیر بنام "مجموعہ اور مشابہ نمونہ جات" میں ایسی گنبد دار عماراتِ عالم کا مقابلہ کر کے یوں ترتیب دیا ہے۔ مثلاً آیا صوفیہ قسطنطنیہ، سینٹ مارک وینس، سینٹ ماریہ فلورنس، روضہ ممتاز، سینٹ پیٹر روم، گنبدِ آنوالیڈ پیرس، نپولیون، یا تھیولیپرس ان میں خاص کر تمام یورپین عمارات ایک نمونہ کے مطیع نظر آتی ہیں کیونکہ یہ شکل اور اصول میں مشابہ ہیں۔ اور یہ نتیجہ فوراً اخذ ہو گا کہ مشرق ہے اور مغرب مغرب۔ قیام پیرس کے دوران جب مؤلف کو تاج کے سطحی نقشہ کو پروفیسر پال بگو کے روبرو کچھ مشورہ حاصل کرنے کے لیے پیش کرنے کا اتفاق ہوا تو اس نے فوراً ظاہر کیا کہ یہ گنبد نپولین گنبد انوالیڈ کے مشابہ ہے، جو تاج کے بعد ۱۷۰۶ء میں تعمیر ہوا۔ مگر یہ گنبد انوالیڈ دراصل جینو (اٹلی)، کے گرجا سینٹ ماریا دی کسد کا مثنیٰ ہے جس کی تعمیر ۱۵۵۳ء میں ایسے ہی سطحی نقشہ پر ہوئی۔ اور یہ دونوں تاج سے مختلف ہیں مگر چاروں کونوں میں چار کمرے نظر آتے ہیں جس وجہ سے یہ تاج سے کسی قدر مشابہ نظر آتے ہیں۔ اٹلی کے گرجا کے چاروں کونوں پر مینار نما چار برج بھی ہیں۔ (شکل ۵۶-۶۶)

فرگسن کہتا ہے کہ مجھے واقعی تاج محل اور دیگر شاہی مقبرہ جات دہلی و آگرہ کا اثر خوب یاد ہے مگر جہاں تک میرے علم کی وسعت ہے قبۃ الصخرہ سب کو مات کرتا ہے جس میں لطافت و خوش وضعی کا تناسب بدرجہ اتم ہیں جو کسی اور عمارت کے اندر نہیں پائی جاتیں جس کا مجھے علم ہے۔ چنانچہ فرگسن کی اس رائے کو بیان کرنے کے بعد ہم دیکھتے ہیں کہ تمام متذکرہ بالا گنبد دار عمارات جن کا ذکر موسیو دورند نے کیا ہے خواہ ایشیا میں یا یورپ میں قبۃ الصخرہ کے بعد نمودار ہوئی ہیں۔ مغلئی گنبد کا فنی اثر یہیں سے آغاز کرتا ہے۔ چنانچہ امیر تیمور جنوری ۱۴۰۱ء سے ۱۷ مارچ تک دمشق میں رہا جیسا کہ اسے عرب شاہ نے بیان کیا ہے کہ وہ اپنے ہمراہ بے شمار معمار، نجار، قیدیوں کی صورت میں سمرقند لے گیا اور یہی لوگ تھے جنہوں نے اس کے حکم سے گورِ امیر یعنی اس کی بیوی بی بی خانم کا مقبرہ تعمیر کیا جس میں آخر وہ خود بھی دفن ہوا۔ اس گورِ امیر کی سب سے بڑی فنی خصوصیت اس کا دوہرا بلب نما گنبد ہے جس کا مثنیٰ ہم تاج محل آگرہ میں پاتے ہیں۔

یاد رہے کہ یہ دوہرا بلب نما گنبد ہند و فنِ تعمیر سے نہیں آیا۔ اس لیے سوال پیدا ہوتا ہے کہ کیا امیر تیمور کو علم تھا کہ کہیں عالم میں دوہرا بلب نما گنبد ہے یا تھا۔ ہاں ایک جگہ اور محض ایک جگہ اور وہ فلسطین میں بیت المقدس کی عمارت میں موجود ہے جسے خلیفہ عبدالملک نے ۷۲ھ میں تعمیر کیا تھا۔ روضہ تاج محل کے اندر جو تعویذ قبور نظر آتے ہیں دراصل ان کے نیچے ایک اور سردابہ موجود ہے جہاں اصل قبور ہیں۔ یہ سردابہ مغلوں کے ہاں زنانہ

قبر کے لیے خصوصیت ہوگیا ہے۔ جو اس امر کا مقتضی ہے کہ اس سرداب کی تاریخی حیثیت سے توضیح کی جائے۔
اس لیے جب ہم قدیم زمانہ پر نظر ڈالتے ہیں تو اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ یہ سرداب قبور تحت زمین فنا فی الحیات شہدائے کے لیئے مقصود تھا اور بعد میں یہی زمین دوز کمرے گرجے کی عبادت گاہ شمار ہوئے جو اقبال گناہ کے نام سے مشہور ہوئے اور اسے مقام شہادت قرار دیا گیا۔ چنانچہ اس قسم کے سرداب کا بہترین نمونہ علاوہ مشہور قدیم کیٹا کومس روما کے اٹلی میں گرجا سینٹ مارک وینس میں ہے اور یہ سرداب گرجوں میں بلا تمیز رومن کیتھولک یا پروٹسٹنٹ کے مذاہب کی اہم ہستیوں کے لیے جائے قبور مقررہ ہوگیا۔ اور مسلمانوں نے بھی اپنے مقبروں میں تحت زمین اہل قبر کیلئے اسے خود بخود استعمال کیا جس کے اکثر نمونے ترکی و شرق اوسط میں ملتے ہیں مگر اس کا بہترین نمونہ سمرقند میں امیر تیمور کے روضہ گور امیر میں ہے۔ مغل بادشاہوں نے یہ خیال کرتے ہوئے کہ عورتوں کے لیے عام طور پر پردہ لازمی ہے اس لیے اس نظریہ کے تحت بعد وفات بھی اسی طرح ان کو پردہ میں رکھا جائے۔ چنانچہ انھوں نے زمین دوز کمرہ عمارات روضہ میں عورتوں کی اصل قبر کے لیے مخصوص کر دیا۔ اور یہ عمل امرا کی حد تک زیادہ تر رہا۔ چونکہ فنی اعتبار سے تاج محل گور امیر سمرقند کا مثنیٰ ہے اس لیے تاج میں یہ سرداب بھی وہیں سے آیا ہے اور اس سے پیشتر ہندوستان میں کم نظر آتا ہے۔ اور مغلوں کے زمانہ کے مقبرے عام طور پر لاہور، دہلی، آگرہ میں اس سرداب والے محض عورتوں کے ملتے ہیں۔ اہل لاہور کی توجہ مقبرہ نورجہاں، مقبرہ والدۂ علی مردان خاں، مقبرہ رستم غازی، اور مقبرہ صاحب جمال (غلط العام) مقبرہ انار کلی کی طرف مبذول کرائی جاتی ہے جن میں سرداب ہیں۔ حالانکہ مقبرہ جہانگیر، آصف خاں وغیرہ میں نہیں ہے۔ دہلی میں مقبرہ زوجہ عبدالرحیم خانخاناں میں سرداب موجود ہے۔ اسی طرح آگرہ میں اعتماد الدولہ اور اکبر کے روضہ میں سرداب نہیں ہے۔ غرضیکہ بہت سی مثالیں حاصل کی جاسکتی ہیں۔

تاج محل کی نقاشی، پرچین کاری سفید پتھر میں مختلف رنگ کے قیمتی پتھر کھود کر بھرے گئے ہیں اور یہ الف پفا (MOSAICS) سے بالکل مختلف ہے۔ بعض نے دونوں کو ایک ہی گردانا ہے۔ مؤخر الذکر کے بہترین نمونے یروشلم فلسطین، قسطنطنیہ میں ملتے ہیں۔ عربوں نے اس کی دو قسمیں کی ہیں۔ ایک تو وہ جس سے فرش اور دوسری قسم سے دیواریں اور محرابیں مزین کی جاتی تھیں۔ جو بازنطینی اصلیت کا ہے۔ اس لیے ہمیں فراخدلی سے کہنا چاہیے کہ تاج کی زیبائشی پرچین کاری بالکل الگ شے ہے اور ایسے مقابلہ سے بالکل بالاتر ہے۔

تاج کو مختلف ممالک کے فن تعمیر کے شاہکاروں میں پیش کر کے ہمیں وثوق سے کہنا چاہیے کہ تاج محل آج بھی اپنے ان تمام تعمیری اوصاف کے باوجود اس کی فراخ محرابوں کے کونوں پر پرچین کاری، گول منارے، دوہرا بلب نما

نبد، زیرزمین قبر کا سرد ابہ، بے شک دنیا بھر کی بہترین عمارات سے اس کو طرۂ امتیاز بخشتے ہیں۔ اور اس لحاظ سے یہ
رات خود اپنی ذات میں واحد درجہ رکھتا ہے۔ یہ ضرور ممکن ہے کہ تاج اور دیگر دنیا کی بہترین عمارات میں بعض نکاتِ
شابہت میسر آجائیں مگر وہ تاج کی خودمختاری وامتیاز اور متانت کو متاثر نہیں کرتے اس لیے تاج کو محض بے مثل
جائبات روزگار میں شمار کیا جاتا ہے۔

---

حوالہ جات :۔


۱۰۳ ص ۵۱۶ سنہ ۱۹۲۷ء

۶۹ ۱۰۹ و ۱۱۰

۶۲

۴۳

۴۸ ص ۱۵۵ و ۱۵۷ و ۱۶۰

۹۷ ص ۶۴

۸۷ ص ۱۰۵/۲ و ۶۳

۹۸ ص ۴۰۹/۱

۴۴ (وسط اٹلی) ص ۲۰۳

۶۰ ص ۹ و ۱۰ و ۱۱ و ۱۲

۶۸ ص ۴۰-۴۳

۵۵ ص ۲۶-۲۷

۶۶ ص ۶۸/۱

۱۰۷ سنہ ۱۹۳۳

۷۵ ص ۵۵۹-۵۶۰

# اورنگزیب کے زمانہ سے آج تک عمارتِ تاج پر تبصرہ

(۱) فنونِ لطیفہ سے متعلق اورنگ زیب کا رویہ اکثر محققین کے نزدیک معرضِ بحث رہا ہے۔ اور اکثر کی یہی رائے ہے کہ اسے فنونِ لطیفہ سے کوئی دلچسپی نہیں تھی اس وجہ سے ان کو بہت تنزل ہوا۔ مگر ایسا خیال رکھنے والوں نے سیاسی ماحول کو نظر انداز کر دیا ہے جو اس کے ایسا رویہ رکھنے کا کافی ذمہ دار ہے۔ کیونکہ وہ اس قدر ہنگامہ خیزی سے لڑائیوں سے عہدہ برآ ہو کر تخت پر آیا اور آتے ہی دوسرے معاملاتِ سلطنت میں مصروف ہوا کہ فنون کے لیے کوئی وقت تک نہیں رہا تھا کہ وہ کماحقہ توجہ دے سکتا۔ اس سے انکار نہیں کہ اس کا ذاتی نقطۂ نگاہ بھی کسی قدر کافی ذمہ دار ہے ماحول وحالات اس سے زیادہ ہیں اور ان کو ضرور پیش نظر رکھنا چاہیے۔ اس صورت میں ہم دیکھتے ہیں کہ وہ ابھی شہزادہ تھا تو اس کو ان فنی باتوں میں خاصی دلچسپی تھی جس کے اکثر شواہد ملتے ہیں۔ چنانچہ روضہ ممتاز محل کی تعمیر کے بعد فوراً دفعہ اس کا یہاں گذر ہوتا ہے تو اس کے ملاحظہ میں بعض امور آئے ہیں جن کو وہ بادشاہ کے گوش گذار ایک خط کے ذریعہ کرتا ہے۔ اور وہ خط یہ ہے:

(۲) "جمعہ کے روز روضۂ مطہرہ کا طواف کیا۔ زیارت کی برکتیں جو سراپا اطاعت تھیں حاصل کیں۔ اس پاک بنیاد والے مقبرہ کی عمارتیں اسی دستور کے موافق جو حضور پُر نور نے تمام کی تھیں استوار ہیں۔ لیکن مرقدِ پاک کا گنبد شمالی جانب سے برسات کے موسم میں دو جگہ سے ٹپکتا ہے اور اسی طرح سے چاروں پیش طاق اور دوسرے درجہ کا شاہ نشین اور چار چھوٹے گنبد اور بڑے گنبد کے کچے کوٹھے کی پشت بھی دو تین جگہ سے اسی فصل میں ٹپکی تھیں۔ دیکھیے آئندہ سال کیا ہوتا ہے۔ مسجد کے گنبد اور جماعت خانے بھی موسم بارش میں ٹپکتے ہیں اور ان کی مرمت کر دی گئی ہے۔ معمار لوگ بتاتے ہیں کہ اگر درجہ دوم کے کوٹھے کے فرش کو علیحدہ کر کے ریختہ کریں اور ریختہ کے اوپر آدھ گز کی تہہ کاری کر دی جائے تو شاید پیش طاق اور شہ نشین اور چھوٹے گنبد ٹھیک ہو جائیں۔ بڑے گنبد کی تدبیر میں عجز کا اعتراف کرتے

(۱) دیکھو "فنونِ لطیفہ بعہد اورنگ زیب" از ڈاکٹر محمد عبد اللہ چغتائی۔ (۲) مرقع اکبر آباد۔ سعید مارہروی۔ ص ۴۳

ہیں۔ اس قسم کی عمارتوں کو نظرِ بد لگ گئی ہے۔ اگر توجہ اقدس کا پرتو ان کے دفعیہ کے علاج کی طرف پڑے تو بجا ہو گا۔"

اب اورنگ زیب کے اس متذکرہ بالا خط سے اس کے ادراکِ فنِ تعمیر پر خاصی روشنی پڑتی ہے کہ اس نے کس قدر باریکی سے روضہ کا معائنہ کر کے اپنے والد کو اطلاع دی ہے۔ ہاں یہ بھی درست ہے کہ اس نے ایک دفعہ مذہبی نقطۂ نگاہ سے اس کی تعمیر پر تبصرہ کیا تھا۔(۱) مگر وہ اور صورت ہے یہ اس کے ادراک اور دلچسپی فنون کے خلاف نہیں جاتا۔ مآثر عالمگیری و دیگر مآخذ کے مطالعہ سے ہمیں وضاحت سے ملتا ہے کہ اس کے عہد میں عرس ممتاز الزمانی ۱۷ ذیقعدہ کو ہر سال برابر ہوتا رہا۔ اور اس کے لیے جو رقم شاہجہاں کے زمانہ سے مقرر تھی کسی قسم کی کمی نہیں آنے دی بلکہ بعض موقعوں پر جب اس نے اس کی زیارت کی تو مجاوروں اور محتاجوں کو جو روضہ میں مقیم تھے خاصی رقم عنایت کی۔ اور ہمیشہ حفاظ و مدرسین کا انتظام رہا۔ اس سے بڑھ کر اور کیا ہو سکتا ہے کہ جب اس کی اپنی چہیتی بیوی رابعہ دورانی دلرس بانو بیگم کا انتقال ہوا تو اورنگ آباد میں ویسا ہی روضہ بننے کے لیے خواہش ظاہر کی چنانچہ اسے عطاء اللہ معمار بن احمد معمار نے ۱۰۸۰ھ میں تعمیر کیا اور بالکل تاج محل آگرہ کے مشابہ ہے۔ اگرچہ اس سے فنی اعتبار سے کافی ادنٰے اور چھوٹا ہے۔ غرضیکہ ان حالات میں ہم اس کے ذوقِ فنون اور دلچسپی فنون پر حرف گیری نہیں کر سکتے اور اس کے ذاتی معاملہ میں تو وہ مذہبی سوال بھی پیدا نہیں ہوتا یعنے وہ بذاتِ خود فنون کی قدر شناسی اور ادراک سے معرا نہیں تھا۔

تاج محل کی عمارت میں مجر کے اندر کا نقشہ ملاحظہ کرنے پر معلوم ہو گا کہ یہ دراصل ایک ہی قبر کے لیے یعنے ممتاز الزمانی کے تعویذ کے لیے موزوں تھا مگر اس کے اندر دو تعویذ ہیں یعنے ممتاز الزمانی اور شاہجہاں۔ اول الذکر عین مرکز میں ہے، اور مؤخر الذکر ایک طرف ہے اور یہی صورت سرداب زیر زمین میں ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ تعویذ فنی حیثیت سے ایک ہی وقت میں اور ایک ہی کاریگر نے بنائے ہیں اگرچہ قریب بیس سال بعد تعمیر تاج شاہجہاں کی نعش کو وہاں ۱۰۷۶ھ میں دفن کیا جاتا ہے اور دونوں تعویذوں کی پرچین کاری وغیرہ سب ایک ہی ہاتھ کے بنائے ہوئے معلوم ہوتے ہیں اور اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ یہ سب اورنگ زیب کا کام ہے اگرچہ اس میں اس کی ہمشیرہ جہاں آرا بیگم کو بوجہ محبت شاہجہاں بہت دخل ہے مگر اس کے اختیار و حکم سے اختتام پذیر ہوا۔ یہ بھی صحیح ہے کہ شاہجہاں کا ارادہ تھا کہ وہ اپنے مقبرہ کو سیاہ مرمر

---

(۱) "فرزندِ عالیجاہ — حفظ اللہ — عمارت مقبرہ ہا شاید جائز نباشد۔ در اسرافِ خود تخن نیست و استعمال آہک بر قبر نیز منع است۔"

کا دریائے جمنا کے دوسری جانب تاج کے مقابل تعمیر کرے مگر اس کے اس ارادہ کی تکمیل خدا کو منظور نہیں تھی اور امورِ سلطنت اس کی تکمیل میں سدِ راہ ہوئے۔ اورنگ زیب میں قدر و ذوقِ فن تھا تو یہ تعویذ شاہجہاں انہی روایات پر تعمیر ہوا۔ سب سے بڑھ کر ماحول اور رموزیت کا سوال تھا جو خاص کر فنون میں اور ادراکِ انسانی اور توازنِ ذہن سے تعلق رکھتے ہیں۔ یہ بھی ناقابلِ یقین ہے کہ ۱۶۶۶ء میں ایسا ہونا مشکل تھا جب کہ حالات اس قدر تبدیل ہو چکے تھے اور ان تعویذوں میں کسی قسم کا فرق نہیں اور کسی کو مؤخر یا قبل نہیں کہا جا سکتا۔

اورنگ زیب کے بعد دیگر شاہانِ مغل کے عہد میں تاج کا ذکر بہت کم ملتا ہے اور زیادہ تر ان کا تعلق دہلی سے رہا۔ اور یہ واضح ہے کہ انہوں نے بھی روضہ کو بدستور اچھی حالت میں رکھنے کی کوشش کی اور ۱۷۶۴ء میں بھرت پور کے جاٹوں نے اسے خوب لوٹا اور عمارت کو نقصان پہنچایا۔ اور اسی طرح بوجہ عدم مناسب سرپرستی اور سالانہ مرمت جو ایسی عمارات کے لیے لازمی ہے یہ روضہ کافی عرصہ بطورِ زمین بے آئین رہا۔ ۱۷۹۳ء میں ایک میجر جی ایچ یہاں کچھ وقت کے لیے مقیم رہا جبکہ اس نے چار خطوط اپنے احباب کو یورپ میں لکھے جن میں اس نے اکبرآباد کی اکثر عمارات اور تاج محل کی مفصل تفصیل فنی حیثیت سے پیش کی ہے۔ اور اسی زمانہ میں ایک اور میجر پالمر بھی رہتا تھا۔ غرضیکہ اٹھارہویں صدی تک یہی حالت رہی۔ مگر انیسویں صدی کے ابتدا میں یعنی ۱۸۱۰ء میں بنگالی انجینئر نے ایک لفٹننٹ کرنل جوزف ٹیلر کو تاج کی اور سکندرہ کی ضروری مرمت کے لیے تعیّن کیا۔ اور اس کے متعلق خط و کتابت سے بعض دلچسپ واقعات پر روشنی پڑتی ہے۔ ان سے برٹش کا ہندوستان میں محکمہ آثارِ قدیمہ کی ابتدا تصور کرنی چاہیے[۱]:

"لفٹننٹ کرنل ٹیلر کو انتخاب کر کے تاج کی مرمت کے لیے ارسال کیا بلکہ ایک محدود رقم کو بمقابلہ کام جو اختتام پذیر ہوا منظور کیا۔ اس لفٹننٹ کی کماحقہ فرض شناسی کے لیے داد دینی چاہیے۔ آخر میں کہنا چاہیے جو اس کے افسروں نے اس کے ذمہ لگایا تھا۔ اس کا یہ کام ضرور احسان کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔ اس سے چند سال پیشتر جب یہی کیپٹن ٹیلر آگرہ میں انجینئر افسر تھا تو یہ تاج کے گنبد کی مرمت کر رہا تھا اس وقت یہ ایک رسّے کی سیڑھی کے ذریعہ مع اپنی بیوی گنبد کی چوٹی تک چلا گیا تھا اور وہ خوب ہمہ تن دلیر اور باہمت تھا۔"

اس سے انکار نہیں ہو سکتا کہ برٹش کے ہندوستان میں آنے پر ان عمارات کو محفوظ رکھنے کے لیے کافی جد و جہد کی گئی۔ خاص کر اس ضمن میں ڈاکٹر برگھم، ورکلس، کنگھم، فرگسن وغیرہ کے کاموں سے عیاں ہے کہ ۱۸۴۲ء میں دہلی میں ایک انجمن آثارِ قدیمہ کے نام سے قائم ہوئی جسے عام طور پر نظر انداز کیا جاتا ہے اور اس کا اول رسالہ ۱۸۵۰ء میں طبع ہوا۔

---

۱۔ ایشیاٹک اینول رجسٹر ۱۸۰۳ء۔

جب کہ اس کا صدر مسٹر مٹکاف اور معتمد ہنری میڈ تھے۔ اس رسالہ میں نہایت عمدہ ضروری مضامین شائع ہوئے۔ کیپٹن کنگھم جیسے اس انجمن کے اراکین میں سے تھے جنہوں نے بہت مفید خدمات انجام دی ہیں۔

ہمیں لارڈ کرزن کی ترقی آمیز توجہ کا ممنون ہونا چاہیے اور ہم پر اس کا شکریہ ادا کرنا لازمی ہے کہ اس کے عہد میں تاج کی مرمت خاص طور پر کی گئی تھی جب کہ اس نے ۱۹۰۲ء میں محکمہ آثار قدیمہ کی سکیم کو پیش کیا اور تاج کا صحیح سطحی قدیم نقشہ بھی دستیاب کیا گیا جس کے ذریعہ سے لارڈ کرزن کے ماتحتوں نے باغ تاج محل کی روشوں اور خیابانوں کو درست کرنے میں بہت مدد ملی۔ جس کا تمام سہرا مسٹر جان مارشل کی ان تھک کوششوں کے سر ہے جس کا خاص ذکر کرنا ان آثار پر کام کرنے والے کا فرض ہے۔ سر جان مارشل کے اکثر علمی کارنامے آج ہندوستان میں کام کرنے والوں کے لیے مشعل ہدایت ہیں۔ اس زمانہ سے آج تک خاصی ترقی بھی ہوئی ہے۔ چنانچہ ۱۹۳۴ء کے زلزلہ بہار میں اس کے بعض حصوں کو صدمہ آیا جن کو گورنمنٹ نے از سر نو زر کثیر خرچ کر کے مرمت کرا دیا۔ (۱)

---

# نتیجہ

قریب قریب تمام ضروری امور تاج محل کی تعمیر اور تاریخ سے متعلق بالاستیعاب بیان کیے گئے ہیں بالخصوص مختلف فیہ روایات متعلقہ اصل معمار و حقیقت نقش و نگار جن کی وجہ سے تاج کے صحیح حالات اور اصل چہرۂ تاج پر نقاب آ گیا ہے اور عوام بجائے اصل تاج کو دیکھ کر کماحقہ حظ اٹھانے کے ان جھگڑوں میں الجھ جاتے ہیں اور تاج کا اصل حسن ان کے سامنے کبھی نہیں آتا اس لیے ارتقائے فن تعمیر اسلامی ہند کو بھی قدرے ابتدا میں بیان کیا گیا ہے اور واضح ہے کہ ثقافت اسلامی اور ثقافت ہندی میں زمین آسمان کا فرق ہے اس لیے مسلمان ابتداء میں مجبور تھے کہ ہندوستان میں اپنی قدیم ایران و توران کی روایات فن تعمیر کی بنا پر مختلف ہی فن پیدا کریں۔ اگرچہ انہوں نے قدماء کی عمارات کو اپنی فوری ضرورتوں کو ادا کرنے کے لیے از سر نو ترتیب دے کر اپنی استعداد فن کا ثبوت دیا اور تھوڑے ہی عرصہ میں ہندوستان میں مسلم طرز فن تعمیر بحیثیت فن صورت پذیر ہوئی جس نے تاریخ فنون میں ایک مستقل جگہ اختیار کی۔ مختلف مقامات پر مسلم فن تعمیر ہند بادی النظر میں ایک دوسرے سے مختلف نظر آتا ہے مگر اصولی حیثیت سے یہ ایک ہی ہے۔ مغل سلطنت نے بہ نسبت دیگر سلطنتوں کے زیادہ عرصہ حکومت کی۔ فرگسن مغل فن تعمیر بیان کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ جہانگیر اور شاہجہاں کی تعمیرات میں

---

(۱) رپورٹ۔ آثار قدیمہ

ہندوئیت کا شائبہ تک نہیں رہا جو بدرجۂ اتم تاج محل کے گنبد سے عیاں ہے۔

محض پادری میزق کی واحد سند پر یہ دعوٰے کیا جاتا ہے کہ جیرونیمو ویز یو باشندہ وینس تاج کا معمار تھا جس کا کوئی ثبوت ہندوستان میں یا اٹلی وغیرہ میں نہیں۔ کافی وجوہات ہیں کہ ہم احمد معمار کو تاج کا معمار تصور کر لیں مگر افسوس اس امر کا ہے کہ ابھی تک محض اس کا اپنا لڑکا لطف اللہ مہندس اپنے باپ احمد کو تاج کا معمار بیان کرتا ہے حالانکہ معاصر کتب خاموش ہیں اور ان میں نئی دہلی یعنے شاہجہاں آباد کی تعمیرات کو احمد و حامد دو معماروں کی طرف منسوب کیا گیا ہے جو تاج کے کافی عرصہ بعد تعمیر ہوئیں۔ اور تاج کی معاصرانہ تفصیل میں دو نام ماہر میر عبدالکریم اور مکرمت خاں بحیثیت مہتمم ملتے ہیں۔

نقش ونگار کے ضمن میں پرچین کاری سے متعلق کافی بحث کی جاچکی ہے جس سے واضح ہے کہ تاج کی پرچین کاری میں کسی قسم کا اطالوی شائبہ تک نہیں ہے یہ بالکل مشرقی ہے مگر اس کے برعکس دہلی کے قلعہ کے دیوان عام کے جھروکہ کی اندرونی دیوار کی پرچین کاری کے تختے مع اورفیس ( دیوتا موسیقی ) بیشک اطالوی ہیں اور ان کو بعد میں یہاں لاکر لگا دیا گیا ہے۔ اور معاصر کتب میں جھروکہ کی اس دیوار کی تفصیل موجودہ سے بالکل مختلف ہے۔ گورامیر یعنی مشہور مقبرہ امیر تیمور سمرقند اور تاج محل آگرہ فنی اصولوں کی بنا پر بالکل ایک ہیں۔ مثال کے طور پر ان کا دوہرا لبلب نما گنبد اور زمین کے نیچے سرداب اور اسی طرح دیگر خصوص عمارت بھی ایران و توران کی عمارات سے فیض یافتہ ہیں۔

اخیر میں سوال پیدا ہوتا ہے کہ تاج کا اصل معمار کون تھا، واقعی ایک معمہ بن کر رہ جاتا ہے کیونکہ کتب میں واضح طور پر بیان نہیں ملتا ہے۔ مزید برآں ہم ابتدا سے لیکر آج تک دیکھتے ہیں کہ معمارِ عمارت کا نام ہمیشہ نظر انداز کیا جاتا ہے اور کبھی سوال تک پیدا نہیں ہوتا کہ اس عمارت کا معمار کون تھا۔ مثال کے طور پر مقبرۂ ہمایوں کا معمار کہیں نہیں ملتا۔ روضہ اکبر کا معمار نہیں ملتا۔ اعتماد الدولہ کا معمار نہیں ملتا۔ روضہ جہانگیر کا معمار نہیں ملتا۔ اور نہ کبھی کوئی بحث پیدا ہوئی ہے۔ حیرانی اس امر کی ہے یہ سوال محض تاج کے لیے پیدا کیا گیا ہے اور اس قدر مختلف فیہ امور پیدا کر دیے ہیں جن کی وجہ یہ ہے کہ یہ دنیا کی متفقہ طور پر ایک عجائبات میں سے ہے اس لیے اس قدر مسائل پیدا ہو گئے ہیں۔ مگر ہم پھر بھی یہ کہنے کے لیے تیار ہیں کہ متلاشی حق کے لیے بالکل واضح ہے کہ شاہجہاں ہی ایک واحد شخص تھا جو یہ عظیم الشان عشق کا مظہر اپنی بیوی کی محبت کی یاد میں تیار کر سکتا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ معاصر مؤرخین اس خاص نازک نقطہ پر بالکل خاموش ہیں اور انہوں نے بالکل واضح طور پر بیان کیا ہے کہ شاہجہاں بہت بڑا تعمیر کار تھا اور بے شمار عظیم الشان عمارات عہد اس کی اپنی تجویز پر تعمیر ہوئیں۔ اس لیے تاج کو بھی ان میں ایک شمار کرنا کوئی بعید از عقل نہیں ہے۔

---